# آسان عملیات و تعویذات

یعنی

## قرآنی علوم و معارف کا اعجاز

مرتب
عامل کامل اعجاز احمد خان سنگھانوی

جلد-۳

مظہر بک ڈپو
دکان محبوب کالونی نمبر E-III-2-ST نزد گول مارکیٹ ناظم آباد ۳ کراچی ۱۸

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاۤءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

اور اُتارتے ہیں ہم قرآن میں سے وہ چیز کہ وہ شفا ہے اور رحمت واسطے ایمان والوں کے

بیاض

# عملیات و تعویذات

خاندان شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علماء دیوبند و سہارنپور اور انکے منتسبین کے آسان اور فوراً اثر کرنیوالے عملیات اور تعویذات کا بیش قیمت مجموعہ جس میں ایک سو سالہ پرانی اور نایاب بیاض بھی شامل ہے۔

جلد: ۳

مرتبہ

عامل کامل اعجاز احمد خاں سنگھانوی

ایم اے

اسلامیات، تاریخ اسلام، عربی



ناشر

مظہر بکڈپو

دکان نمبر محبوب کارنر E III 2-ST

نزد گول مارکیٹ ناظم آباد ۳ کراچی ۱۸

پوسٹ کوڈ نمبر: ۷۴۶۰۰

نام کتاب ـــــــــ آسان عملیات وتعویذات (جلد سوم)
نام مرتب ـــــــــ اعجاز احمد خاں سنگھانوی (ایم۔ اے)
نام کاتبان ـــــــــ عبد المجید برمی / مولانا مہتاب احمد اٹکی
سائز ـــــــــ ۱۸ × ۲۳ / ۸
کل صفحات ـــــــــ ۳۲۰
قیمت ـــــــــ ۴۰/ روپے
ناشر ـــــــــ شاہ محمد قمر عالم
اشاعت اوّل ـــــــــ محرم الحرام ۱۴۱۴ھ / جولائی ۱۹۹۳ء
مصحح ـــــــــ استاذ القراء حافظ قاری محمد خلیل صاحب دامت برکاتہم

فون: ۶۷۰۳۴۹۶ (6703496)

## اجازت از طرف مؤلف

میں جملہ مرد و عورت کو ان عملیات کی اجازت دیتا ہوں البتہ ان شرائط کی پابندی کی جائے:۔

۱۔ نماز باجماعت۔ عورتیں اپنے گھر پر پابندی کیساتھ اوّل وقت نماز ادا کریں۔

۲۔ حلال روزی کمانے اور کھانے کا اہتمام کریں۔

۳۔ سچ بولیں اور جھوٹ اور بیہودہ باتوں سے بچیں۔

۴۔ تقویٰ اختیار کریں اور کسی اللہ والے کی صحبت اختیار کریں۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو کبھی کبھی اللہ والوں کی خدمت میں حاضری دیا کریں۔ عورت اپنے شوہر کے ساتھ جائے اور پردے کی پابندی کرے۔

# عملیات کرنیوالے کیلئے ہدایات

۱۔ عمل کرنے والے کے لئے لازم ہے کہ وہ نماز پنجگانہ باجماعت پابندی کے ساتھ ادا کرے، اشراق، چاشت، اوّابین اور تہجد کی نمازوں کی ادائیگی میں حتی الامکان کوشش کرے۔ مختلف اوقات میں نوافل بھی ادا کرتا رہے۔

۲۔ حلال روزی کمائے اور حلال روزی کھائے، حرام اور مشتبہ مال کھانے سے دل کا نور اور زبان کی تاثیر ختم ہو جاتی ہے لہٰذا اس معاملے میں سخت احتیاط کرے۔

۳۔ جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے اس عظیم گناہ کے سبب زبان کا اثر جاتا رہتا ہے اور جھوٹا آدمی کسی پر کلام پڑھ کر دم کرے گا تو وہ فائدہ حاصل نہ ہوگا جو سچ بولنے والے کی زبان سے ہوتا ہے۔

۴۔ جھوٹ، غیبت، حسد، بغض، چغلی، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی نیز دیگر قلبی، زبانی اور عملی گناہوں سے خود کو بچائے اور اگر گناہ ہو جائے تو فوراً توبہ کرے۔

۵۔ کثرت سے درود شریف کا ورد رکھے جو درود نماز میں پڑھا جاتا ہے وہ افضل ہے ورنہ جو درود یاد ہو پڑھے، فارغ اوقات میں ذکرِ الٰہی میں مصروف رہے۔ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ استغفار پڑھے۔ بے ہودہ اور فضول باتوں سے پرہیز کرے۔

۶۔ روزانہ گیارہ مرتبہ سورۂ مزمّل پڑھا کرے اس طرح کہ فجر، ظہر، عصر اور مغرب کی نماز کے بعد دو مرتبہ اور عشاء کی نماز کے بعد تین مرتبہ۔

اگر ایسا نہ ہو سکے تو ایک ہی بیٹھک میں گیارہ مرتبہ پڑھ لے۔ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔

۷۔ بُغض اور حُب کے اعمال میں کسی پرہیزگار عالم دین سے مشورہ کر کے عمل کرے۔

۸۔ تعویذ اور نقش باوضو لکھے۔ بغیر وضو کوئی عمل نہ کرے۔ ہمیشہ کوشش کرے کہ باوضو رہے۔

۹۔ خون وغیرہ سے کوئی نقش یا تعویذ نہ لکھے۔

۱۰۔ تعویذ یا نقش لکھتے وقت یا عمل پڑھتے وقت ان شرائط کو ملحوظ رکھے جو تعویذ یا نقش یا عمل کے لئے شرط ہیں۔ البتہ سعد و نحس یا نجوم و سیارات کی چال کو پیشِ نظر نہ رکھے۔ اور نہ چاند ستاروں کو مؤثر مانے صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہی بھروسے کے قابل ہے اور اسی کے حکم سے کام ہوتا ہے۔

۱۱۔ تعویذ اور نقش کی بابت یہ گمان کرے کہ ہر کام خدا تعالیٰ کے فضل و احسان سے ہوتا ہے اس کی مرضی یا مصلحت ہوگی تو کام ہو جائیگا تعویذ یا نقش بذات خود کچھ تاثیر نہیں رکھتے البتہ ان کی وجہ سے رحمت حق متوجہ ہو جاتی ہے۔ ہمیشہ دل میں یہ خیال رکھے کہ حکم ربی سے کام ہوتا ہے اگر حکم ربی ہوا تو کام ہو جائیگا اور اگر حکم ربی نہ ہوا تو کام نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا عامل ہر حال میں خدا تعالیٰ کی خوشنودی کے کام کرے اور اس کے فضل و احسان کا طالب رہے۔

۱۲۔ انبیاء کرامؑ، مقرب فرشتوںؑ اور اولیاء کرامؒ کے اسماء گرامی جن نقوش یا دعاؤں میں استعمال ہوئے ہیں وہ محض برکت اور توسل

کے لئے ہیں۔ اصل کام بنانے والا خدا تعالیٰ رب العالمین ہے۔

۱۳۔ عامل پر لازم ہے کہ وہ عاجزی انکساری کو اپنا شعار بنائے اور ہر قسم کے دعویٰ سے خود کو بچائے کہ تکبر ذلّت و خواری کا سبب اور خدا تعالیٰ سے دوری پیدا کرتا ہے۔

۱۴۔ سورج، چاند، ستارے عملیات میں کچھ مددگار ثابت نہیں ہوتے اور نہ اوقات کی پابندی ضروری ہے جب دل متوجہ ہو عمل کرے یا نقش و تعویذ لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پورا پورا فائدہ حاصل ہوگا۔

۱۵۔ شریعت اسلامیہ کے خلاف کوئی کام نہ کرے اگر کرے گا تو دنیا میں ذلیل اور آخرت میں تباہ و برباد ہوگا۔

۱۶۔ کچی کالی روشنائی یا زعفران سے نقش یا تعویذ لکھے، بازار میں نیلی، لال، ہری روشنائی کی دوائیں ملتی ہیں ان سے یا کسی رنگ وغیرہ سے تعویذ نہ لکھے۔

---

# حادثات سے بچنے کا عمل

حضرت طلق فرماتے ہیں کہ ایک شخص حضرت ابو الدرداء صحابی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ آپ کا مکان جل گیا، فرمایا نہیں جلا، پھر دوسرے شخص نے یہی اطلاع دی تو فرمایا نہیں جلا پھر تیسرے آدمی نے یہی خبر دی، آپ نے فرمایا نہیں جلا، پھر ایک اور شخص نے آکر کہا کہ اے ابو الدرداء آگ کے شرارے بہت بلند ہوئے مگر جب آپ کے مکان تک آگ پہنچی تو بجھ گئی، فرمایا مجھے معلوم تھا کہ اللہ تعالیٰ ایسا نہیں کریگا (کہ میرا مکان جل جائے) کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے جو شخص صبح کے وقت یہ کلمات پڑھ لے شام تک اس کو کوئی مصیبت نہیں پہنچے گی (میں نے صبح یہ کلمات پڑھے تھے اس لئے مجھے یقین تھا کہ میرا مکان نہیں جل سکتا) وہ کلمات یہ ہیں:-

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ عَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ مَاشَآءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَّاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

(کنز الاعمال)



# فہرست مضامین

## آسان عملیات وتعویذات جلد سوم

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|

تمت بالخیر

الحمد للہ آسان عملیات وتعویذات کی جلد سوم ختم ہوئی اب حصہ چہارم جلد پنجم جلد ششم جلد ہفتم جلد ہشتم ملاحظہ فرمایئے



اللّٰهُمَّ

صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اللّٰهُمَّ

بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

# ① برائے شناخت (پہچان) مرض

مرد یا عورت کا چوبیس گھنٹہ پہنا ہوا کرتہ یا قمیض جس کے نیچے کوئی دوسرا کپڑا نہ پہنا ہو (عورت کرتہ کے نیچے شمیض، باڈی یا انگیہ نہ پہنے ہو) صرف کرتہ ہو اور کرتے کے اوپر جو چاہے پہنے اس کے نیچے نہ پہنے۔ اس کرتے کو بالشت سے ناپ کر نشان لگا دے۔ پھر اس کپڑے پر مندرجہ ذیل عزیمت (قرآنی آیات) پڑھ کر اس کرتے پر دم کرے (یعنی ہر بار پڑھ کر کرتے پر پھونک مارے) پھر اس کرتے کو پندرہ بیس منٹ تک رکھا رہنے دے۔ اس کے بعد دوبارہ بالشت سے ناپے۔

اگر کپڑا ایک انگل گھٹے (چھوٹا ہو جائے) یا بڑھے (بڑا ہو جائے) تو جان لے کہ اس مریض پر اثر ہمزاد کا ہے۔ اور اگر دو انگل گھٹے یا بڑھے تو اثر شیطان ہے۔ تین یا چار انگل بڑھے یا گھٹے تو اثر سحر جادو کا ہے۔ اسی کے مطابق علاج کرے۔ اگر کپڑا پہلے ناپ کے مطابق برابر ہے تو مرض بدن ہے اور علاج حکیم یا ڈاکٹر سے کرائے۔ کیونکہ مرض بدن کا علاج معالج جسمانی ہی کر سکتا ہے۔ البتہ سورۂ فاتحہ پچیس ۲۵ مرتبہ اول و آخر درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر مریض کو پانی پر دم کرکے پلائے تو انشاء اللہ تعالےٰ صحت ہوگی۔

عزیمت یہ ہے:

① سورۂ فاتحہ تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۂ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ

مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ
عَلَيْهِمْ ۥ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

(۲) آیۃ الکرسی تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا
نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ
يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ
وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ
الْعَظِيْمُ ۝

(۳) سورہ صافات شروع سے لے کر مِنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝ تک
ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ الصّٰفّٰت کی آیتیں یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

وَالصّٰۗفّٰتِ صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِيٰتِ
ذِكْرًا ۝ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا
بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ ۝ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝

لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

④ سورۂ جنّ شروع سے لیکر شططا۔ تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۂ جنّ کی آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۝ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۝

⑤ سورہ اخلاص۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے سورۂ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

⑥ سورۂ فلق۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۂ

مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

(۲) آیۃ الکرسی تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

(۳) سورہ صافات شروع سے لے کر مِنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝ تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورہ الصّٰفّٰت کی آیتیں یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۝ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ ۨالْكَوَاكِبِ ۝ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝

لَا يَسَّمَّعُونَ إِلَى الْمَلَإِ الْأَعْلَىٰ وَيُقْذَفُونَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُورًا وَلَهُمْ عَذَابٌ وَاصِبٌ ۝ إِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَأَتْبَعَهُ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ أَهُمْ أَشَدُّ خَلْقًا أَمْ مَنْ خَلَقْنَا ۚ إِنَّا خَلَقْنَاهُمْ مِنْ طِينٍ لَازِبٍ ۝

④ سورۂ جنّ شروع سے لیکر شططا تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۂ جنّ کی آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۝

قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِنَ الْجِنِّ فَقَالُوا إِنَّا سَمِعْنَا قُرْآنًا عَجَبًا ۝ يَهْدِي إِلَى الرُّشْدِ فَآمَنَّا بِهِ ۖ وَلَنْ نُشْرِكَ بِرَبِّنَا أَحَدًا ۝ وَأَنَّهُ تَعَالَىٰ جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَلَا وَلَدًا ۝ وَأَنَّهُ كَانَ يَقُولُ سَفِيهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۝

⑤ سورہ اخلاص۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے سورۂ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ ۝ اللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ كُفُوًا أَحَدٌ ۝

⑥ سورۂ فلق۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۂ

فلق یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۙ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَ مِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَ مِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ ۙ وَ مِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۟

سورۃ الناس۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ الناس یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِکِ النَّاسِ ۙ اِلٰہِ النَّاسِ ۙ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ ۬ۙ الۡخَنَّاسِ ۙ الَّذِیۡ یُوَسۡوِسُ فِیۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الۡجِنَّۃِ وَ النَّاسِ ۟

سورۃ اعراف پارہ ۹ کی آیت ذیل ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ اعراف کی آیت یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ لَّاۤ اَمۡلِکُ لِنَفۡسِیۡ نَفۡعًا وَّ لَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ ؕ وَ لَوۡ کُنۡتُ اَعۡلَمُ الۡغَیۡبَ لَاسۡتَکۡثَرۡتُ مِنَ الۡخَیۡرِ ۚۛ وَ مَا مَسَّنِیَ السُّوۡٓءُ ۚۛ اِنۡ اَنَا اِلَّا نَذِیۡرٌ وَّ بَشِیۡرٌ لِّقَوۡمٍ یُّؤۡمِنُوۡنَ ۟

# عملیات وتعویذات

حضرت حافظ الحدیث مولانا محمد عبد اللہ درخواستی دامت فیوضہم

## فراخی رزق کا وِرد

جو شخص یہ پڑھے گا دنیا اس کے پاس ذلیل ہو کر آئے گی۔ ترکیب یہ ہے سو بار طلوع فجر کے بعد نماز فجر سے پہلے یہ دعا پڑھے:

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ ۔



## کشائشِ رزق وادائیگی قرض

کشائشِ رزق اور ادائیگی قرض کے لیے صبح کی سنتیں پڑھ کر مندرجہ کلام سات بار پڑھیں۔ اول آخر درود شریف تین بار پڑھیں اور اپنے آپ پر دم کریں اور اس کے بعد فرض پڑھیں۔

لَا تُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ ۔

## تمام حاجات کیلئے خاص ورد

حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی دعا صبح کی نماز کے بعد ۴۰ تیس بار پڑھیں۔ اول آخر تین دفعہ درود شریف کا التزام کریں۔ یہ جمیع حاجات کے لیے مفید اور مجرب ہے۔ کلام مبارک یہ ہے۔



یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ لَا تَکِلْنِیْ اِلٰی

لَنَفْسِیْ وَلَا اِلٰی اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ طَرْفَةَ عَیْنٍ
وَاَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ كُلَّهٗ۔

## امراض سے حفاظت کا ورد

صبح کی نماز کے بعد مندرجہ ذیل دعا کو ساٹھ بار پڑھ لینا جسم کو تمام امراض سے محفوظ رکھتا ہے،

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ
لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ط

## دشمنوں کے شر سے حفاظت کا ورد

جو شخص فجر کی نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھے گا دشمنوں کے شر سے محفوظ ہوگا۔ تجربہ کر کے دیکھیئے۔ دعا یہ ہے:

حَسْبِیَ اللّٰهُ الْحَلِیْمُ الْقَوِیُّ لِمَنْ بَغٰی عَلَیَّ
حَسْبِیَ اللّٰهُ الشَّدِیْدُ لِمَنْ كَادَنِیْ بِسُوْءٍ
حَسْبِیَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ
رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط

## سحر اور ہر تکلیف کیلئے

سحر اور ہر تکلیف سے بچنے کے لیے صبح و شام تین ۳ تین ۳ بار یہ دعا پڑھے۔ سحر اور ہر تکلیف سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ

وَلَا فِی السَّمَآءِ وَ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ؕ

## کشائشِ رزق وغناءِ قلبی

کشائشِ رزق وغناءِ قلبی کے لیے مندرجہ ذیل دعا کو پڑھنے سے انشاء اللہ اس کا اثر جلد ہی معلوم ہوگا، بہت ہی مجرّب ہوگا۔ عشاء اور فجر کی نماز کے بعد سو بار پڑھنی چاہیے۔ دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ کَمَا صُنْتَ وَجْھِیْ عَنِ السُّجُوْدِ لِغَیْرِکَ فَصُنْ وَجْھِیْ عَنِ الْمَسْئَلَۃِ لِغَیْرِکَ ؕ

## تمام حاجات کیلئے

جو شخص سات بار صبح اور سات بار شام کو یہ دعا پڑھے گا اس کی تمام حاجات پوری ہوں گی۔

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ؕ

## روزی اور حفاظت کیلئے

وسعتِ رزق اور حفاظت از ہر شر کے لیے ایک مختصر وظیفہ ہے۔ صبح اور مغرب کے بعد ایک سو بار یہ دعا پڑھیں یَا بَاسِطُ یَا حَفِیْظُ اول وآخر درود شریف۔

## ہر مشکل اور ہر حاجت کیلئے

ہر مشکل اور ہر حاجت کے لیے ایک خاص ورد یہ ہے۔ صبح اور مغرب

کی نماز کے بعد ایک سو بار یہ دعا پڑھیں یَا رَحْمٰنُ اَغِثْنِیْ ۔ اوّل آخر درود شریف تین تین بار پڑھے۔

## ہر تکلیف بیماری اور حاجت کیلئے زود اثر ورد

ہر قسم کی پریشانی ۔ بیماری ،مصیبت اور روزی کی تنگی ، دشمن کے ایذا کا ڈر ۔ غرضیکہ جس ضرورت کیلئے یہ کلام مبارک تلاوت کی جائے گی وہ ضرورت اور مراد انشاءاللہ پوری ہو گی ۔ پڑھ کر دیکھیں انشاءاللہ پہلے ہی دن اس کا اثر دیکھیں گے ۔ صبح کی نماز کے بعد معمولات سے فارغ ہو کر تین بار پہلے درود شریف پڑھے اور درمیان میں کم از کم سات بار یا زیادہ سے زیادہ یہ کلام پڑھیں ۔ پھر آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں ۔ درود شریف قادریہ سلسلہ یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَ بَارِکْ وَسَلِّمْ

اور کلام مبارک یہ ہے ،

یَا غِیَاثِیْ عِنْدَ کُلِّ کُرْبَۃٍ وَ مُجِیْبِیْ عِنْدَ کُلِّ دَعْوَۃٍ وَ مُوْنِسِیْ عِنْدَ کُلِّ وَحْشَۃٍ وَ مَعَاذِیْ عِنْدَ کُلِّ شِدَّۃٍ وَرَجَائِیْ حِیْنَ تَنْقَطِعُ حِیْلَۃٌ۔

## فراخی رزق کیلئے

کشائش رزق اور ادائیگی قرض کے لیے مندرجہ ذیل وظائف پڑھنے کے لیے اجازت عام دے دی ۔ نہایت ہی مجرب ہے پڑھ کر فائدہ اٹھائیں

اوّل آخر تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں یہ آیتِ کریمہ ایک سو ایک بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ یہ عمل صبح کی نماز کے بعد معمولات سے فارغ ہو کر کریں۔ آیتِ کریمہ یہ ہے:

اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ۝

## کلمہ طیبہ کے فضائل

تلاوتِ قرآنِ مجید کے بعد سب سے افضل ذکر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ ہے۔ یہ ورد اس طرح پڑھے کہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ پڑھتا رہے جب سانس اکھڑے تو ایک بار مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰہ کہہ دے پھر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ پڑھنا شروع کر دے ایک سو بار روزانہ پڑھے۔ اور پھر آہستہ آہستہ روزانہ ایک ہزار بار تک پڑھا کرے۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے افضل ذکر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ ہے اور سب سے افضل دعا الحمد للہ ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ پڑھا کرو ایمان تازہ کیا کرو (یعنی کثرت سے پڑھا کرو)۔

## استغفار کا فائدہ اور الفاظ

ایک مختصر استغفار، کثرتِ رزق اور ہر غم کو دور کرنے اور ہر حاجت کے لیے کثرت کے ساتھ پڑھتا رہے۔ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ (اے رب بخش دے اور رحم کر بیشک تو تمام رحم کرنے

والوں سے بہتر رحم کرنے والا ہے) اس دعا میں استغفار بھی ہے اور تلاوتِ قرآنِ مجید بھی ہے۔

## وسعتِ رزق کیلئے خاص ورد

وسعتِ رزق کے لئے بطریق شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ ایک خاص ورد ہے۔ بعد نمازِ عشاء گیارہ ۱۱ سو بار (گیارہ تسبیح) یَا مُغْنِیُ پڑھیں، اور سورۃ مزمّل سات بار۔ روزانہ اس طریقہ سے پڑھیں کہ ہر نماز کے بعد سورۃ مزمّل ایک بار پڑھے۔ اور صبح کی سنّت اور فرض کے درمیان سورۃ مزمّل دو بار اور صبح کے فرض کے بعد ایک بار سورۃ مزمل۔ اس طرح دن رات میں سورۃ مزمّل سات ۷ بار ہو گئی۔

اگر سنّت اور فرض کے درمیان وقت کی کمی کے باعث نہ پڑھ سکے تو فرض کے بعد تین بار سورۃ مزمّل پڑھ لے۔



## شادی کرنے اور اہل و عیال کے نیک ہونے کی دُعا

اگر شادی کرانے کا خواہش مند ہو اور چاہے کہ اہل و عیال نیک بن جائیں تو یہ دُعا پڑھے،

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا ۝

## دنیا و آخرت کی تمام بھلائیاں حاصل کرنے کیلئے دُعا

دنیا و آخرت کی تمام بھلائیاں حاصل کرنے کے لئے یہ دُعا پڑھے،

رَبَّنَا اٰتِنَا فِى الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِى الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً

وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ (اے ہمارے پروردگار ہمیں دنیا میں بھلائی عطا کر اور ہمیں آگ کے عذاب سے بچالے۔)

## حصولِ مغفرت کیلئے قرآن مجید کی دعائیں

قرآن مجید کی دعائیں باقی تمام دعاؤں سے افضل ہیں اس لیئے کہ دُعا بھی ہیں۔ اور تلاوتِ قرآن مجید بھی ہے۔ اگر مغفرت چاہے کہ اللہ تعالےٰ گناہ معاف کردے تو حضرت آدم علیہ السلام کی دعا پڑھا کرے؛

رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ؛

ترجمہ: اسے ہمارے پروردگار ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو نے ہمیں نہ بخشا اور ہم پر رحم نہ فرمایا تو البتہ ہم ضرور خسارہ پانے والوں میں ہوں گے۔

اس کی تعداد مقرر نہیں فرمائی۔ ایک سو بار روزانہ پڑھ لے تو بہتر ہے اوّل آخر تین بار درود شریف پڑھے۔

## ہر مصیبت اور ہر حاجت کا مجرب ورد

ہر مصیبت اور ہر حاجت کے لیئے مجرب دعا وہ ہے جو حضرت یونس علیہ السلام کی تھی۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا؛ حضرت ذوالنون علیہ السلام کی دعا جب انھوں نے مچھلی کے پیٹ میں اپنے رب تعالیٰ کو پکارا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔ ایک مسلمان اس کے ساتھ جو بھی دعا کرے وہ قبول ہوگی۔

## ہر مقصد اور حفاظت کیلئے

دینی اور دنیاوی ہر مقصد حاصل کرنے اور جان و مال و عزت کی حفاظت کے لئے اور دشمنوں کے شر سے بچنے کے لئے یہ ورد نہایت مجرب ہے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ۭ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ۭ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ۭ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ۭ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ۭ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

جب قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ پر پہنچے تو دل میں اپنے مقصد کا خیال رکھے۔ علم میں اضافہ یا شادی یا حج یا ذہانت کا جو چاہے خیال کرے یہ بہت ہی مجرب ورد ہے۔

## مصیبت پر صبر کے لئے خاص ورد

اگر کسی عزیز کے فوت ہونے پر غم زیادہ ہو تو دل کو صبر دلانے کے لئے یہ آیات تین تین بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرکے دل پر صبح و شام

پھیر لیا کرے۔

(۱) یُثَبِّتُ اللّٰہُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَفِی الْاٰخِرَۃِ۔

(۲) سورہ انشراح مکمل۔

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

(۳) اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ۝



## ہر مصیبت دور کرنے کیلئے

ہر قسم کے مصائب کے وظیفہ کے لئے مندرجہ ذیل کلام کا ہر نماز کے بعد سو دفعہ پڑھنا مجرب ہے۔ رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ۝

## دشمنوں کے مقابلہ میں فتحیابی کیلئے

دشمنوں کے مقابلہ میں فتح یابی کیلئے یہ دعا پڑھے: اَللّٰھُمَّ مُنْزِلَ الْكِتَابِ مُجْرِیَ السَّحَابِ سَرِیْعَ الْحِسَابِ هَازِمَ الْاَحْزَابِ اِهْزِمْهُمْ۔

## دشمن کی زبان بندی اور اس کے مقابلہ میں فتح

دشمنوں کی زبان بندی کے لئے اور دشمنوں کے مقابلہ میں فتح حاصل کرنے

کے لئے سات سات بار یہ دعا پڑھے:

(۱) وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا

(۲) اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

## ہر حاجت و رزق کے لئے سورہ یٰسین کا خاص ورد

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
ہر چیز کا دل ہوتا ہے اور قرآن کا دل یٰسین ہے۔ اور علمائے کرام نے فرمایا کہ جو شخص صبح و شام سورۂ یٰسین پڑھے گا اس کی اسی ضروریات پوری ہوں گی اور اد سے ضرورت فقر اور محتاجی کی ہے۔

قضائے حاجات کے لئے نماز جمعہ کے بعد رو بقبلہ ہو کر سورۃ یٰسین تین۳ بار اس طریق پر پڑھے کہ پہلے مُبین پر پہنچے تو سورۃ اخلاص تین۳ بار پڑھے۔ دوسرے مُبین پر پہنچے تو سورۃ کوثر تین۳ بار پڑھے۔ تیسرے مُبین پر پہنچے تو سورۃ الانشراح تین۳ بار پڑھے۔ چوتھے مُبین پر پہنچے تو سورۃ الفاتحہ تین۳ بار پڑھے۔ پانچویں مُبین پر پہنچے تو آیت الکرسی تین۳ بار پڑھے۔ چھٹے مُبین پر پہنچے تو یہ دعا تین۳ بار پڑھے:

اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

اور ساتویں مُبین پر پہنچے تو تین۳ بار درود شریف پڑھے اور یہ دعا سات بار کرے:

اَللّٰهُمَّ وَسِّعْ رِزْقِيْ وَسْعَةً لَا اَحْتَاجُ

اِلٰی اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ ط اور پھر سورۃ مکمل کرے۔

## ہر تکلیف سے حفاظت کیلئے نماز

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ جو شخص دو رکعت نفل پڑھے اور ہر سجدہ میں تسبیحات (سبحان ربی الاعلیٰ) کے بعد تین بار یہ دعا پڑھے وہ ہر قسم کی تکلیف سے محفوظ رہے گا۔

فَقِيْرُكَ بِفِنَائِكَ وَ عُبَيْدُكَ بِفِنَائِكَ وَسَائِلُكَ بِفِنَائِكَ۔

(تیرا محتاج تیرے در پر ہے اور تیرا بندہ تیرے در پر ہے اور تیرا بھکاری تیرے در پر ہے۔) (فناء کا لفظی معنی صحن خانہ ہے)



## ہر مشکل اور ہر حاجت کے لئے

جب بھی دعا کرو تو ایک بار یہ شعر پڑھ لو ؎

يَا مَنْ يُّجِيْبُ دُعَآءَ الْمُضْطَرِّ فِي الظُّلَمِ
يَا كَاشِفَ الضُّرِّ وَالْبَلْوٰى مَعَ السَّقَمِ

(اے وہ ذات جو پریشان حال کی دعا اندھیروں میں سنتا ہے اے دکھوں اور آفتوں کو کھولنے والے اور اسکے ساتھ ساتھ بیماریوں کو ہٹانے والے۔)

پھر تین بار یہ کلمات پڑھنے کے بعد دعا کریں۔

يَا غِيَاثِيْ عِنْدَ كُلِّ كُرْبَةٍ وَ مُجِيْبِيْ عِنْدَ كُلِّ دَعْوَةٍ وَمُؤْنِسِيْ عِنْدَ كُلِّ وَحْشَةٍ وَ مَعَاذِيْ عِنْدَ كُلِّ شِدَّةٍ وَرَجَائِيْ حِيْنَ تَنْقَطِعُ حِيْلَتِيْ ط

(اے ہر تکلیف کے وقت میرے پروردگار، اور ہر دعا کو قبول کرنے والے، اور ہر وحشت کے وقت میرے انیس، اور ہر سختی کے وقت میری پناہ گاہ اور جب حیلے کٹ جائیں اس وقت میری امید)

## فراخی رزق اور شرک سے حفاظت

جو شخص روزانہ ایک سو ۱۰۰ بار یہ کلام پڑھے گا ہر مشکل سے نجات پائے گا، رزق کی فراخی ہوگی اور شرک سے محفوظ رہے گا، سب کیلئے پڑھے،

اَللّٰہُ اللّٰہُ رَبِّیْ لَا اُشْرِکُ بِہٖ شَیْئًا ط

اوّل آخر تین ۳ بار درود شریف پڑھے۔



## سخت مشکل میں خاص ورد

سخت مشکل کے لئے روزانہ یہ ورد سات سو ۷۰۰ بار پڑھیں انشاء اللہ مشکل حل ہو جائے گی۔

اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ

اول آخر تین بار درود شریف پڑھیں۔

## حل مشکلات کا ورد

حل مشکلات کے لئے روزانہ کم از کم سات سو ۷۰۰ بار سات ۷ دن تک پڑھیں یہ ادنیٰ درجہ ہے۔

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ

اوّل آخر تین بار درود شریف پڑھیں۔ اس سے زیادہ بار بھی

اور بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) روزانہ بارہ روز تک بھی ہے۔

## جسمانی اور روحانی امراض سے صحت کیلئے

تمام روحانی اور جسمانی بیماریوں سے شفاء کے لیے سورۃ الفاتحہ آخر تک پڑھا کرے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۃ الفاتحہ کے متعلق فرمایا کہ فاتحۃ الکتاب (یعنی الحمد للہ رب العلمین آخر تک) ہر بیماری کے لیے شفاء ہے۔

## ہر بیماری سے شفاء کا تعویذ

ہر بیماری سے شفاء کیلئے یہ چھ آیات لکھ کر پلائے یا پانی پر دم کر کے پلائے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ وَیَشۡفِ صُدُوۡرَ قَوۡمٍ مُّؤۡمِنِیۡنَ ۝ وَاِذَا مَرِضۡتُ فَہُوَ یَشۡفِیۡنِ ۝ قُلۡ ہُوَ لِلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا ہُدًی وَّشِفَآءٌ ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ مَا ہُوَ شِفَآءٌ وَّرَحۡمَۃٌ لِّلۡمُؤۡمِنِیۡنَ ۝ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوۡرِ ۝ یَخۡرُجُ مِنۡ بُطُوۡنِہَا شَرَابٌ مُّخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُہٗ فِیۡہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ؕ

## ہر بیماری سے شفاء کا تعویذ

ہر بیماری کیلئے لکھ کر گلے میں باندھیں:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ یُرِیۡدُ اللّٰہُ

اَنْ یُّخَفِّفَ عَنْكُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِیْفًا ۝
اَلْاٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِیْكُمْ ضَعْفًا ۝
ذٰلِكَ تَخْفِیْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ۝ وَمَا
اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ ۝ فَاللّٰهُ خَیْرٌ
حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۝

## حُبِّ جاہ وحُبِّ مال کا علاج

حُبِ جاہ اور حبِ مال کے مرض کو دور کرنے کے لئے اور دینی شوق پیدا کرنے کے لئے صبح و شام تین تین بار سورۃ التکاثر پڑھیں۔



## غفلت کا علاج

غفلت دور کرنے کے لئے اور آخرت کی طرف دھیان کرنے اور موت کا خیال ہر وقت رکھنے کے لئے سورۃ قٓ ایک دفعہ صبح کو پڑھے اور ایسا کرنے سے چونکہ موت کا خیال زیادہ شدید ہو جائے گا اس لئے اطمینان والی کیفیت پیدا کرنے کے لئے اس کے بعد سورۃ الانشراح بھی سات بار پڑھ لے۔

## انابت اِلی اللہ کے اوراد

اگر اللہ تعالےٰ کی طرف دل مائل نہ ہو تو انابت الی اللہ پیدا کرنے کے لئے یہ ورد پڑھیں اور توجہ سے پڑھیں۔

سُبْحَانَ مَنْ یَّرَانِیْ سُبْحَانَ مَنْ یَّسْمَعُ

کَلَامِیْ سُبْحَانَ مَنْ یَّذْکُرُنِیْ وَلَا یَنْسَانِیْ ؕ

(پاک ہے وہ ذات جو مجھے دیکھ رہا ہے پاک ہے وہ ذات جو میری بات سُن رہا ہے، پاک ہے وہ ذات جو مجھے یاد رکھتا ہے اور مجھے بھلاتا نہیں)

انابت الی اللہ پیدا کرنے کے لئے روزانہ ایک سو بار توجہ سے پڑھیں: یَا ھُوَ یَا مَنْ لَّا ھُوَ اِلَّا ھُوَ

انابت الی اللہ پیدا کرنے کے لئے توجہ سے پڑھیں تو انشاء اللہ خوب اثر ہوگا:

اَللّٰہُ حَاضِرِیْ اَللّٰہُ نَاظِرِیْ اَللّٰہُ نَاصِرِیْ اَللّٰہُ مَعِیْ

(اللہ میرے پاس موجود ہے اللہ مجھے دیکھ رہا ہے اللہ میرا مددگار ہے اللہ میرے ساتھ ہے)



## شیطانی وساوس سے حفاظت کا وِرد

شیطانی وساوس سے حفاظت کے لئے نماز سے پہلے یا کسی بھی نیک کام سے پہلے اور دعا سے پہلے اور ذکر اللہ کرنے سے پہلے تین بار پڑھنا مجرب عمل ہے۔ اسی طرح تقریر و وعظ سے پہلے بھی پڑھ لے:

رَبِّ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ ھَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَ اَعُوْذُ بِکَ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ؕ

.........

## قربِ الٰہی حاصل کرنے کے لئے وِرد

اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے کے لئے خاص ورد ہے کہ صبح وشام سات سات بار تین سورتیں پڑھا کرے ؛

(۱)۔ سورۃ الفاتحہ سات بار صبح وشام
(۲)۔ سورۃ اخلاص سات بار صبح وشام
(۳)۔ سورۃ الانشراح سات بار صبح وشام

## حُبِّ رسول اللہ کے لئے خاص ورد

جو شخص یہ چاہے کہ اس کے دل میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت پیدا ہو تو صبح وشام سات سات بار یہ تین عمل پڑھا کرے



(۱)۔ سات بار سورۃ الکوثر
(۲)۔ سات بار درود شریف
(۳)۔ سات بار سورۃ الضحیٰ

## حضورؐ کی زیارت کا خاص ورد

خواب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کیلئے مجرب ورد جمعہ کی شب کو صاف لباس پہنے، خوشبو لگائے اور بعد نمازِ عشا دو نفل پڑھے اور اس کے بعد ایک ہزار بار سورۃ الکوثر اور ایک ہزار بار درود شریف پڑھے۔ تین جمعرات کے اندر زیارت ہوگی۔ درودِ قادریہ آسان رہے گا وہ پڑھ لے درودِ قادریہ یہ ہے :۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى

اٰلِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ ۔

## قیامت کی رسوائی سے حفاظت کا ورد

قیامت کی رسوائی سے بچنے کے لئے سورۃ البقرہ اور سورۃ آلِ عمران کی تلاوت کیا کرو۔

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :
قرآن مجید پڑھا کر، یہ پڑھنے والوں کے لئے قیامت کے دن سفارشی بن کر آئے گا۔

زہراوین (دو تیز نور) پڑھا کر یعنی سورۃ البقرہ اور سورۃ آلِ عمران قیامت کے دن دونوں ابر کی طرح سایہ بن کر یا دو سائے یا قطار باندھے پرندوں کے دو گروہ بن کر آئیں گے اور پڑھنے والوں کی طرف سے حجت بن جائیں گی (وکالت و سفارش کریں گی) ان کی پابندی کرنا برکت ہے اور ان کا چھوڑنا حسرت ہے اور لغو لوگ اس کے پڑھنے کی استطاعت نہیں رکھتے ۔

## دجال کے فتنہ سے بچاؤ کا ورد

دجال کے فتنہ سے محفوظ رہنے کے لئے سورۃ الکہف کی ابتدائی دس آیات پڑھا کرے ۔

## فراخی رزق، حفاظت از دشمن

روزی کی فراخی ، دشمنوں کے شر سے حفاظت اور استغنائیت

پیدا کرنے کے لئے شام کو روزانہ سورۃ واقعہ پڑھا کریں۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"جس نے ہر شب کو سورۃ واقعہ پڑھی اسے کبھی فاقہ نہیں آئے گا۔"

## قلب و بدن و ایمان کی حفاظت

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ تھا کہ رات کو سورۃ اخلاص اور سورۃ الفلق اور سورۃ الناس تین تین بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے بدن پر پھیر لیتے۔

سورۃ اخلاص سے قلب کی حفاظت رہے گی۔

سورۃ الفلق سے بدن کی حفاظت رہے گی۔

سورۃ الناس سے ایمان کی حفاظت رہے گی۔

## نسیان کا علاج

کچھ چیز بھول جاتے یا نسیان کا غلبہ ہو جائے تو نسیان کو دور کرنے کے لئے ابن تیمیہؒ نے فرمایا: یہ مجربات میں سے ہے۔ اسی طرح قرآن مجید اور حدیث شریف کا مفہوم حل نہ ہوتا ہو تو ۴۱ بار روزانہ یہ دعا صبح پڑھا کرے:

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ ؕ

(اے زندہ اے قائم رکھنے والے تیرے بغیر کوئی معبود نہیں میں تیری رحمت کے واسطے سے مدد مانگتا ہوں)

اسی طرح مبلغ تقریر سے پہلے اور کتاب پڑھنے سے پہلے مندرجہ

بالا دعا سات بار پڑھے تو انشاء اللہ تقریر کی آمد ہو جائے گی کتاب حل ہو جائے ۔

## نیند نہ آنے کا علاج

اگر پریشانی یا خشکی کی وجہ سے نیند نہ آئے تو سات دفعہ سر پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھے :

فَضَرَبْنَا عَلَىٰٓ اٰذَانِهِمْ فِى الْكَهْفِ

اس سے آگے نہ پڑھے ۔

## ترقی حافظہ کے لئے ورد

حافظہ میں زیادتی کیلئے حسب ذیل تین تین بار صبح و شام پڑھا کرے

سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ٥

رَبِّ اشْرَحْ لِىْ صَدْرِىْ وَ يَسِّرْ لِىْٓ اَمْرِىْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِىْ يَفْقَهُوْا قَوْلِىْ

رَبِّ زِدْنِىْ عِلْمًا ط

اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قَلْبِىْ وَزِدْ قُوَّةَ سَمْعِىْ وَبَصَرِىْ وَحِفْظِىْ

## کسی شہر میں داخل ہو

اگر کسی شہر میں داخل ہوتے وقت یا باہر آتے وقت یہ پڑھے تو

ہر شر سے محفوظ رہے گا :

رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطَانًا نَّصِیْرًا ؕ

## کسی جگہ اترے

اگر مسافر کسی جگہ اترے تو یہ دعا پڑھے :

رَبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبَارَكًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ ؕ

## جان و عزت کا خطرہ

دشمن کا خوف ہو یا جان یا عزت کا خطرہ ہو تو یہ آیات ایک ایک بار پڑھے :

① فَسَیَكْفِیْكَهُمُ اللّٰهُ وَ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ؕ

② وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِیْطٌ ؕ

## سحر درندے یا انسان کے حملہ سے حفاظت کے لئے

ساحر کے سحر سے، شیر کے حملہ سے یا کسی جانور یا آدمی کے حملہ سے محفوظ رہنے کے لئے یہ دو آیات سات سات بار پڑھیں،

① وَلَا یُفْلِحُ السَّاحِرُ حَیْثُ اَتٰی ؕ

② اِنَّهُمْ یَكِیْدُوْنَ كَیْدًا وَّاَكِیْدُ كَیْدًا ؕ

## گناہوں کی معافی، خواص کے لئے ورد

ایک وظیفہ خواص کے لئے:

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

جس نے ہر روز سو بار یہ کہا لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

تو اُسے دس غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا۔ اس کے لئے ۱۰۰ سو نیکی لکھی جائے گی اور اس کے سو گناہ معاف ہوں گے اور اس دن شام تک وہ شیطان سے محفوظ رہے گا اور اس سے بڑھ کر کوئی شخص نیک عمل نہ لائے گا۔

انسان کو چاہیئے کہ شام کو بھی ۱۰۰ سو بار پڑھ لے تاکہ صبح تک شیطان سے محفوظ رہے۔



## گناہوں سے معافی، عوام کے لئے ورد

ایک وظیفہ عوام کے لئے ہے:

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

جس نے ایک دن میں ۱۰۰ سو بار سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ کہا اُس کے (صغیرہ) گناہ معاف ہو گئے چاہے سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

جس نے صبح و شام کی اور (صبح کو بھی اور شام کو بھی) ۱۰۰ سو بار سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ کہا تو قیامت کو اس سے بڑھ کر کوئی ثواب لے کر نہیں آئے گا سوائے اس کے کہ جس نے اسی قدر یا اس سے زیادہ پڑھا۔

## ہر ضرورت بغیر مانگے پوری ہو

حافظ الحدیث حضرت مدظلہ العالی نے فرمایا :

ایک خاص وظیفہ بتاتا ہوں۔ مندرجہ ذیل اشعار روزانہ سات دفعہ پڑھتے رہو اللہ تعالےٰ تمام ضروریات کا بن مانگے ہی انتظام فرما دے گا بہت ہی مجرب ہے۔

اول آخر تین تین بار درود شریف بھی پڑھے :

يَا مَنْ يُرْجٰى فِي الشَّدَآئِدِ كُلِّهَا
يَا مَنْ اِلَيْهِ الْمُشْتَكٰى وَالْمَفْزَعُ

(اے وہ کہ جس سے تمام مصیبتوں میں امید رکھی جاتی ہے اے وہ کہ جس کی طرف فریاد ہے اور جائے پناہ ہے)

يَا مَنْ خَزَائِنُ رِزْقِهٖ فِيْ قَوْلِ كُنْ
اُمْنُنْ فَاِنَّ الْخَيْرَ عِنْدَكَ اَجْمَعُ

(اے وہ ذات کہ اس کی روزی کے خزانے اس کے لفظ کُن کے فرمان میں ہیں احسان فرما۔ اس لیے کہ تمام بھلائی تیرے پاس ہے)

مَالِيْ سِوٰى فَقْرِيْ اِلَيْكَ وَسِيْلَةٌ
فَبِالْاِفْتِقَارِ اِلَيْكَ اَيْدِيْ يُرْفَعُ

(تیری طرف محتاج ہونے کے سوا میرے پاس کوئی وسیلہ نہیں تیری طرف محتاجی کے ساتھ ہاتھ اٹھائے جاتے ہیں)

مَالِيْ سِوٰى قَرْعِيْ لِبَابِكَ حِيْلَةٌ
فَلَئِنْ رُدِدْتُ فَاَيَّ بَابٍ اَقْرَعُ

(تیرے دروازے کو کھٹکھٹانے کے سوا میرے پاس کوئی حیلہ نہیں،

اگر مجھے رد کر دیا گیا تو کس دروازے کو دستک دوں)

اِنْ کَانَ لَا یَرْجُوْكَ اِلَّا مُحْسِنٌ
فَالْمُذْنِبُ الْعَاصِیْ اِلٰی مَنْ یَّرْجِعُ

(اگر صرف نیکو کار ہی تیری رحمت کا امیدوار ہو تو گناہ گار، سیاہ کار کس طرف رجوع کرے)

حَاشَا لِجُوْدِكَ اَنْ تُقْنِطَ عَاصِیًا
اَلْفَضْلُ اَجْزَلُ وَالْمَوَاهِبُ اَوْسَعُ

(تیری سخاوت سے بعید ہے کہ تو کسی گنہگار کو ناامید کر دے تیرا فضل بہت ہی زیادہ ہے اور تیرے کرم وسیع ہیں۔)

وَمَنِ الَّذِیْ اَدْعُوْا وَاَهْتِفُ بِاسْمِهٖ
اِنْ کَانَ فَضْلُكَ عَنْ فَقِیْرِكَ یُمْنَعُ

(اور کون ہے جس کو پکاروں اور جس کے نام کے ساتھ مانگوں، اگر تیرا فضل تیرے محتاج سے روک دیا جائے تو کس کو پکاروں گا)

ثُمَّ الصَّلٰوۃُ عَلَی النَّبِیِّ وَ اٰلِهٖ
خَیْرِ الْاَنَامِ وَمَنْ بِهٖ یُتَشَفَّعُ

(پھر حضور نبی کریمؐ اور آپ کی آل پر درود ہو سب مخلوق سے بہتر ہے اور جس کے ذریعہ شفاعت حاصل کی جاتی ہے)

## دُعائے خِضری

ہر دینی و دنیاوی مقصد میں کامیابی کے لئے مجرب ہے۔ پہلے تین بار درود شریف پڑھیں پھر یہ دُعا پڑھیں

(١) بِسْمِ اللّٰہِ مَا شَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

(٢) مَا شَآءَ اللّٰہُ لَا یَصْرِفُ السُّوْٓءَ اِلَّا اللّٰہُ

(٣) مَا شَآءَ اللّٰہُ مَا کَانَ مِنْ نِّعْمَۃٍ فَمِنَ اللّٰہِ

(٤) مَا شَآءَ اللّٰہُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

اس کے بعد دعا کرے۔

نمبر١ پڑھے تو دل میں خیال کرے کہ یا اللہ میں تیری طرف متوجہ ہوں نمبر٢ اور نمبر٣ پڑھے تو خیال کرے کہ میں بے بس ہوں تمام ضروریات کا انتظام آپ ہی کریں گے۔ نمبر٤ پڑھے تو یہ دھیان رکھے کہ اے اللہ میں نے سب کچھ آپ کے حوالے کر دیا ہے اب کوئی پریشانی نہیں۔



## اسمِ اعظم

ہر دعا قبول ہونے کیلئے یہ اسمِ اعظم پڑھے اور پھر دعا کرے پھر تین بار درود شریف پڑھ کر یہ کہے۔ اَللّٰہُ وَاحِدٌ لَا شَرِیْکَ لَہٗ ایک بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ کہے اور پھر تین بار کہے وَتَوَکَّلْ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ ایک بار یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کہے۔ پھر تین بار کہے کُلُّ مَنْ عَلَیْھَا فَانٍ وَّیَبْقٰی وَجْہُ رَبِّکَ ذُوا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ ایک بار کہے یَا اِلٰھَنَا وَاِلٰہَ کُلِّ شَیْءٍ اِلٰھًا وَّاحِدًا لَّا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ۔

پھر ایک بار یہ پڑھے:

اَللّٰھُمَّ مَالِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِیَدِکَ الْخَیْرُ اِنَّکَ عَلٰی

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ تُوْلِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ ، وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

اس کے بعد رزق کی فراخی ، امتحان کی کامیابی ، عزت وجرات پیدا کرنے اور بزدلی دور کرنے وغیرہ کے لئے جو چاہے دُعا کرے ۔ آخر میں پھر تین بار درود شریف پڑھے ۔

## فرمودات استاذالکبیر سید حسین احمد مدنی قدس سرہ



نوٹ : درج ذیل اوراد کی حضرت درخواستی مدظلہ العالی کی طرف سے بھی اجازتِ عام ہے ۔

میں آپ کو مندرجہ ذیل عمل بتاتا ہوں اس پر آپ مداومت کریں انشاء اللہ ہر قسم کی مشکلات خواہ روزی اور رزق کی ہوں یا اعزہ واقربا کے ستانے کی ہوں حل ہوتی رہیں گی ۔ مگر اس کو برابر کرتے رہیں خلل نہ پڑے ۔ اگر ممکن ہو تو اخیر رات میں ورنہ بعد نماز مغرب یا بعد از عشاء اور اگر رات کو ممکن نہ ہو تو دن ہی میں ایسے وقت میں جب نوافل جائز ہوں یہ عمل کریں ۔

چار رکعت بہ نیت رفع مصائب نازلہ وقضاء حاجت ومشکلات پڑھیں ۔ اوّل رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ :

لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ ○ سو مرتبہ

اور دوسری رکعت میں بعد از فاتحہ رَبِّ اَنِّي مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ایک سو بار۔ اور تیسری رکعت میں بعد از فاتحہ وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ ○ سو مرتبہ۔ اور چوتھی رکعت میں بعد از فاتحہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ○ سو مرتبہ پڑھیں۔

اور سلام پھیرنے کے بعد سو مرتبہ رَبِّ اَنِّي مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ○ پڑھ کر دفع مشکلات و تکمیلِ ارادہ کے لیئے دل سے دعا بحضور قلب مانگا کریں انشاء اللہ تھوڑے ہی عرصہ میں عمدہ نتائج ظاہر ہوں گے۔

سو کا عدد گننے کے لیے تسبیح ہاتھ میں لے سکتے ہیں۔

## درود تُنَجِّيْنَا

آفات سے حفاظت کے لیئے یہ درود روزانہ ستر مرتبہ پڑھا کریں۔[1]

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ

---

[1] ماخوذ از ملفوظات شیخ الاسلام، مرتبہ ابو الحسن بارہ بنکوی ص ۱۳۴، ۱۳۵۔

وَتُبَلِّغُنَا بِهَا أَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ (ملفوظات شیخ الاسلام ص ۱۲۶)

## تنگدستی اور قرض کے لئے

مندرجہ ذیل عمل ہمیشہ جاری رکھیں:
بعد نماز عشاء تنہا بیٹھ کر یَاوَهَّابُ چودہ سو چودہ بار پڑھ کر یہ دعا ایک سو مرتبہ پڑھا کریں:

يَاوَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ ۝

اول آخر تین مرتبہ درود شریف ہو۔ (ملفوظات شیخ الاسلام ص ۲۳۰)

## درودِ ابراہیمی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اے اللہ! رحمت نازل فرما محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور اُن کی آل پر جس طرح تو نے رحمت نازل فرمائی ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل پر،

بیشک تو مستحق تعریف اور بزرگی والا ہے۔ اے اللہ! برکت نازل فرما محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل پر۔ بیشک تو مستحق تعریف اور بزرگی والا ہے۔

## کلمہ طیبہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔

اس کلمہ سے کافر مسلمان ہوتا ہے اور جس کی اس پر موت واقع ہو وہ جنتی ہے۔ میت کو ستر ہزار بار پڑھ کر ایصالِ ثواب کرنا گناہوں سے بخشش کا ذریعہ ہے۔



## آیۃ الکرسی

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّ لَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ط وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ط

(ترجمہ) اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں زندہ ہے۔ سنبھالنے والا ہے نہ اس کو کوئی اونگھ دبا سکتی ہے اور نہ نیند اس کے

مملوک ہیں جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے۔ ایسا کون شخص جو اس کے پاس سفارش کر سکے بدون اس کی اجازت کے وہ جانتا ہے ان کے تمام حاضر و غائب حالات کو اور وہ موجودات اس کے معلومات میں سے کسی چیز کو اپنے احاطۂ علمی میں نہیں لا سکتے مگر جس قدر وہ چاہے اس کی کرسی نے سب آسمانوں اور زمین کو گھیر رکھا ہے اور اللہ تعالےٰ کو ان دونوں کی حفاظت کچھ گراں نہیں گذرتی اور اس کی ذات عالیشان اور عظیم الشان ہے "۔

ہر نماز کے بعد اس کا پڑھنا بے حد منافع کا باعث ہے۔

## سُورَۃ اَلَمْ نَشْرَحْ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِیْۤ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

(ترجمہ) کیا نہ کھول دیا ہم نے واسطے تیرے سینہ تیرا اور اتار رکھا ہم نے تجھ سے بوجھ تیرا جس نے توڑ دی تھی پیٹھ تیری اور بلند کیا ہم نے واسطے تیرے ذکر تیرا، پس تحقیق ساتھ سختی کے آسانی ہے تحقیق ساتھ سختی کے آسانی ہے پس جب فارغ ہو تو پس محنت کر بیچ عبادت کے اور طرف اپنے رب کی پس رغبت کر۔

ہر مقصد کے لئے اس سورۃ کا پڑھنا انتہائی مجرب ہے۔

(حضرت تھانوی و حضرت لاہوری قدس سرہما)

# سُورَۃ اِخلاص

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

(ترجمہ) کہہ اے محمدؐ! وہ اللہ ایک ہے اللہ بے احتیاج ہے۔ نہیں جنا اُس نے اور نہ جنا گیا اور نہیں ہے واسطے اس کے برابری کرنے والا کوئی۔

حدیث شریف میں ہے جس نے یہ سورۃ پڑھی اسے ایک تہائی قرآن کا ثواب ملے گا۔

# معوّذتین

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

(ترجمہ) کہہ پناہ پکڑتا ہوں میں ساتھ پروردگار صبح کے بُرائی اس چیز کی سے کہ پیدا کیا ہے اور برائی اندھیرا کرنے والی کی سے جس وقت چھپ جائے اور برائی پھونکنے والوں کی سے بیچ گرہوں کے اور برائی حسد کرنے والے کی سے جب حسد کرے۔

## سُورَۃُ النَّاس

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ يُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

(ترجمہ) کہہ پناہ پکڑتا ہوں میں ساتھ پروردگار لوگوں کے بادشاہ لوگوں کے

معبود لوگوں کے برائی وسوسہ ڈالنے والے پیچھے ہٹ جانے والے کی سی وہ جو وسوسہ ڈالتا ہے بیچ سینے لوگوں کے جنوں میں سے اور انسانوں میں سے۔

سفلی اعمال جادو وغیرہ کے توڑ کیلئے موثر ترین نسخہ ہے جو اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کی شفا کے لئے نازل فرمایا ہے۔

## جب مسجد میں داخل ہو

پہلے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام بھیج کر یہ دعا پڑھے:

رَبِّ اغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ

(ترجمہ) اے رب! میرے گناہوں کو بخش دے اور میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے۔ (ترمذی)

## یا صرف یہ پڑھے

اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ

اے اللہ! میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے۔

## مسجد میں بیٹھے بیٹھے یہ پڑھے

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ۔

اللہ پاک ہے اور سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے۔ (ترمذی)

## جب مسجد سے نکلے تو یہ دعا پڑھے

حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج کر یہ دعا پڑھے۔

رَبِّ اغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ فَضْلِكَ۔

اے اللہ! میرے گناہوں کو بخش دے اور میرے لئے اپنے فضل کے دروازے کھول دے۔ (ترمذی)

## یا صرف یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ

اے اللہ میں تجھ سے تیرے فضل کا سوال کرتا ہوں (مسلم)

## جب اذان کی آواز سنے تو یہ دعا پڑھے

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا ؀

میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور یہ بھی گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندے اور رسول ہیں، میں اللہ کو رب ماننے پر اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو رسول ماننے پر اور اسلام کو دین ماننے پر راضی ہوں۔

حدیث شریف میں ہے کہ اذان کی آواز سن کر یہ دعا پڑھے تو اس کے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (مسلم)

اور حدیث شریف میں ہے جو شخص موذن کا جواب دے اس کے لئے جنت ہے۔ (حصن)

لہٰذا موذن کا جواب دے یعنی جو موذن کہے وہی کہتا جائے۔ البتہ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ اور حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ کے جواب میں لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ کہے۔

## اذان ختم ہونے کے بعد درود پڑھ کر یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّامَّۃِ وَالصَّلٰوۃِ الْقَآئِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَنِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ اِنَّکَ لَاتُخْلِفُ الْمِیْعَادَ۔

اے اللہ! اے اس دعوتِ کامل کے رب! اور قائم ہونے والی نماز کے رب محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو وسیلہ عطا فرما (جو جنت کا ایک درجہ ہے) اور اُن کو فضیلت عطا فرما اور ان کو مقامِ محمود تک پہنچا جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے بیشک تو وعدہ کے خلاف نہیں فرماتا ہے۔

اس دعا کے پڑھ لینے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت واجب ہو جاتی ہے۔ (مشکوٰۃ)

**فائدہ:** جو کلمات اذان کے جواب میں کہے وہی اقامت کے جواب میں کہے اور جب قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ سُنے تو یوں کہے اَقَامَھَا اللّٰہُ وَاَدَامَھَا (اللہ اس نماز کو قائم اور ہمیشہ رکھے)

## فرض نماز کا سلام پھیر کر یہ دُعا پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ

الرَّحِيْمُ اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّي الْهَمَّ وَالْحُزْنَ
سر پہ داہنا ہاتھ رکھ کر یہ دُعا پڑھے اور تین بار استغفراللہ کہے۔

## جب بازار میں داخل ہو تو یہ دعا پڑھے،

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ؕ

ترجمہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں۔ اسی کے لئے ملک ہے اور اسی کے لئے حمد ہے وہی زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے اور وہ خود زندہ ہے اُسے موت نہ آئے گی اس کے ہاتھ میں بھلائی ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

بازار میں اس کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ دس لاکھ نیکیاں لکھ دیں گے اور دس لاکھ گناہ معاف فرما دیں گے اور دس لاکھ درجے بلند فرما دیں گے اور اس کے لیے جنت میں ایک گھر بنا دیں گے۔ (مشکوٰۃ)

## اگر بازار میں کچھ بیچنا یا خریدنا ہو تو یہ دُعا بھی پڑھے،

بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ خَيْرَ هٰذِهِ السُّوْقِ وَخَيْرَ مَا فِيْهَا وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّهَا وَمِنْ شَرِّ مَا فِيْهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اُصِيْبَ فِيْهَا يَمِيْنًا فَاجِرَةً اَوْ صَفْقَةً خَاسِرَةً

نمازِ صبح پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

## (۵) ذات الجنب۔ ورم غلاف۔ پسلی کا درد نمونیہ وغیرہ

(ا) سورہ معارج (پ ۲۹) کی آیت کے یہ الفاظ عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ عِزِيْنَ ہ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔
(ب) اسی آیت مبارکہ کو پاکیزہ ریت پر ایک سو ایک ۱۰۱ بار دم کر کے مقامِ ماؤف پر ٹکور کریں۔
(ج) اسی آیت مبارکہ کو گیارہ ۱۱ بار تیل پر دم کر کے مقامِ درد پر مالش کریں۔
(د) (پ ۲۸) کی سورہ تحریم تین ۳ بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

## (۶) پھیپھڑے کا درد یا پانی بھر جانا

(ا) سورۃ الرحمٰن (پ ۲۷) کی حسب ذیل آیات گیارہ ۱۱ بار اوّل آخر تین ۳ بار درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مسلسل اکتالیس ۴۱ روز تک مریض کو پلائیں۔

اَلرَّحْمٰنُ ہ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ہ خَلَقَ الْاِنْسَانَ ہ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ہ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ہ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدٰنِ ہ وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانَ ہ اَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيْزَانِ ہ وَاَقِيْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيْزَانَ ہ وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا لِلْاَنَامِ ہ فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْاَكْمَامِ ہ وَالْحَبُّ ذُو الْعَصْفِ وَالرَّيْحَانُ ہ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ہ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ

صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ۝ وَخَلَقَ الْجَانَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ۝

(ب) سورہ یٰسین کی حسب ذیل ابتدائی آیات سات بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

یٰسٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۝ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ۝ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَاۗؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ۝ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِىَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ۝ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ۝ وَسَوَاۗءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ ۚ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّاَجْرٍ كَرِيْمٍ ۝ اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ ۭ وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ ۝

(ج) انہی آیات کو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

(د) سورہ حشر (پ۲۸) کے اسماء الحسنیٰ "السلام المومن" تین سو بار ورد کر کے کسی شیرینی پر دم کر کے مریض کو کھلا دیں۔



# باب ہشتم

## امراض قلب: (دل کی بیماریاں)

### (۱) وجع القلب (دردِ دل)

(ل) پارہ ۱۴ سورۂ نحل کی آیت مبارکہ: یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِیْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ۔ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

(ب) چینی کی پلیٹ پر سورۂ فاتحہ لکھ کر اس کا پانی مریض کو پلایا جائے (دیکھو سورۂ فاتحہ باب اوّل)

(ج) یہ عمل ملفوظات قلمی استاذ العلماء والحفاظ حضرت قاری حامد اللہ مرحوم کہروڑی سے منقول ہے۔ آیت مبارکہ اَلَا بِذِکْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ط کاغذ پر لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ یہ خیال رہے کہ تعویذ مقامِ دل کے محاذ میں رہے۔

### (۲) خفقان (دل کا دھڑکنا اور ہولِ دل)

(ا) وظیفہ مبارکہ: لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۔ لکھ کر گلے میں اس طرح حمائل کریں کہ تعویذ ہر وقت مقامِ دل پر رہے۔

(ب) آیۃ الکرسی اور آخری آیات سورۂ بقرہ دونوں کو لکھ کر بطور تعویذ گلے میں ڈالیں۔ (آیۃ الکرسی اور سورۂ بقرہ کی آخری آیات کیلئے باب ہفتم ملاحظہ ہو۔)

(ج) سورۃ الرحمٰن (پ ۲۷) سالم سورۃ کو پانی پر تین ۳ بار دم کر کے مسلسل ایک ہفتہ تک پلائیں از حد مفید ہے۔

(د) سورہ ہود (پ ۱۲) کی آیت: فَاسْتَقِمْ كَمَآ اُمِرْتَ وَمَنْ تَابَ مَعَكَ۔ ہر فرض نماز کے بعد گیارہ ۱۱ بار پڑھ کر دل پر دم کریں۔

(عطیہ حکیم ہدایت اللہ صاحب مرحوم)

## ۳ اختلاج قلب

(ا) سورۃ آل عمران (پ ۳) کی دعا: رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ۔ بعد از نماز صبح اکیس ۲۱ بار پانی پر دم کر کے اکیس ۲۱ یوم تک پلائیں۔



(ب) سورۂ یٰسین کو سات مبینوں کے ساتھ گیارہ ۱۱ یوم تک روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔ اگر آپ باراں میسر آجائے تو بہتر ہے۔ سات مبینوں کے ساتھ پڑھنے کا معروف طریق جو سلف سے چلا آتا ہے کہ پہلی بار اول مبین تک پڑھ کر پھر شروع سے دوسری مبین تک بار بار پڑھ کر سورۃ کا اختتام کیا جاتا ہے۔

## ۴ ضغط القلب (دل ڈوبنا)

(ا) (پ ۲۴) سورۃ زمر کی آیت مبارکہ: قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ۚ اِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا ۚ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۔

لکھ کر گلے میں باندھنا بہت مفید ہے۔

(ب) اسی آیت کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پلانا موجبِ شفا یابی ہے۔

(ج) (پ ۲۶) سورہ فتح کی حسب ذیل آخری آیات پانی پر دم کرکے سات روز تک مریض کو پلائیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّؤْيَا بِالْحَقِّ ۚ لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ۙ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ ۙ لَا تَخَافُوْنَ ۚ فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا ۝ هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهُ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهِ ۚ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ۝ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۚ وَالَّذِيْنَ مَعَهُٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ۚ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ۚ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ ۚۖ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۚ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْاَهُ فَاٰزَرَهُ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهِ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ۚ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ۝

# باب نہم

## امراض قنات غذائیہ (معدہ اور آنتوں کی بیماریاں)

### (۱) وجع المعدہ (معدہ کا درد)

(ا) سورۂ آلِ عمران (پ۳) کی آیتِ دعائیہ : رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَ هَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ بعد نماز صبح اکیس (۲۱) بار پانی پر دم کر کے مسلسل اکیس (۲۱) یوم تک پلائیں۔

(ب) سورۂ یٰسین کو سات مبینوں کے ساتھ پڑھ کر (جس کا طریقہ پہلے اختلاجِ قلب کے تحت درج ہو چکا ہے) آبِ باراں پر دم کر کے گیارہ (۱۱) دن پلائیں۔ اگر برسات کا پانی میسر نہ آئے تو عام پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

(ج) پ۸ سورہ انعام کی آیت مبارکہ : قُلْ اِنَّنِیْ هَدٰىنِیْ رَبِّیْٓ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ۔ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

(د) سورۂ انعام کی اسی آیت مبارکہ کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پلانا بھی مفید ہے۔

(ہ) سورۂ آل عمران (پ۳) کی آیت اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰهِ یَبْغُوْنَ وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَیْهِ یُرْجَعُوْنَ ۝ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

(و) سورۂ آل عمران کی اس آیت کو پلیٹ پر لکھ کر اس کا پانی پلائیں۔

## (۲) وجع الفواد (یا قسم معدہ کا درد)

(ا) سورہ اخلاص (پوری سورۃ باب اوّل میں دیکھیں) تین[۳] عدد مرغوب سیاہ پر اکیس[۲۱] بار روزانہ دم کرکے ایک ہفتہ تک کھلائیں۔

(ب) سورہ مومنون (پ۱۸) کی آیت شریفہ ذیل گیارہ[۱۱] بارہ روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور گیارہ[۱۱] روز تک پلائیں۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّكُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۔ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ج لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِیْمِ ۔ وَ مَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لا لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ لا فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ط اِنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۔ وَ قُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَ ارْحَمْ وَ اَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ۔

(ج) اسی آیت مبارکہ کو کاغذ پر لکھ کر بطور تعویذ گلے میں ڈالنا بھی مفید ہے۔

## (۳) سوء ہضم (بدہضمی معدہ کی کمزوری)

(ا) سورہ بنی اسرائیل (پ۱۵) کی آیت مبارکہ: وَ بِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَ بِالْحَقِّ نَزَلَ ط وَ مَاۤ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّ نَذِیْرًا ۔ سات بار پانی پر دم کرکے مریض کو پلائیں۔

(ب) سورہ القدر (پ۳۰) گیارہ بار پانی پر دم کرکے پلایا جائے۔

اِنَّاۤ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ ۔ وَ مَاۤ اَدْرٰىكَ مَا لَیْلَةُ الْقَدْرِ ۔ لَیْلَةُ الْقَدْرِ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۔ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓىٕكَةُ وَ الرُّوْحُ فِیْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۔ سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۔

## ④ پیاس کی زیادتی

(ا) سورۂ مومنون (پ۱۸) کی آیت: وَ اَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَسْكَنّٰهُ فِی الْاَرْضِ ۔ سات بار پانی پر دم کرکے پلائیں۔

(ب) سورۂ فرقان (پ۱۹) کی آیت: وَ هُوَ الَّذِیْۤ اَرْسَلَ الرِّیٰحَ بُشْرًۢا بَیْنَ یَدَیْ رَحْمَتِهٖ ۚ وَ اَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً طَهُوْرًا ۔ اکیس (۲۱) مرتبہ پانی پر دم کرکے پلائیں۔

## ⑤ ورم معدہ (معدہ کی سوجن)

(ا) سورۂ طٰہٰ (پ۱۶) کی آیاتِ ذیل کو اکیس (۲۱) بار روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔ طٰهٰ ۚ مَاۤ اَنْزَلْنَا عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰۤی ۙ اِلَّا تَذْكِرَةً لِّمَنْ یَّخْشٰی ۙ

(ب) اسم باری تعالیٰ اَلصَّبُوْرُ تین (۳) مرتبہ شیرینی پر دم کرکے مریض کو کھلائیں۔

## ⑥ بطلانِ اشتہاء (بھوک نہ لگنا)

(ا) سورۂ شعراء (پ۱۹) کے یہ الفاظ هُوَ یُطْعِمُنِیْ وَ یَسْقِیْنِ اکتالیس (۴۱) بار کھانے پر دم کرکے مریض کو کھلائیں۔

(ب) سورۂ نور (پ۱۸) کی آیت مبارکہ وَ لَوْ لَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ وَ رَحْمَتُهٗ وَ اَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِیْمٌ ۔ کو اکیس (۲۱) مرتبہ پانی پر دم کرکے پلایا جائے۔

(ج) اسم باری تعالیٰ یَا قَوِیُّ تین سو (۳۰۰) بار کھانے پر دم کرکے کھلائیں۔

(د) سورۂ اعراف (پ ۸) کی یہ آیت شریف اکتالیس۴۱ بار پانی پر دم کر کے پلائیں : قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ۭ قُلْ هِىَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ

## ⑦ جوع البقر بھوک کی زیادتی

(ا) سورۂ فاطر (پ ۲۲) کی یہ آیت مبارکہ گیارہ۱۱ مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا ۚ وَمَا يُمْسِكْ ۙ فَلَا مُرْسِلَ لَهٗ مِنْ بَعْدِهٖ ۭ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

(ب) سورۂ ذاریات (پ ۲۶) کی آیت مبارکہ : وَفِي السَّمَاۗءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ ۝ پانی پر دم کر کے پلائیں۔

(ج) اسم رب تعالےٰ یَا صَمَدُ تین۳۰۰ سو مرتبہ کھانے پر دم کر کے مریض کو کھلائیں۔

## ⑧ غثیان قے و متلی

(ا) سورہ محمد (پ ۲۶) کی آیت : وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ پانی پر تین۳ بار دم کر کے پلائیں۔

(ب) سورۂ واقعہ (پ ۲۷) کی آیاتِ ذیل نمک پر گیارہ۱۱ بار دم کر کے چٹائیں :

اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۝ لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ ۝ خَافِضَةٌ

رَافِعَةٌ ۝ اِذَا رُجَّتِ الْاَرْضُ رَجًّا ۝ وَّ بُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۝ فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْبَثًّا ۝ وَّكُنْتُمْ اَزْوَاجًا ثَلٰثَةً ۝ فَاَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ۝ مَآ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ۝ وَاَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ۝ مَآ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ۝ وَ السّٰبِقُوْنَ السّٰبِقُوْنَ ۝

(ج) سورۃ الحاقہ (پ ۲۹) کی آیت مبارکہ: يَوْمَئِذٍ تُعْرَضُوْنَ لَا تَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَةٌ ۝ اکتالیس ۴۱ بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

(د) اسی آیت کو لکھ کر بطورِ تعویذ گلے میں حمائل کریں۔

## (۹) اُبکائی

سورۂ دہر (پ ۲۹) کی آیت ذیل کسی پاکیزہ کورے برتن پر لکھ کر عرقِ گلاب و گاؤ زبان سے دھو کر پلائیں۔ وَ يُسْقَوْنَ فِيْهَا كَاْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًا ۝



## (۱۰) قئ الدم (خون کی قے)

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ ۝ تَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ ۝ لَا حَوْلَ وَ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۝

اس کلام پاک کو بعد از نماز ظہر اکتالیس ۴۱ بار پانی پر دم کر کے پلائیں۔ اکیس ۲۱ روز تک یہی عمل کیا جائے انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## (۱۱) اسہال (دست)

اوّل روز بسم اللہ، دوسرے روز بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

تیسرے روز الٓمٓ ہ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ کاغذ پر لکھ کر پیٹ پر باندھیں۔

## (۱۲) اسہال الدم خونی دست آنتوں کی خراش

(ا) سورۂ یونس (پ۱۱) کی آیت مبارکہ اکیس۲۱ روز تک مسلسل لکھ کر پانی میں گھول کر پلائیں۔ یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْکُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ ۙ وَھُدًی وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ہ

(ب) اسی آیت کو لکھ کر بطور تعویذ گلے میں حمائل کریں۔

(ج) اسم باری تعالیٰ "یاحفیظ" تین ۳۰۰سو بار پانی پر دم کرکے پلائیں۔

## (۱۳) قولنج (کالک)

(ا) سورۂ فاتحہ، سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۃ الناس، ان چاروں سورتوں کو سات بار پڑھیں پھر یہ دعا سات بار پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ اَعُوْذُ بِوَجْہِ الْعَظِیْمِ وَقُدْرَتِہِ الَّتِیْ لَا تَمْنَعُ مِنْھَا مِنْ شَرِّ مَآ اَجِدُ مِنْہُ۔

(ب) مقام درد پر انگلی رکھ کر سورۂ بنی اسرائیل (پ۱۵) کی آیت وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ سات۷ بار پڑھیں۔

(ج) اسماء باری تعالےٰ یَا بَسِیْطُ یَا کَرِیْمُ پانچ سو۵۰۰ مرتبہ پانی پر دم کرکے پلائیں۔

## (۱۴) حب القرع۔ دیدان الامعاء آنتوں کے کیڑے چرنے وغیرہ

(ا) سورہ ہمزہ پ۳۰ (جو باب دوم میں درج ہے) گیارہ بار پانی

پر دم کر کے ایک ہفتہ تک پلایا جائے۔

(ب) سورۂ ق پ۲۶ پوری سورت تین[۳] بار آب باراں پر دم کر کے اکیس[۲۱] روز متواتر مریض کو پلائیں۔

## (۱۵) درد پیٹ

(ا) سورۂ نحل پارہ ۱۴ کی یہ آیت شریفہ نمک پر گیارہ[۱۱] بار دم کر کے چٹائیں۔

وَاللّٰهُ اَخْرَجَكُمْ مِّنْۢ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ ۔

(ب) آیۃ الکرسی (باب ہفتم میں ملاحظہ ہو) سات بار پانی پر یا کسی مشروب پر دم کر کے پلائیں۔

(ج) سورۂ قصص (پ۲۰) مکمل سات بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

(د) سورۂ روم (پ۲۱) کو سات بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

(ہ) سورۂ کوثر (پ۳۰) (مندرجہ باب اوّل) نمک پر سات بار دم کر کے چٹائیں۔ (فرمودہ سید محمد اسماعیل شاہ افغانی)

## (۱۶) استسقاء جلندھر پڑ پانی

سورۂ واقعہ (پ۲۷) کو تین[۳] بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور سات روز تک مسلسل مریض کو پلائیں انشاءاللہ شفا ہوگی۔

# باب دہم

## امراض الطحال والمرارہ (پتہ و تلی کی بیماریاں)

### (۱) عوارض پتہ

(ا) سورہ طٰہٰ (پ۱۶) کے الفاظ الرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى ۝ گیارہ بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

(ب) سورۃ انعام (پ۷) کی آیت کریمہ:

مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

اکیس (۲۱) بار پڑھ کر چینی پر دم کر کے چٹائیں۔



### (۲) امراض الطحال

(ا) آیت مبارکہ: مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ کو لکھ کر مقام طحال پر باندھیں۔

(ب) سورۃ الناس (آخری سورت) کو گیارہ بار آب باراں پر دم کر کے پلائیں،

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ ۝

# بابِ یازدہم

## بازو و کمر وغیرہ

### ۱ بازو کی تکلیف

(ا) دائیں بازو کی تکلیف کیلئے سورۃ الحاقہ پ۲۹ کی درج ذیل آیت مبارکہ پڑھ کر مقام درد پر دم کریں، فَاَمَّا مَنْ اُوْتِیَ كِتٰبَهٗ بِیَمِیْنِهٖ فَیَقُوْلُ هَآؤُمُ اقْرَءُوْا كِتٰبِیَهْ ۞

(ب) بائیں بازو کی تکلیف رفع کرنے کے لیے سورہ واقعہ پ۲۷ کی یہ آیت لکھ کر مقامِ درد پر باندھیں، وَ اَصْحٰبُ الْیَمِیْنِ ۙ۬ مَاۤ اَصْحٰبُ الْیَمِیْنِ ؕ فِیْ سِدْرٍ مَّخْضُوْدٍ ۙ



### ۲ دردِ کمر

(ا) سورۂ والطارق پ۳۰ کو روغن کنجد (تلوں کا تیل) پر دم کر کے مالش کریں:

وَ السَّمَآءِ وَ الطَّارِقِ ۙ وَ مَاۤ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ۙ النَّجْمُ الثَّاقِبُ ۙ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ ؕ فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ؕ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ۙ یَّخْرُجُ مِنْۢ بَیْنِ الصُّلْبِ وَ التَّرَآىٕبِ ؕ اِنَّهٗ عَلٰى رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ ؕ یَوْمَ تُبْلَى السَّرَآىٕرُ ۙ فَمَا لَهٗ مِنْ قُوَّةٍ وَّ لَا نَاصِرٍ ؕ وَ السَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ ۙ وَ الْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ۙ اِنَّهٗ لَقَوْلٌ فَصْلٌ ۙ وَّ مَا هُوَ

بِالْهَزْلِ ۝ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۝ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝

(ب) سورۃ ھمزہ (پارہ نمبر ۳۰) کو تیل بابونہ پر اکیس ۲۱ بار دم کر کے مالش کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ ۝ نِ الَّذِىْ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَهٗ ۝ يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗۤ اَخْلَدَهٗ ۝ كَلَّا لَيُنْۢبَذَنَّ فِى الْحُطَمَةِ ۝ وَمَاۤ اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُ ۝ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ ۝ الَّتِىْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ ۝ اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ ۝ فِىْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۝

# باب دوازدہم

## گردہ و مثانہ کی بیماریاں اور امراض مخصوصہ مرداں

### (۱) دردِ گردہ

(ا) پ۲۹ سورہ جن کی آیاتِ مبارکہ : وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ يَدْعُوْهُ كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا ۝ مشک و زعفران سے لکھ کر مقامِ گردہ پر باندھیں ان شاء اللہ شفا ہو گی۔

(ب) پ۸ سورہ اعراف کی آیت شریفہ ذیل کو اکیس ۲۱ بار پانی پر دم کر کے پلائیں : وَهُوَ الَّذِيْ يُرْسِلُ الرِّيٰحَ بُشْرًاۢ بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ؕ حَتّٰۤى اِذَاۤ اَقَلَّتْ سَحَابًا ثِقَالًا سُقْنٰهُ لِبَلَدٍ مَّيِّتٍ فَاَنْزَلْنَا بِهِ الْمَآءَ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ؕ كَذٰلِكَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰى لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۝

### (۲) سنگ گردہ ریگِ گردہ

(۱) سورۃ اللہب (پ۳۰) : تَبَّتْ يَدَاۤ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ؕ مَاۤ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ ؕ سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ۚۖ وَّامْرَاَتُهٗ ؕ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۚ فِيْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۝

(۲) سورہ یونس (پ۱۱) کی آیات : يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ

مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۙ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا ۭ هُوَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ۝

چینی کی رکابی پر لکھ کر عرق مکو میں حل کریں اور گیارہ روز تک مریض کو پلائیں۔

(ب) سورۂ حدید پ۲۷ کی پہلی چھ آیات اکیس ۲۱ بار آبِ باراں پر دم کر کے پلانا مفید ہے۔

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝ هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۭ يَعْلَمُ مَا يَلِجُ فِي الْاَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا ۭ وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۭ وَهُوَ عَلِيْمٌ ۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

## (۳) وجع المثانہ دردِ مثانہ

(۱) سورۂ زمر پ۲۴ کی اس آیتِ مبارکہ کو گیارہ بار روزانہ پانی

پر دم کر کے گیارہ روز تک پلائیں۔ قُلْ یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓی اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعًا ؕ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ۝

(ب، سورۂ بلد (پ۳۰) کی آیاتِ شریفہ عرقِ گلاب پر اکتالیس (۴۱) بار دم کر کے پلائیں۔ اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَیْنَیْنِ ۝ وَلِسَانًا وَّشَفَتَیْنِ ۝ وَهَدَیْنٰهُ النَّجْدَیْنِ ۝

## (۴) پیشاب کی بندش اور رکاوٹ

(ا) سورۂ بقرہ (پ۱) کی آیت ذیل کو اکیس (۲۱) بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں:

وَاِذِ اسْتَسْقٰی مُوْسٰی لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ؕ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَیْنًا ؕ قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ؕ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِی الْاَرْضِ مُفْسِدِیْنَ ۝

(ب) اسی آیت کو لکھ کر بطور تعویذ گلے میں حمائل کریں۔

(ج) پ۱۷ سورۂ انبیاء کی یہ آیت عرقِ گلاب پر ایک سو ایک (۱۰۱) بار دم کر کے پلائیں: وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَیْءٍ حَیٍّ ؕ اَفَلَا یُؤْمِنُوْنَ ۝

(د) سورۂ اخلاص (پ۳۰) گیارہ (۱۱) بار پانی پر دم کر کے پلائیں۔

(ہ) سورۂ حشر (پ۲۸) کی اس آیت مبارکہ کا تعویذ تحریر کر کے مریض کے پیٹ پر باندھیں: لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی

جَبَلٍ لَّرَأَيْتَهُ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۚ وَتِلْكَ الْأَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ ۝

## ⑤ سلس البول، بول الفراش، پیشاب کی زیادتی، بستر میں پیشاب نکلنا وغیرہ

(ا) سورۃ ہود (پ ۱۲) کی آیت: یٰاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ
سات بار لکھ کر پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں۔

(ب) سورۃ المؤمنون (پ ۱۸) کی آیت مبارکہ: وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَسْكَنّٰهُ فِی الْاَرْضِ ۖ وَاِنَّا عَلٰى ذَهَابٍۭ بِهٖ لَقٰدِرُوْنَ ۝ اکتالیس (۴۱) بار چینی پر دم کر کے چٹائیں۔

(د) سورۃ فاتحہ اکیس (۲۱) بار تلوں پر دم کر کے کھلائیں اور ہفتہ عشرہ تک یہی عمل جاری رکھیں۔

(ہ) سورۃ ملک (پ ۲۹) کی آیت: قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَصْبَحَ مَآؤُكُمْ غَوْرًا فَمَنْ يَّاْتِيْكُمْ بِمَآءٍ مَّعِيْنٍ ۝ سات بار لکھ کر پانی میں گھول کر پلائیں۔

## ⑥ سوزاک و قرحہ مثانہ

(ا) سورۃ توبہ (پ ۱۰) کی آیت مع تسمیہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

(ب) سورۃ یونس (پ ۱۱) کی آیت: قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَآءٌ ۝

سورۂ بنی اسرائیل (پ ۱۵) کی آیت : وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ ۔

ان تینوں کو لکھ کر عرق گلاب میں گھول کر پلائیں ۔

(ب) پارہ ۲۹ کی سورۂ مزمل پوری سورۃ لکھ کر گلے میں ڈالیں ۔

(ج) یہی سورۃ آب باراں پر دم کر کے پلائیں ۔

(د) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۔ مریض ان کلمات کا ہر فرض نماز کے بعد سات بار گیارہ روز تک ورد کیا کرے ۔

(ہ) پارہ ۲۶ سورۂ فتح کی آخری آیت محمد رسول اللہ سے آخر تک (جو باب سوم میں درج ہے) لکھ کر گلے میں حمائل کریں ۔



## (۷) سستی نامردی

(ا) پ ۴ سورۂ نساء کی آیت مبارکہ : يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِىْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِىْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ۚ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا ۔ اکتالیس ۴۱ دن تک ہر روز صبح بیضۂ مرغ (مرغی کے انڈے) پر اکیس ۲۱ بار دم کر کے کھلائیں ۔

(ب) سورۂ نساء (پ ۵) کے الفاظ اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَى النِّسَآءِ تخم مولی پر ایک سو ۱۰۰ بار روزانہ دم کر کے اکیس ۲۱ یوم تک ہمراہ شیر گائے استعمال کرایا جائے ۔

(ج) اسمار باری تعالےٰ "یَا قَوِیُّ یَا مُعِیْنُ" ایک ہزار[۱۰۰۰] بار صبح اور ایک ہزار[۱۰۰۰] بار شام کو ورد کیا جائے (اوّل آخر درود شریف نماز میں پڑھے جانے والا)

(د) بعد نماز صبح اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ تین سو[۳۰۰] بار روزانہ ایک سو بیس[۱۲۰] یوم (تین چلّے) تک پڑھنا نفع بخش ہے۔

(ہ) سورۂ بیّنہ (پ۳۰) سالم سورۃ لکھ کر اس کا پانی پلایا جائے۔

## ⑧ استرخاء و فتور عضو تناسل عضو تناسل کے نقائص وغیرہ

تین روزے رکھنے کے بعد نصف شب کو اٹھ کر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر تانبے کے قلم سے زعفران و گلاب کے ساتھ یہ آیت لکھی جائے، اِنَّمَا یَسْتَجِیْبُ الَّذِیْنَ یَسْمَعُوْنَ ؕ وَالْمَوْتٰی یَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ ثُمَّ اِلَیْهِ یُرْجَعُوْنَ ۝ یہ لکھ کر چاٹ لے بفضلِ خدا شکایات رفع ہو جائیں گی۔

## ⑨ پیشاب میں خون آنا

(ا) سورۃ الحج (پ۱۷) کے الفاظ لِكَیْلَا یَعْلَمَ مِنْۢ بَعْدِ عِلْمٍ شَیْـًٔا۔ پ۱ سورۃ بقرہ کی آیت، فَسَیَكْفِیْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝ ان دونوں کو اکتالیس[۴۱] بار عرقِ گلاب پر دم کر کے مسلسل اکیس[۲۱] یوم تک پلائیں۔

(ب) فرمودہ حضرت مولانا سید شمس الحق افغانی رح جامعہ اسلامیہ بہاولپور

(۱) سورہ والطارق پ۳۰ (جو باب ۱۲ میں درج ہے) کو اس طرح

پڑھیں کہ جب اِنَّهٗ عَلٰی رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ پر پہنچیں تو بیماری کا تصور ذہن میں رکھیں۔

(ز) کھانا کھاتے وقت سورۂ قریش (پ۳۰) پڑھ کر کھانا کھایا جائے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۔

## ⑩ آتشک مجازی

(ا) سورۂ تکویر (پ۳۰) سالم سورت کو آبِ زم زم پر ساٹھ بار دم کرکے اکیس ۲۱ روز تک پلائیں۔

(ب) سورۂ نٰزعٰت (پ۳۰) کی حسبِ ذیل آیات کو ایک سو ایک ۱۰۱ بار پانی پر دم کرکے اکتالیس ۴۱ یوم تک پلائیں۔

وَالنّٰزِعٰتِ غَرْقًا ۙ وَّالنّٰشِطٰتِ نَشْطًا ۙ وَّالسّٰبِحٰتِ سَبْحًا ۙ فَالسّٰبِقٰتِ سَبْقًا ۙ فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا ۘ

## ⑪ جریان

(ا) سورۂ حجرات (پ۲۶) تین ۳ بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں اور کئی روز تک یہ عمل جاری رکھیں۔

(ب) پارہ ۲۲ کی سورۂ فاطر کو بعد نمازِ مغرب پوست اسپغول پر اکیس ۲۱ بار پڑھ کر دم کریں اور مسلسل اکیس ۲۱ یوم تک استعمال کرائیں۔

(ج) پارہ ۲۸ سورۂ تحریم کی آیت مبارکہ، رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا

نُوْدَنَا وَاغْفِرْلَنَا ج اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ہ بعد از نماز عصر ایک سو ایک بار اوّل آخر درود شریف سات بار ورد رکھیں۔

## (۱۲) احتلام

(ا) سورۂ نوح (پ ۲۹) کو سوتے وقت پڑھ لیا کریں۔
(ب) سورۂ معارج (پ ۲۹) کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔
(ج) سورۂ طارق (پ ۳۰) سوتے وقت تین بار پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر دیا کریں۔

## (۱۳) شہوت کی تیزی

اگر کسی کی شہوت اس قدر تیز ہو کہ گناہ کا احتمال ہو تو اسماء الحسنیٰ جن میں "ی" آتی ہے صبح کے وقت چینی کی طشتری پر لکھ کر پانی سے دھو کر پیے جائیں اور سات روز تک یہی عمل کیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

رَحِيْمٌ ، عَزِيْزٌ ، بَادِئٌ ، عَلِيْمٌ ، سَمِيْعٌ
بَصِيْرٌ ، لَطِيْفٌ ، خَبِيْرٌ ، حَلِيْمٌ ، عَظِيْمٌ
عَلِيٌّ ، كَبِيْرٌ ، حَفِيْظٌ ، مُقِيْتٌ ، حَسِيْبٌ
جَلِيْلٌ ، كَرِيْمٌ ، رَقِيْبٌ ، مُجِيْبٌ ، حَكِيْمٌ
مَجِيْدٌ ، شَهِيْدٌ ، وَكِيْلٌ ، قَوِيٌّ ، مَتِيْنٌ
وَلِيٌّ ، حَمِيْدٌ ، مُحْصِيٌّ ، مُبْدِئٌ ، مَجِيْدٌ
مُحْيِيٌّ ، مُمِيْتٌ ، قَيُّوْمٌ ، حَيٌّ ، مُهَيْمِنٌ

وَالِیٌ ، مُتَعَالِیٌ ، غَنِیٌّ ، مُغْنِیٌ ، ھَادِیٌ
بَدِیْعٌ ، بَاقِیٌ ، رَشِیْدٌ ؕ

## (۱۴) بواسیر خونی و بادی

(ا) سورۂ دھر (پ ۲۹) کی آیت کریمہ : لَا یَرَوْنَ فِیْھَا شَمْسًا وَّلَا زَمْھَرِیْرًا ۔ لکھ کر بطور تعویذ بازو پر باندھا جائے

(ب) نماز دوگانہ نفل اس طرح سے پڑھی جائے کہ رکعت اوّل میں سورۂ الم نشرح (پ ۳۰) اور رکعت دوم میں سورۃ الفیل پڑھیں اور بعد سلام کے ایک سو بار استغفار پڑھ کر صحت یابی کیلئے دعا کریں۔

سورۂ الم نشرح باب اول میں درج ہے۔ سورہ فیل یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

اَلَمْ تَرَ کَیْفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصْحٰبِ الْفِیْلِ ؕ اَلَمْ یَجْعَلْ کَیْدَھُمْ فِیْ تَضْلِیْلٍ ۙ وَّ اَرْسَلَ عَلَیْھِمْ طَیْرًا اَبَابِیْلَ ۙ تَرْمِیْھِمْ بِحِجَارَۃٍ مِّنْ سِجِّیْلٍ ۙ فَجَعَلَھُمْ کَعَصْفٍ مَّاْکُوْلٍ ؕ

### استغفار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ؕ

(ج) صبح کی سنتوں میں حسب ذیل سورتوں کا پڑھنا معمول بنالیا جائے پہلی رکعت میں سورۂ والضحیٰ ، الم نشرح اور سورہ فیل ، دوسری رکعت میں سورۂ قریش ، کافرون اور اخلاص ۔

(د) اسم باری تعالیٰ "یا مالک" کا سات سو بار یومیہ اکتالیس[۴۱] یوم تک ورد کیا جائے

(ہ) سورہ دھر (پ۲۹) کی آیت : اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ
کا ستر بار روزانہ ورد کیا جائے۔

(و) سورہ اعلیٰ (پ۳۰) کا اکثر اوقات ورد رکھیں بالخصوص نمازِ پنجگانہ کے بعد پڑھ لیا کریں۔

## (۱۵) ناسور و بھگندر وغیرہ

(ا) پارہ اوّل سورہ بقرہ کی آیت : وَاِذْ يَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَاِسْمٰعِيْلُ ؕ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ زعفران سے لکھ کر اکتالیس[۴۱] یوم تک پلایا جائے۔

(ب) سورہ فاتحہ ایک سو ایک[۱۰۱] بار بعد نمازِ صبح پانی پر دم کر کے اکیس[۲۱] یوم تک بلا ناغہ پلایا جائے۔

(ج) سورہ اعلیٰ (پ۳۰) روزانہ تلاوت کی جائے۔

## (۱۶) باسور

رفع باسور کے لئے حسبِ ذیل عمل مجرب ہے :

۱۔ پ۱۴ سورہ نحل کی آیت : مَا عِنْدَكُمْ يَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ ؕ

۲۔ سورہ بقرہ (پ۳) کی آیۃ الکرسی مکمل۔

۳۔ پ۱۶ سورہ طٰہٰ کی آیت : وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ؕ

۴۔ پ۱۷ سورۃ الانبیاء کی آیت ۔ قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ۝

۵۔ سورۃ الصّٰفّٰت کی آیت سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ۝

ان آیات کو لکھ کر کمر میں باندھیں ۔

(ب) انہی آیات کو پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں ۔

## (۱۷) ذیابیطس شکری پیشاب میں ریت آنا

ان آیات کو لکھ کر اس کا پانی مریض کو پلایا جائے ۔

وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۝ فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ۝ (پ۲۷ ۵)

وَّحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً ۝ (پ۲۹ ۵)

وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ۝ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ۝ (پ۱ ٤٧)



# باب سیزدہم

## امراضِ حصّہ اسفل

### دردِ ران

(ا) پ۷ سورۃ انعام کی آیت : وَلَئِنْ اَنْجٰىنَا مِنْ هٰذِهٖ لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ۔ لکھ کر بطور تعویذ مقامِ درد پر باندھیں۔

(ب) پ۲۴ سورۃ مومن کی آیت : اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً ۔ ایک سو ایک بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلایا جائے۔



(ج) پ۲ سورۃ بقرہ کی آیت مبارکہ : وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ ۝ پانی پر دم کر کے پلائیں۔

(د) پ۲۵ سورۃ شوریٰ کی آیت مبارکہ : اَللّٰهُ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ وَالْمِيْزَانَ ؕ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ قَرِيْبٌ ۝ پانی پر دم کر کے پلائیں۔

### دردِ پنڈلی

پارہ ۲۹ سورۃ القیمٰۃ کی آیت : وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ ۝

اِلٰی رَبِّکَ یَوْمَئِذِنِ الْمَسَاقُ ؁ لکھ کر بطور تعویذ باندھیں۔

پارہ ۲۱ سورہ سجدہ کی آیت ذیل لکھ کر مقامِ درد پر باندھیں۔

اَللّٰهُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَهُمَا فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ ؕ مَا لَکُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا شَفِیْعٍ ؕ اَفَلَا تَتَذَکَّرُوْنَ ؁

## نقرس

اس دعا کو جو بزرگان سے منقول ہے دس ۱۰ بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور پھر ہاتھوں سے مقام درد پر مساس کریں۔

اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّیْ سُوْءَ مَا اَجِدُ



## پاؤں کے امراض

(ا) پارہ ۲۹ سورہ ملک کی آیت : اَفَمَنْ یَّمْشِیْ مُکِبًّا عَلٰی وَجْهِهٖۤ اَهْدٰۤی اَمَّنْ یَّمْشِیْ سَوِیًّا عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ

(ب) پارہ ۱۵ سورہ بنی اسرائیل کی آیت : اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ کُلُّ اُولٰٓئِکَ کَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلًا ؁

(ج) سورہ اخلاص (مکمل)، ان تینوں کو گیارہ ۱۱ بار تیل پر دم کر کے مالش کریں۔

## عرق النسا و جع المفاصل وغیرہ

درد کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر سورہ فاتحہ پڑھے اور پھر سات بار یہ کہے :
اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّیْ سُوْءَ مَا اَجِدُ ۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

# باب چہاردھم

## امراض مخصوصہ زنان

### ( فصل اوّل متعلق پستان )

### پستانوں کا عدمِ ابھار

(ا) پارہ ۱۵ سورۂ کہف کی آیت : اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ هَشِیْمًا تَذْرُوْهُ الرِّیٰحُ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ مُّقْتَدِرًا ۰
۴۱ بار یومیہ پانی پر دم کر کے چالیس دن تک پلایا جائے۔

(ب) پارہ ۱۴ سورۂ نحل کی آیت مبارکہ : وَ اِنَّ لَكُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ؕ نُسْقِیْكُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِهٖ مِنْۢ بَیْنِ فَرْثٍ وَّ دَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِیْنَ ۔ لکھ کر چھاتی پر باندھ دیا جائے۔

(ج) اسم باری تعالیٰ یَا مَاجِدُ ایک ہزار بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور ہاتھ چھاتی پر ملیں۔

### دردِ پستان

(ا) سورۂ فاتحہ ، سورۂ اخلاص ، معوذتین (آخری دونوں سورتیں) پانی پر دس دس بار دم کر کے پلائیں۔

(ب) پارہ ۱۹ سورۃ الشعراء کی آیت: وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ ۝ پارہ ۲۴ سورۂ سجدہ کی آیت: قُلْ هُوَ لِلَّذِينَ آمَنُوا هُدًى وَشِفَاءٌ

یہ دونوں آیتیں ہاتھوں پر دم کر کے متورم جگہ پر پھیریں۔

## قلت اللبن دُودھ کی کمی

(ا) پ ۲۰ سورۂ قصص کی آیت شریف: وَأَوْحَيْنَا إِلَىٰ أُمِّ مُوسَىٰ أَنْ أَرْضِعِيهِ ج۔ اکیس ۲۱ بار روزانہ پانی پر دم کر کے اکیس ۲۱ روز تک پلائیں۔

(ب) اسی آیت کو لکھ کر بطور تعویذ چھاتی پر باندھیں۔

(ج) پارہ ۲۷ سورۃ الرحمٰن کی آیت مبارکہ: فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝ خمیری روٹی پر لکھ کر سات روز تک مریضہ کو کھلایا جاوے۔

(د) اسم باری تعالٰے هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ تین صد ۳۰۰ بار پڑھ کر دم کرنا نافع ہے۔

(ہ) پارہ ۳ سورۃ البقرہ کی آیت مع تسمیہ:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۝ مَثَلُ الَّذِينَ يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ أَنْبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِي كُلِّ سُنْبُلَةٍ مِائَةُ حَبَّةٍ ط وَاللّٰهُ يُضَاعِفُ لِمَنْ يَشَاءُ ط وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝

اس آیت کو باوضو سات بار پڑھیں اور اول آخر درود شریف

بھی پڑھیں اور نمک پر دم کریں۔ یہ نمک عورت کو چٹایا جائے اور لسی میں ملا کر دیا جائے۔

(۹) پارہ ۱ سورۃ بقرہ کی آیت ذیل:

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ؕ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

اول آخر درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کرائیں اور دو تین بار دن میں پلائیں۔



## احتباس اللبن دودھ کی رکاوٹ

پارہ ۱۲ سورۃ ہود کی آیت مبارکہ: وَهِيَ تَجْرِيْ بِهِمْ فِيْ مَوْجٍ كَالْجِبَالِ قف ایک سو ایک بار آب باراں پر دم کر کے اکتالیس یوم تک پلائیں۔

## (فصل دوم امراض رحم)

## سیلان الرحم

(۱) کلام ذیل:

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ ۔ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ

وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۔

تین سو بار عرق گلاب پر دم کیا جائے اور اکتالیس یوم تک پلایا جائے۔

## عسر الطمث، کمی حیض اور بے قاعدگی

(ا) پارہ ۱۵ سورۂ بنی اسرائیل کی آیت: وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ ، لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

(ب) اسی آیتِ کریمہ کو سات سو بار روزانہ ایک ہفتہ تک آب زم زم پر دم کر کے پلائیں۔

(ج) سورۂ انبیاء کی آیت کریمہ: لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۔ تین سو اکتالیس ۳۴۱ بار روزانہ آب زم زم پر دم کر کے گیارہ روز تک پلائیں۔

(د) اگر حیض بالکل نہ آتا ہو تو سورۃ الطارق (پ ۳۰) کی آیت: اِنَّهُمْ یَكِیْدُوْنَ كَیْدًا وَّ اَكِیْدُ كَیْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِیْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَیْدًا گیارہ بار پانی پر دم کر کے پلایا جاوے۔ اور گیارہ روز تک مسلسل پڑھ کر پانی پلایا جاوے۔

## اسقاطِ حمل سے تحفظ

جب حمل کو دو ماہ کامل گذر جائیں اور تیسرے چاند کی ابتدار ہو تو سوت کا تاگہ لے کر دائیں پاؤں کے ناخن سے لیکر چوٹی تک

حاملہ کا ناپ کریں اسی ناپ کے سات دھاگے اور لے لیں ان دھاگوں پر سورہ یٰسین کا عمل کریں۔ ہر مبین پر گرہ لگاتے جائیں ان دھاگوں کو عورت کے گلے میں ڈال دیں۔ جب بچہ پیدا ہو جائے تو دھاگے کھول کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ دھاگوں کو ابتداء ہی سے نیل میں رنگ لیا جائے۔

(ب) ایک چینی کی پیالی میں "یارحمٰن" ۷۸۶ بار گلاب اکسیر سے لکھ کر اس کا پانی شروع حمل سے وضع حمل تک روزانہ صبح پلایا کریں

(ii) ایک سفید کاغذ پر یارحمٰن لکھ کر گلے میں بطور تعویذ ڈال دیں۔

(ج) سورہ کہف (پ۱۵) کی آیت : وَلَبِثُوا فِي كَهْفِهِمْ ثَلَاثَ مِائَةٍ سِنِينَ وَازْدَادُوا تِسْعًا ٥ لکھ کر بطور تعویذ استعمال کریں۔

(د) (پ۱۸) سورہ مومنون کی آیت مبارکہ :

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنسَانَ مِن سُلَالَةٍ مِّن طِينٍ ٥ ثُمَّ جَعَلْنَاهُ نُطْفَةً فِي قَرَارٍ مَّكِينٍ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظَامًا فَكَسَوْنَا الْعِظَامَ لَحْمًا ثُمَّ أَنشَأْنَاهُ خَلْقًا آخَرَ فَتَبَارَكَ اللَّهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِينَ ٥

کسی پلیٹ پر زعفران کستوری سے لکھ کر اکیس (۲۱) یوم تک پلائیں۔

(ہ) اسم باری تعالیٰ یَا مُحِیْطُ لکھ کر بطور تعویذ پیٹ پر باندھیں۔

(و) سورۂ قیامہ پارہ ۲۹ کی حسب ذیل آیات ایک ٹکڑے روٹی پر لکھ کر چالیس ۴۰ دن تک کھلایا جائے۔

لَآ اُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝ وَلَآ اُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ ۝ اَيَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَلَّنْ نَّجْمَعَ عِظَامَهٗ بَلٰى قٰدِرِيْنَ عَلٰٓى اَنْ نُّسَوِّيَ بَنَانَهٗ ۝ بَلْ يُرِيْدُ الْاِنْسَانُ لِيَفْجُرَ اَمَامَهٗ ۝

(ز) (۱) فَلَآ اُقْسِمُ بِمَوٰقِعِ النُّجُوْمِ ۝ وَاِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ ۝

(۲) وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ۝

ان دونوں آیتوں کو لکھ کر بطور تعویذ گلے میں ڈالیں۔

## استحاضہ اور کثرت حیض

(ا) آیت مبارکہ، صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ (پارہ ۱ سورہ بقرہ) لکھ کر پیٹ پر باندھیں۔

(ب) سورہ دھر (پ ۲۹) سالم سورت کو سات یوم تک روزانہ پانی پر دم کر کے پلائیں۔

(ج) سورۂ کوثر پارہ ۳۰ یہ سورۃ تین سو تیرہ ۳۱۳ بار روزانہ آب باراں پر دم کر کے پلائیں۔

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

(د) کچے دھاگے گیارہ ۱۱ عدد عورت کے قد کے مطابق لیں اور ان پر سورۂ بنی اسرائیل پارہ ۱۵ کا اول رکوع پڑھ کر دم کریں پھر اس دھاگے کو کمر سے باندھیں۔ (ضرورت مند قرآن پاک دیکھیں)

## عقر و عقم بانجھ پن، بے اولادی

(ا) پارہ ۱۸ سورۂ نور کی آیت ذیل:

اَللّٰہُ نُوۡرُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ مَثَلُ نُوۡرِہٖ کَمِشۡکٰوۃٍ فِیۡہَا مِصۡبَاحٌ ؕ اَلۡمِصۡبَاحُ فِیۡ زُجَاجَۃٍ ؕ اَلزُّجَاجَۃُ کَاَنَّہَا کَوۡکَبٌ دُرِّیٌّ یُّوۡقَدُ مِنۡ شَجَرَۃٍ مُّبٰرَکَۃٍ زَیۡتُوۡنَۃٍ لَّا شَرۡقِیَّۃٍ وَّلَا غَرۡبِیَّۃٍ ۙ یَّکَادُ زَیۡتُہَا یُضِیۡٓءُ وَلَوۡ لَمۡ تَمۡسَسۡہُ نَارٌ ؕ نُوۡرٌ عَلٰی نُوۡرٍ ؕ یَہۡدِی اللّٰہُ لِنُوۡرِہٖ مَنۡ یَّشَآءُ ؕ وَیَضۡرِبُ اللّٰہُ الۡاَمۡثَالَ لِلنَّاسِ ؕ وَاللّٰہُ بِکُلِّ شَیۡءٍ عَلِیۡمٌ ﴿ۙ۳۵﴾

پانچ لونگ لے کر ہر لونگ پر سات بار پڑھیں۔ بعد فراغت طہر عورت کو کھلائیں اور پھر مباشرت کریں۔

(ب) دس ۱۰ راتوں میں سورۂ اخلاص دس ہزار ۱۰۰۰۰ مرتبہ پڑھی جائے اور دعا کی جائے بفضل ایزد متعال صاحب اولاد ہونے کی توقع ہے۔

(ج) مشہور دعائیہ آیۂ مبارکہ پارہ ۱۹ سورۂ فرقان:

رَبَّنَا ہَبۡ لَنَا مِنۡ اَزۡوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّۃَ اَعۡیُنٍ وَّاجۡعَلۡنَا لِلۡمُتَّقِیۡنَ اِمَامًا۔ اول آخر درود شریف گیارہ ۱۱ بار۔ بعد از نماز عشاء اکتالیس ۴۱ یوم تک پڑھا جائے (مجربہ مولانا سید عبدالحی شاہ بخاری)

(د) پارہ ۱۵ سورہ بنی اسرائیل کی آیت مبارکہ،
وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْكٌ فِی الْمُلْكِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا ۝ اول آخر تین ۳ بار درود شریف پڑھ کر دس ۱۰ بار تلاوت کی جائے۔

(ھ) ہر فرض نماز کے بعد قرآنی دعا (پ ۱۷) سورہ انبیاء
رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ۝
سات ۷ بار ورد کا معمول بنائیں۔

(و) بوقت تہجد دو رکعت نفل اس طرح پڑھیں کہ دونوں رکعت میں سورۂ ملک تلاوت کی جائے۔ اکتالیس ۴۱ روز تک یہی عمل جاری رکھیں۔

(ز) بموقع مباشرت قبل از جماع عورت کے پیٹ سے داہنی طرف ہاتھ پھیرتے ہوئے سات ۷ بار سورۂ فاتحہ پڑھی جائے۔ مابعد ناف پر انگلی رکھ کر یوں کہے "یا اللہ! اگر تو نے مجھے لڑکا عطا فرمایا تو اس کا نام "محمد" رکھوں گا"۔ اس عمل کا مذکور ہونا معتبر کتب میں موجود ہے۔

(فرمودہ استاذی المحترم مولانا عبداللہ درخواستی مدظلہ)

(ح) پارہ ۳ رکوع ۱۲ کی آیت، ھُنَالِكَ دَعَا زَکَرِیَّا رَبَّہٗ ج قَالَ رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً ج اِنَّكَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ ۝

ایک چینی کی پلیٹ پر گلاب و زعفران سے لکھ کر میاں بیوی

دونوں تین ۳ یا سات ۷ دن ایام طہارت کے شروع میں لیٹیں اور ہم بستر ہوں اور یہی آیت ہرن کی خشک جھلی پر گلاب و زعفران سے لکھ کر تعویذ کے طور پر دونوں اپنی کمروں سے باندھیں۔ لیکن بوقتِ مباشرت اتار لیں۔

(ط) سورہ رعد (پ ۱۳) کی آیت : وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى ط بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا ط

عرق گلاب و زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالیں اور اکیس ۲۱ روز تک یہی آیت عرق گلاب و زعفران سے کاغذ یا چینی کے برتن پر لکھ کر پلائی جائے۔

(ی) بعد نماز عشاء پورے خشوع و خضوع کے ساتھ ایک سو پچیس ۱۲۵ بار دعائیہ آیت : رَبِّ لَا تَذَرْنِىْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ۝ کا اوّل آخر درود شریف، اکتالیس ۴۱ یوم تک وِرد کیا جائے۔

(فرمودہ ولی کامل حضرت حافظ محمد اکرمؒ)

## فصل سوم ۔ متفرقات

### درد ناف یا دھرن رحم

(۱) مندرجہ ذیل نقش لکھ کر عورت کے بازو پر باندھیں۔ ناف ٹلی ہوئی انشاءاللہ اپنی جگہ پر آجائے گی۔

| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ |
|---|---|---|
| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ |
| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ |

درمیان والے خالی خانے میں مریضہ کا نام لکھیں

## گولے کا درد (باؤ گولہ)

(ا) پارہ ۱۷ سورۂ انبیاء کی آیت:
اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ۭ وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَاۗءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ۭ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝
گڑ پر تین ۳ بار دم کر کے کھلائیں۔

(ب) پارہ ۲۹ سورۂ جن کی آیت: وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ۝ کو عرقِ گلاب پر اکتالیس ۴۱ بار دم کر کے پلایا جائے۔

(ج) سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) کو آبِ گلاب پر اکتالیس ۴۱ بار دم کر کے پلائیں۔

(د) پارہ ۱۹ سورۂ نمل کی آیت: وَكَانَ فِي الْمَدِيْنَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُّفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ وَلَا يُصْلِحُوْنَ ۝ کسی چیز پر سات ۷ بار دم کر کے کھلائیں۔ اور مقام درد پر بھی دم کریں۔

(فرمودہ حضرت مفتی عبدالرحمٰن صاحب سابق مدرس فتحپوری دہلی)

## دردِ زہ (برائے تسہیل ولادت)

(ا) سورۃ انشقاق پارہ ۳۰ کی آیت : اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ۝ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ ۝ درود شریف کے ساتھ تین ۳ بار شیرینی پر دم کر کے کھلادیں۔

(ب) یہ تعویذ لکھ کر بائیں ران پر باندھیں اور ولادت ہونے پر کھول دیں۔ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ اھیا۔ اشرا۔ اھیا۔

(ج) سورہ مریم پارہ ۱۶ شروع سے وَلَمْ تَكُ شَيْئًا ۝ تک سات ۷ بار پانی پر دم کر کے پلائیں۔

(د) سورۃ مریم پارہ ۱۶ کا رکوع اوّل سالم کے اوّل آخر سورۃ فاتحہ پڑھ کر چھوہارے پر دم کریں اور عورت کو کھلادیں۔

(فرمودہ سید محمد اسماعیل شاہ افغانی بروایت مولانا محمد سعید صاحب جبلہ قریشی)

## اگر اولاد زندہ نہ رہتی ہو

کچھ سیاہ مرچ اور اجوائن لے لیں۔ سوموار کو ظہر کی نماز کے بعد باوضو چالیس ۴۰ بار سورۃ والشمس (پ ۳۰) پڑھیں۔ اور ہر بار اوّل درود شریف پڑھیں اس طرح سے چالیس ۴۰ مرتبہ سورۃ اور اکتالیس ۴۱ مرتبہ درود شریف پڑھا جائے گا۔

ہر بار پڑھ کر مرچ اور اجوائن پر دم کرتے جائیں۔ اگر ذائقہ بدلنے کیلئے نمک بھی ملالیں تو کوئی حرج نہیں۔ دوران حمل اور دودھ

| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ |
|---|---|---|
| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ |
| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ |

درمیان والے خالی خانے میں مریضہ کا نام لکھیں

## گولے کا درد (باؤ گولہ)

(ا) پارہ ۱۷ سورۂ انبیاء کی آیت:

اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ؕ وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ؕ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

گڑ پر تین ۳ بار دم کر کے کھلائیں۔

(ب) پارہ ۲۹ سورۂ جن کی آیت: وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ۝ کو عرقِ گلاب پر اکتالیس ۴۱ بار دم کر کے پلایا جائے۔

(ج) سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) کو آبِ گلاب پر اکتالیس ۴۱ بار دم کر کے پلائیں۔

(د) پارہ ۱۹ سورۂ نمل کی آیت: وَكَانَ فِي الْمَدِيْنَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُّفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ وَلَا يُصْلِحُوْنَ ۝ کسی چیز پر سات ۷ بار دم کر کے کھلائیں۔ اور مقامِ درد پر بھی دم کریں۔

(فرمودہ حضرت مفتی عبد الرحمٰن صاحب سابق مدرس فتحپوری دہلی)

## دردِزہ (برائے تسہیل ولادت)

(۱) سورۃ انشقاق پارہ نمبر ۳۰ کی آیت : اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ۝ وَاَلْقَتْ مَافِيْهَا وَتَخَلَّتْ ۝ درود شریف کے ساتھ تین ۳ بار شیرینی پر دم کر کے کھلادیں۔

(ب) یہ تعویذ لکھ کر بائیں ران پر باندھیں اور ولادت ہونے پر کھول دیں۔ وَاَلْقَتْ مَافِيْهَا وَتَخَلَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ اهيا ۔ اشرا ۔ اهيا ۔

(ج) سورہ مریم پارہ نمبر ۱۶ شروع سے وَلَمْ تَكُ شَيْئًا ۝ تک سات ۷ بار پانی پر دم کر کے پلائیں۔

(د) سورۃ مریم پارہ نمبر ۱۶ کا رکوع اوّل سالم کے اوّل آخر سورۃ فاتحہ پڑھ کر چھوہارے پر دم کریں اور عورت کو کھلادیں۔

(فرمودہ سید محمد اسماعیل شاہ افغانی بروایت مولانا محمد سعید صاحب جبلہ قریشی)

## اگر اولاد زندہ نہ رہتی ہو

کچھ سیاہ مرچ اور اجوائن لے لیں۔ سوموار کو ظہر کی نماز کے بعد باوضو چالیس ۴۰ بار سورۃ والشمس (پ ۳۰) پڑھیں۔ اور ہر بار اوّل درود شریف پڑھیں اس طرح سے چالیس ۴۰ مرتبہ سورۃ اور اکتالیس ۴۱ مرتبہ درود شریف پڑھا جائے گا۔

ہر بار پڑھ کر مرچ اور اجوائن پر دم کرتے جائیں۔ اگر ذائقہ بدلنے کیلئے نمک بھی ملالیں تو کوئی حرج نہیں۔ دوران حمل اور دودھ

پلانے کے زمانہ میں دودھ چھڑانے تک عورت روزانہ معمول مقدار میں اجوائن اور دو کالی مرچ پانی کے گھونٹ سے استعمال کرتی رہے انشاءاللہ العزیز بچہ زندہ رہے گا۔

## اولادِ نرینہ کے لئے

(ا) جس کے اولاد نرینہ نہ ہوتی ہو تو ایام حمل میں سورۂ یوسف پارہ ۱۲ سالم سورۃ لکھ کر بطور تعویذ عورت کے گلے میں ڈالیں اور بعد پیدائش اتارلیں۔

(ب) ایک چینی کی پلیٹ پر "یارحمٰن" ۸۶ بار گلاب داکسیر سے لکھ کر اسے عرق گلاب سے دھوکر ابتدائے حمل سے وضع حمل تک روزانہ بوقت صبح پلایا کریں اور اس کے ساتھ ہی "یارحمٰن" لکھ کر بطور تعویذ گلے میں ڈالیں۔

(ج) حمل کے ساتویں یا چھٹے مہینے میں جب حاملہ لیٹی ہوئی ہو تو خاوند باوضو یہ پڑھ کر ناف پر دم کردے:

اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ خَلَقْتَ خَلْقًا فِیْ بَطْنِ ھٰذِہِ الْمَرْاَۃِ فَکَوِّنْہُ ذَکَرًا وَّاُسَمِّیْہِ مُحَمَّدًا بِحَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ ہ

جب لڑکا پیدا ہو تو اس کا ایسا نام رکھے جس کا ایک جزء محمد ہو۔ جیسے محمد ابوبکر اور محمد عمرؓ وغیرہ۔

## عسرِ ولادت

آیۃ الکرسی ، سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص تینوں کسی پلیٹ پر لکھ کر یا کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جاوے۔

یہ آیت و کلمہ درود لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِىْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ ۢ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ.



# باب پانزدہم

## تپ و بخار

### تپ محرقہ (میعادی بخار)

یہ عمل جناب حافظ صوفی احمد دین صاحب چشتی نے اپنی کتاب فلاحِ دارین میں درج کیا ہے اور اسے اپنے مجربات میں لکھا ہے۔

ایک پیتل کی کٹوری لیں اور سات لمبی سوئیاں جو کٹوری کے عمق سے دو انگل بڑی ہوں۔ ایک سرخ رنگ کا رومال لے کر اول کٹوری میں لبالب پانی بھر لیں لیکن ایسا نہیں کہ باہر نکلے۔ پھر سوئیوں کو ہاتھ میں لے کر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں پھر یہ درود شریف گیارہ بار پڑھیں۔



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ مِّائَةَ اَلْفَ اَلْفَ مَرَّةٍ

پھر پانچ بار سورۃ فاتحہ پھر تین بار سورۃ اخلاص پھر تین بار سورۃ کافرون پھر سات بار آیۃ الکرسی پھر تین بار تیسرا کلمہ پھر اوپر والا درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر سوئیوں پر دم کریں اور مضبوط دھاگہ لے کر انہیں ایک ساتھ کھڑی کر کے باندھیں اور کٹوری پر الٹی کھڑی کر کے اوپر سائبان کی طرح رومال دے کر رومال کے کونے کٹوری کے پیندے سے لپیٹ دیں اور اسے مریض کی چارپائی کے نیچے رکھیں خیال رہے کہ سوئی کی نوکیں اوپر کی طرف ہوں۔

۲۴ گھنٹے گذرنے کے بعد کٹوری اٹھا کر رومال کھولیں گے

تو پانی میں بے شمار سرخ ذرات موجود ہوں گے اور مریض کی حالت بہتر ہوگی۔ سوئیاں گلنے کے قریب ہوں گی۔ اسی طرح سے یہ عمل چند روز کرنا ہوگا۔ جب پانی میں سرخ ذرات ختم ہو جائیں گے اور پانی اپنی اصلی حالت میں ہوگا تو محرقہ کا اثر زائل ہوگا۔

## تپ لرزہ

یہ آیات اور درود شریف لکھ کر پلائیں انشاءاللہ شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِىْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ۔ وَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ ۔ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۔ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔

## باری کا بخار

(ا) پیپل کے تین ۳ چوڑے پتے لے لیں ہر پتے پر ان آیات کو تحریر کریں۔

قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِىْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ۔
وَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ ۔

بخار کے وقت تین گھنٹے قبل ایک پتہ مریض کو چٹا دیں پھر دوسرا گھنٹہ بعد پھر تیسرا گھنٹہ بعد۔ انشاءاللہ العزیز بخار نہ ہوگا۔

(ب) مریض کے دونوں ہاتھ اچھی طرح دھو کر صاف کرلیں۔

دائیں ہاتھ کے ناخنوں پر ک ۔ ہ ۔ ی ۔ ع ۔ ص اس طرح لکھیں کہ ک انگوٹھے پر اور ص آخری چھوٹی انگلی پر آجائے ۔ (کٓھٰیٰعٓصٓ) اور بائیں ہاتھ کے ناخنوں پر ح ۔ م ۔ ع ۔ س ۔ ق اسی ترتیب سے کہ انگوٹھے پر ح اور آخری چھوٹی انگلی پر ق آئے یہ حٰمٓ عٓسٓقٓ بن جائے گا۔

مریض کو ہدایت کریں کہ وہ ان حروف کو دیکھتا رہے انشاءاللہ شفا ہوگی ۔

(ج) باری کے بخار کے وقت سے تین گھنٹے قبل ایک کاغذ پر یہ آیت مبارکہ : وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ج قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ۔ لکھ کر مریض کے ماتھے پر چسپاں کریں انشاءاللہ بخار چھوڑ جائے گا۔



## عام بخار

(ا) کسی کاغذ پر یَا مُحِیْطُ یا مُحِیْطُ یا مُحِیْطُ تین دفعہ تحریر کرکے مریض کے گلے میں تعویذ کے طور پر ڈال دیں۔ آٹھ پہر گزرنے پر اُتار کر کسی کنوئیں میں ڈال دیں۔ امید تو ہے کہ پہلی بار صحت ہوگی ورنہ تین بار نیا تعویذ لکھ کر یہی عمل دُہرائیں ۔

(ب) تپ لرزہ کیلئے جو آیات اور درود شریف اوپر لکھا گیا ہے اُس کا تعویذ بنا کر گلے یا بازو میں باندھیں ۔

(ج) پارہ نمبر ۳۰ سورۃ الم نشرح میں نو کاف آتے ہیں ۔ پاک دھاگہ لے کر اس سورۃ کو پڑھتے جائیں اور ہر کاف پر ایک گرہ لگاتے جائیں اسے مریض کے بازو کے ڈولے میں باندھیں۔

# باب شش دہم

## امراض مختلفہ

### خارش خشک وتر

(ا) پارہ ۱۸ سورۃ مؤمنون کی آیت مبارکہ: فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ۗ ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ۭ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ۝
اکیس ۲۱ بار روزانہ صبح وشام پانی پر دم کر کے اکتالیس ۴۱ روز تک پلائیں۔

(ب) حسب فرمودہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سورۃ قدر (پارہ ۳۰) سات بار پڑھ کر دم کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۝ وَمَآ اَدْرٰكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝ سَلٰمٌ ۛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

### برص (سفید داغ)

(ا) سورہ بقرہ پارہ ۳ کی آیت: ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ۭ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ ۙ قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ کو گھونگچی کے تیل پر دم کر کے مالش کریں۔

(ب) سورہ یٰسین اکتالیس ۴۱ یوم تک روزانہ دم کر کے پلائیں۔

(فرمان امام جعفر صادق رح)

## داد چنبل

(ا) سورۂ ابراہیم پارہ نمبر ۱۳ کی آیت : وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةٍ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْأَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ۔ لکھ کر بطور تعویذ جائے داد پر باندھیں ۔

(ب) اس آیت مبارکہ کو ایک دھاگہ پر تین۳ بار پڑھیں اور ہر بار ایک گانٹھ دھاگے پر دم کر کے دیتے جائیں۔ اس طرح تین گانٹھیں ہو جائیں گی۔ پھر اس دھاگہ کو داد یا چنبل والی جگہ پر باندھیں امید ہے اللہ تعالیٰ شفا بخشے گا۔

(ج) سورۂ بقرہ پارہ ۳ کی آیت فَأَصَابَهَا إِعْصَارٌ فِيهِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ کو داد کے متاثرہ حصہ پر لکھدیں ۔ انشاءاللہ تعالیٰ داد رفع ہوگا۔ آیت مذکورہ ناف سے اوپر کے حصہ پر لکھیں اگر داد ناف سے نیچے کے حصے ٹانگ وغیرہ میں ہے تو اس پر ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا کریں۔



## چیچک

(ا) ایک پاک صاف سفید رنگ کا دھاگہ لے لیں باوضو ہو کر اس پر پہلے تین۳ بار درود شریف پڑھیں پھر سورۃ الرحمٰن پارہ نمبر ۲۷ کا عمل اس طرح کریں کہ جب فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ کہیں تو دھاگہ پر ایک گرہ دے کر دم کر دیں ۔ ایسے ہی جب یہ آیت آئے تو دھاگہ پر گرہ دیکر دم کرتے جائیں ۔

آخر میں پھر تین بار درود شریف پڑھ کر دھاگہ پر دم کر دیں اور دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیں ۔

(ب) جب چیچک کی وبا پھیل رہی ہو تو اس کے حفظ ما تقدم کے لئے مونگ پر سورۃ الرحمٰن تین۳ بار پڑھ کر دم کر دیں ۔ ان مونگوں کو

طاق تعداد میں پانی سے نگل لیں انشاء اللہ محفوظ رہیں گے۔
(یہ عمل حضرت حافظ عبدالرحمٰن جبار مرحوم کے مجربات میں سے ہے)
(ج) ایک نیلے رنگ کا دھاگہ لے کر باوضو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور درود شریف پڑھ لیں پھر دھاگہ پر ۹ نو گرہ دیدیں۔ پھر ایک ایک بار الحمد شریف پوری سورۃ پڑھ کر ہر گرہ پر دم کرتے جائیں اور یہ دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیں۔
(د) چیچک کے لئے یہ نقش باوضو لکھ کر مریض کے گلے میں بطور تعویذ کے ڈال دیں اور گلے میں ڈالتے وقت کوئی معمولی قیمت کی شیرینی خیرات کردیں۔




خیال رہے کہ "محمد" آٹھ مرتبہ دائرے کی شکل میں لکھا جائے گا۔

## پھوڑے وغیرہ

سورۂ زخرف پارہ ۲۵ کی آیت : اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ ۝ سات بار ورد کر کے پھوڑے پر لعاب دہن لگائی جائے اس عمل سے پھوڑا پھٹ جائے گا۔

## طاعون وغیرہ

نواب سید صدیق حسن خان نے اپنی کتاب الداء والدواء میں لکھا ہے

## داد چنبل

(۱) سورۃ ابراہیم پارہ ۱۳ کی آیت وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةٍ اجْتُثَّتْ مِن فَوْقِ الْأَرْضِ مَا لَهَا مِن قَرَارٍ۔ لکھ کر بطور تعویذ جائے داد پر باندھیں۔

(ب) اس آیت مبارکہ کو ایک دھاگہ پر تین بار پڑھیں اور ہر بار ایک گانٹھ دھاگے پر دم کر کے دیتے جائیں۔ اس طرح تین گانٹھیں ہو جائیں گی۔ پھر اس دھاگہ کو داد یا چنبل والی جگہ پر باندھیں امید ہے اللہ تعالیٰ شفا بخشے گا۔

(ج) سورۃ بقرہ پارہ ۳ کی آیت فَأَصَابَهَا إِعْصَارٌ فِيهِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ کو داد کے متاثرہ حصہ پر لکھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ داد رفع ہوگا۔ آیت مذکورہ ناف سے اوپر کے حصہ پر لکھیں اگر داد ناف سے نیچے کے حصے ٹانگ وغیرہ میں ہے تو اس پر ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا کریں۔



## چیچک

(۱) ایک پاک صاف پیلے رنگ کا دھاگہ لے لیں اور ... کر اس پر پہلے تین بار درود شریف پڑھیں پھر سورۃ الرحمٰن پارہ ۲۷ کا عمل اس طرح کریں کہ جب فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ کہیں تو دھاگہ پر ایک گرہ دے کر دم کر دیں۔ ایسے ہی جب یہ آیت آئے تو دھاگہ پر گرہ دیکر دم کرتے جائیں۔

آخر میں پھر تین بار درود شریف پڑھ کر دھاگہ پر دم کر دیں اور دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

(ب) جب چیچک کی وبا پھیل رہی ہو تو اس کے حفظ ماتقدم کے لئے مونگ پر سورۃ الرحمٰن تین بار پڑھ کر دم کر دیں۔ ان مونگوں کو

طاق تعداد میں پانی سے نگل لیں انشاء اللہ محفوظ رہیں گے۔
(یہ عمل حضرت حافظ عبدالرحمٰن بیملا مرحوم کے مجربات میں سے ہے)

(ج) ایک نیلے رنگ کا دھاگہ لے کر باوضو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور درود شریف پڑھ لیں پھر دھاگہ پر ۹ نو گرہ دیدیں۔ پھر ایک ایک بار الحمد شریف پوری سورۃ پڑھ کر ہر گرہ پر دم کرتے جائیں اور یہ دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

(د) چیچک کے لئے یہ نقش باوضو لکھ کر مریض کے گلے میں بطور تعویذ کے ڈال دیں اور گلے میں ڈالتے وقت کوئی معمولی قیمت کی شیرینی خیرات کر دیں۔






خیال رہے کہ "محمد" آٹھ مرتبہ دائرے کی شکل میں لکھا جائے گا۔

## پھوڑے وغیرہ

سورہ زخرف پارہ ۲۵ کی آیت: اَمۡ اَبۡرَمُوۡۤا اَمۡرًا فَاِنَّا مُبۡرِمُوۡنَ ۚ سات بار درود کر کے پھوڑے پر لعاب دہن لگائی جائے اس عمل سے پھوڑا پھٹ جائے گا۔

## طاعون وغیرہ

نواب سید صدیق حسن خان نے اپنی کتاب الداء والدواء میں لکھا ہے

کرمان میں ایک مرتبہ وبا آئی۔ یشیخ تیمیؒ نے اپنے اصحاب کو حکم دیا کہ مریضِ طاعون پر فاتحہ ہمراہ وصل بسم اللہ پڑھو اور اس پر دم کردو۔ چنانچہ اکتالیس ۴۱ بار پڑھ کر دم کیا اللہ تعالیٰ نے اس کو شفا دی۔ فتاویٰ صوفیہ میں مجربات میں لکھا ہے وللہ الحمد۔

وصل کا طریقہ وہی ہے جو پہلے متعدد مقامات پر درج کیا گیا ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے آخری میم اور الحمد کے لام کو ملا کر پڑھا جائے۔

## مرض الموت

(۱) حضرت سعید بن مالکؓ سے روایت ہے حضور خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس مومن نے آیت کریمہ کو اپنی بیماری میں چالیس ۴۰ بار پڑھا اور مر گیا اس کو شہید کا اجر ملتا ہے اور اگر اچھا ہو گیا تو سارے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔

آیۃ کریمہ، لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝

(ب) حضرت ابو سعیدؓ کی مشہور روایت لَقِّنُوْا مَوْتَاكُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے مطابق مرض الموت میں مریض کے پاس بیٹھنے والے لا الٰہ الا اللہ اور کلمہ طیبہ کا ورد کریں تاکہ اس کی زبان پر کلمہ جاری ہو جائے۔

حضور اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس کا آخری کلام یہ کلمہ ہوگا وہ جنت میں جائے گا۔

(ج) حدیث معقل بن یسار میں آیا ہے کہ یٰسٓ قرآن کریم کا دل ہے کوئی شخص اس کو نہیں پڑھتا بارادۂ خدا و دارِ آخرت لیکن اللہ اس کو بخش دیتا ہے تم اس کو اپنے مُردوں پر پڑھا کرو۔
(ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، حبان، حاکم)

## چہرے اور پشت وغیرہ کے مسے

ایک رسی مونج (بان) کی لیں صاف ستھری ہو۔ مسوں اور موکوں کی تعداد کے برابر گانٹھیں اس پر دیں اس طرح پر کہ جب گرہ لگائیں اس وقت مریض اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی شہادت مسے پر رکھے اور پڑھنے والا یہ آیت پڑھتا جائے؛

"فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا"

اسی طرح ہر مسے پر انگلی رکھ کر پڑھا جائے۔ پھر رسی کو لپیٹ میں اور کسی گندگی کے ڈھیر کے اندر دبا دیں۔ پندرہ روز کے بعد اسے نکالیں آپ دیکھیں گے کہ اس کے دو تین روز کے بعد مسے خود بخود گرنے لگ جائیں گے۔

## خیالاتِ فاسدہ کا مریض

خیالاتِ فاسدہ کے دفعیہ کے لئے ان آیات کو پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں؛

۱۔ وَإِذَا قَرَأْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا ۝

۲۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۖ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۝

۳۔ فَسَیَكْفِیْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝

اس عمل سے بفضلہ تعالیٰ خیالات فاسدہ کا دفعیہ ہو جائے گا۔

## ہر قسم کے دردوں کا علاج

تین مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر تین بار یہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کی جائے:

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا ۝

# بابِ ہفت دہم

## امراض الاطفال

### مسان سوکھا :

(ا) پارہ ۲۶ سورۂ احقاف کی آیت :

اَوَلَمْ یَرَوْا اَنَّ اللّٰہَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَمْ یَعْیَ بِخَلْقِهِنَّ بِقٰدِرٍ عَلٰۤی اَنْ یُّحْیِ َ الْمَوْتٰی بَلٰۤی اِنَّهٗ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

خالص سرسوں کے تیل پر ایک ہزار بار دم کریں اور اکیس ۲۱ روز تک صبح وشام مالش کریں۔



(ب) پارہ ۳۰ کی سورۂ والتین گیارہ ۱۱ روز تک گیارہ ۱۱ بار روزانہ دم کر کے پانی پلایا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ ۝ وَطُوْرِ سِیْنِیْنَ ۝ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِیْنِ ۝ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْۤ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ۝ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِیْنَ ۝ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ ۝ فَمَا یُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّیْنِ ۝ اَلَیْسَ اللّٰہُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِیْنَ ۝

(ج) صبح کی سنت اور فرض کے درمیان پوری سورۃ فاتحہ اکتالیس ۴۱ بار الحمد للہ مع تسمیہ یعنی اس طرح بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین پڑھیں اور شیرینی پر دم کرکے دیتے رہیں۔

(د) عمل سورۃ والشمس جو کالی مرچ اور اجوائن پر کیا جاتا ہے جو پہلے درج کیا گیا ہے مسان اور سوکھا کیلئے بھی مجرب ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ کا فرمودہ ہے۔

## اُم الصبیان

پارہ ۱۶ سورۃ طٰہٰ کی آیت مع لاحول: وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا ۔ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ تعویذ بنا کر گلے میں ڈالیں۔



## گریہ اطفال یعنی بچوں کا رونا

(۱) پارہ ۲۶ سورۃ احقاف کی آیت:

وَهٰذَا كِتٰبٌ مُّصَدِّقٌ لِّسَانًا عَرَبِيًّا لِّيُنْذِرَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۖ وَبُشْرٰى لِلْمُحْسِنِيْنَ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ جَزَآءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

بطور تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

(ب) سورۃ کافرون تین ۳ بار پڑھ کر بچے پر دم کریں۔

(ج) سورۃ والعصر پارہ ۳۰ سات بار پڑھ کر دم کریں۔

(د) اگر بچہ بظاہر تندرست ہوتے ہوئے روتا ہو تو یہ تعویذ گلے میں ڈالیں:

| ۷۸۶ | یابدوح | ۷۸۶ |
|---|---|---|
| یابدوح | اللّٰہ | یابدوح |
| ۷۸۶ | یابدوح | ۷۸۶ |

(و) سورۃ آلِ عمران پارہ ۳ کی یہ آیت لکھ کر گلے میں ڈالیں:

اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرَانَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِیْ بَطْنِیْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝

## حفظ اطفال از نظر بد و آفات وغیرہ

(ا) پارہ ۲۹ سورۃ نون کی آیت مبارکہ کو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

وَاِنْ یَّكَادُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ۝

(ب) اس آیۃ مبارکہ کو تین ۳ بار چینی پر دم کر کے کھلائیں۔

(ج) سورۃ بقرہ پارہ ۳ کی آیۃ مبارکہ ، وَمَا اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ یَعْلَمُهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ۝ دم کریں۔

(د) معوذتین (قرآن کریم کی آخری دو ۲ سورتیں) پڑھ کر بچے پر دم کریں۔

(ﮦ) سورۂ ملک پارہ ۲۹ کی حسبِ ذیل آیت پڑھ کر دم کریں:

فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ

(و) مَاشَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ کہنے سے نظرِ بد سے بچا رہتا ہے۔

(ز) مسلم شریف کی ایک روایت میں آیا ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم حضراتِ حسنینؓ پر اکثر یہ دعا فرمایا کرتے تھے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطٰنٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَامَّةٍ تَحَصَّنْتُ بِحِصْنِ اَلْفِ اَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

(ح) مذکورہ دعا کو لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔



## سرخ باد (رتی)

بِسْمِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ الْحَكِيْمِ الْكَرِيْمِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔ اکتالیس (۴۱) بار روزانہ پڑھ کر اکتالیس (۴۱) یوم تک دعا کرتے رہیں۔ (از قلمی کتاب خواجہ عبدالمجید صاحب)

## بچوں کی جمیع تکالیف کا تحفظ

جمعۃ الوداع کے روز نمازِ جمعہ سے قبل اکتالیس (۴۱) بار سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہمراہ زعفران اکسیر، لکھ کر بطور تعویذ بچے کے گلے میں ڈالیں۔

# باب ہشت دہم

## جمیع امراض و بلیات و آفات کا دفیعہ

(ا) فرمودہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی نور اللہ مرقدہٗ

سورۂ یٰسین کو مبینوں کے معروف طریقے کے مطابق اس طرح پڑھیں کہ ہر مبین پر ساتؔ بار سورۂ فاتحہ پڑھی جائے۔ اس طرح انچاس ۴۹ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھی جائے گی اور مریض پر دم کردیں یا پانی پر دم کرکے پلائیں۔

یہ عمل تمام بیماریوں اور مہمات کو کافی ہے۔

(ب) فرمودہ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ۔



### برائے مرض لاعلاج

جمعۃ المبارک کے روز نماز عصر اور مغرب کے درمیان ان تین اسماء الحسنیٰ کا بلا تعداد ورد کیا جائے۔ سوائے موت کے ہر بیماری اور مشکل کا شافی علاج ہے۔

یَا اَللّٰہُ — یَا رَحْمٰنُ — یَا رَحِیْمُ

(ج) عطیہ حضرت مولانا سید نیاز احمد شاہ گیلانی، فرمودہ حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوری قدس سرہٗ العزیز۔

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ بِحَقِّ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ۔ ہر فرض نماز کے بعد اور اکثر و بیشتر اوقات میں ورد رہے۔ انشاء اللہ شفاء کلی حاصل ہوگی۔

(۵) (عطیہ حضرت مولانا عبدالعزیز خطیب مسجد نور ساہیوال خلیفہ ارشد حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ)

یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یکصد یازدہ (۱۱۱) مرتبہ روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔ ۲۱ یوم یا اکتالیس ۴۱ یوم تک یہ عمل کیا جائے بفضلہٖ تعالےٰ آرام ہو جائے گا۔

(۶) جب مایوسی کے بادل چھا جائیں اور مرض دور نہ ہو رہا ہو تو پارہ دس سورۃ توبہ کی یہ آیت کریمہ تین ۳ سو بار (اوّل آخر درود شریف) صبح کی نماز کے بعد پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔ یہی عمل گیارہ روز مسلسل کیا جائے۔

فَاِذَا انْسَلَخَ الْاَشْهُرُ الْحُرُمُ فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ وَخُذُوْهُمْ وَاحْصُرُوْهُمْ وَاقْعُدُوْا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ ۚ فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَخَلُّوْا سَبِيْلَهُمْ ۚ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

(از ملفوظات صوفی احمد دین چشتی صاحب)

## جمیع امراض کیلئے

قرآن مجید کی یہ چھ آیات جو آیاتِ شفاء کہلاتی ہیں یہ جمیع امراض کا جامع علاج ہیں۔ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں۔

(۱) وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

(۲) وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۝

(۳) يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ۔

(۴) وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۔

(۵) وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ۔

(۶) قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ۔



# باب نہ دہم

## زہریلے جانوروں کے کاٹنے کا علاج

### بھڑ اور بچھو

(ا) حضرت سید شمس الحق شاہ صاحب مقیم صادق آباد کا ارشاد ہے کہ مدینہ منورہ میں ایک بزرگ سے دورانِ ملاقات یہ عطیہ عطا ہوا کہ بھڑ اور بچھو کے کاٹنے پر صرف تین۳ بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتے جائیں اور مقام ڈنک پر انگلی پھیرتے جائیں انشاء اللہ شفا ہو گی۔

(ب) بچھو کے ڈنک پر ایک سانس میں سات بار : اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۙ وَّ اَكِيْدُ كَيْدًا ۚ پڑھ کر دم کریں اور تین۳ بار یہی عمل دہرائیں۔

(ج) بچھو اور زنبور (بھڑ) کے ڈنک کیلئے بسم اللہ الرحمن الرحیم ایک مرتبہ اور درود شریف ایک بار پڑھ کر وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ ۚ ایک بار پڑھ کر دم کریں۔

### شہد کی مکھی

(ا) شہد کی مکھی کے ڈنک کے لیے درود شریف نماز والا سات بار پڑھ کر دم کریں پھر اس عمل کو تین بار دہرائیں۔

## سانپ کا ڈنک

(ا) سانپ کا زہر دور کرنے کے لئے یہ آیت : اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًاۙ وَّاَکِیْدُ کَیْدًا ۔ ہاتھ میں کوئی شاخ کسی پودے یا درخت کی لے کر اس آیت کو پڑھیں اور ڈنک کی جگہ پر اوپر سے نیچے تک جھاڑیں ۔ یعنی اوپر کے مقام سے پھیرتے آئیں اور نیچے لے جاکر جھٹک دیں ۔

(ب) سانپ کے ڈنک کیلئے سورۃ لقمان (پارہ ۲۱) ایک مرتبہ آبِ باراں پر دم کر کے مسلسل چھ ۶ روز تک پلائیں ۔

(ج) سانپ کے ڈسنے پر کلمہ طیبہ ایک سو گیارہ ۱۱۱ بار پڑھ کر تین ۳ یوم تک دم کریں ۔



## باولے کتے کا زہر

(ا) باولے کتے کے کاٹنے پر سورۃ الطارق پارہ ۳۰ تین ۳ بار پڑھ کر متاثرہ مقام پر دم کریں ۔

(ب) کتے کے کاٹے ہوئے مریض پر سورۃ الحاقہ (پارہ ۲۹) روزانہ پانی پر دم کر کے سات ۷ یوم تک پلائیں ۔

(ج) مندرجہ ذیل آیات روٹی کے ایک ٹکڑا پر لکھ کر کھلائیں اور چالیس ۴۰ یوم تک یہ عمل کریں روزانہ لکھ کر کھلاتے رہیں ۔ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًاۙ وَّاَکِیْدُ کَیْدًا ۔ فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا ۔

(د) ایک ٹکڑا بانات سرخ لے کر اس پر یہی آیات لکھیں اور گڑ میں لپیٹ کر کھلائیں ۔

(۸) درود شریف اور بسم اللہ پڑھ کر سورۂ قریش پارہ نمبر ۳۰ گیارہ مرتبہ ورد کریں پھر یہ الفاظ کہیں:

"الٰہی! بحرمت خواجہ محمد صادق ابن حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی قدس سرہ، بحکم خدا بہ برکت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایں اثر سگِ دیوانہ گم شُد۔"

اور نمک پر دم کر دیں۔ مریض کو یہی نمک گیارہ یوم تک خوراک میں استعمال کرائیں۔

## زہریلے کیڑے مکوڑوں سے حفظ ما تقدم کی تدابیر

(۱) فرمودہ و مجربہ حضرت مولانا عبد اللہ درخواستی مدظلہ العالی

سورۂ اخلاص ایک سو بار روزانہ پڑھنے والے کو سانپ نہیں کاٹے گا۔ اگر کاٹ بھی لے تو زہر اثر نہیں کرے گا۔

(۲) سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ۔ کا ورد اکثر و بیشتر کرنے والا حشرات الارض کے ضرر سے محفوظ رہتا ہے۔

(۳) سالم نمک کی ڈلی بوزن پاؤ نصف پاؤ لے کر وضو کی حالت میں پہلے پانچ بار درود شریف پڑھیں۔ پھر پوری سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ اس طرح پڑھیں کہ:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○

یعنی رحیم کا میم اور الحمد کا لام ملا کر پڑھنا ہے۔ ۴۱ بار نمک پر دم کریں۔ پھر سورۂ کافرون، سورۂ اخلاص اور آخری دو سورتیں،

یعنی چاروں قُل پڑھ کر دم کریں۔

خیال رہے کہ دم کرتے وقت تھوڑی تھوڑی تھوک بھی نمک پر پڑے اس نمک کو محفوظ رکھا جائے۔ یہ ڈلی سگ گزیدہ اور مار گزیدہ (یعنی کتے اور سانپ کے کاٹے ہوئے کو ضرورت پڑنے پر ایک طرف سے چٹائیں اور دوسری طرف سے زخم پر ملتے رہیں۔ بفضلہٖ تعالیٰ مریض کو شفا ہوگی۔



# باب بست

## آسیب، سحر، جادو، ارواح خبیثہ وغیرہ

### دفعیہ جنات

(ا) جس گھر میں جنات ہوں اور تنگ کرتے ہوں تو چار آہنی کیلیں لے لیں۔ ہر کیل پر اکتالیس بار یہ آیت دم کر کے مکان کے چاروں کونوں میں گاڑ دیں۔

اِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا ۙ وَّاَكِيدُ كَيْدًا ۚ

(ب) کسی مکان میں دخل جنات کا ہو اور تکلیف پہنچ رہی ہو تو کسی برتن میں پانی لے کر اول اُس پر درود شریف پڑھیں۔ پھر سورہ فاتحہ دو بار، پھر آیت الکرسی تین بار پھر سورہ جن پارہ ۲۹ پہلی پانچ آیات پڑھ کر پانی پر دم کریں اور اس مکان کے اندر ہر طرف چھڑک دیں اور آیت الکرسی اکثر و بیشتر افرادِ خانہ تلاوت کرتے رہیں۔

(ج) ایسی جگہ جہاں جنات یا تکلیف دہ ارواح کا اشتباہ ہو باوضو صبح و شام درمیان مقام پر کھڑے ہو کر درمیانی آواز میں اذان کہیں۔ آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک ماریں۔ پھر دوسری بار اذان کہہ کر قبلہ کی طرف پھونک ماریں پھر شمال جنوب اور مشرق کی طرف اور پھر چھٹی بار اذان کہہ کر زمین کی طرف پھونک ماریں۔ پھر درود شریف پڑھ کر غیبی ارواح کے ضرر سے بچنے کی دعا کریں۔

# آسیب کا عمل

(ا) آسیب کا اثر دور کرنے کے لئے یہ آیت مبارکہ سات بار پڑھ کر مریض کے بائیں کان میں پھونک دیں۔ :

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۝

(ب) سورۂ مومنون کی آخری آیاتِ ذیل پڑھ کر آسیب زدہ کے کان میں پھونک ماریں :

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۝ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ج لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ۝ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ لا فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ط اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

(ج) سورۂ فاتحہ۔ سورۂ اخلاص۔ معوذتین (آخری دو سورتیں) آیت الکرسی سورۂ والطارق اور سورۂ حشر کی آخری تین آیاتِ ذیل پڑھ کر آسیب زدہ پر پھونک ماریں انشاء اللہ صحت ہوگی۔

هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ج هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ط سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝

هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ط يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ج وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ہ

(د) جس پر جنات کا اثر ہو اس پر سورۂ مزمل اس طرح پڑھ کر صبح و شام مسلسل دم کرتے رہیں۔ پوری سورۃ پڑھتے ہوئے ان الفاظ کا تین ۳ بار تکرار کریں۔

(۱) رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ہ

(۲) وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ہ

(۳) وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ط اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ہ

چند روز میں بفضلِ تعالےٰ شفا ہو گی۔

(ھ) (۱) سورۂ فاتحہ سات بار۔

(۲) سورۂ بقرہ کا اول حصہ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ تک سات بار۔

(۳) سورۂ صٰفٰت کا حصہ اول مِنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ تک

(۴) سورۂ بقرہ کا آخری رکوع مکمل سات بار۔

(۵) سورۂ رحمٰن کی آیت: يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ط لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ہ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ہ سات بار۔

(۶) سورۂ اخلاص سات بار۔

(۷) معوذتین سات بار۔

یہ تمام سورتیں اور آیتیں پانی پر دم کر کے آسیب زدہ مریض کو پلائیں انشاءاللہ شفا ہو گی۔

## دفعیہ اثر سحر (جادو)

(ا) کسی چینی کی پلیٹ پر یہ آیت مبارکہ سیاہی سے لکھیں اور پھر گھی (روغن زرد) سے اس کو حل کریں۔ اس محلول میں معمولی کھانڈ بھی چھڑک دیں اور جس پر جادو کا اثر ہو اس کو چٹائیں انشاء اللہ شفا کامل ہو گی۔ صبح کے وقت تین۳ یا پانچ۵ یا ساٹھ دن تک روزانہ لکھ کر چٹاتے رہیں۔

(ب) روزانہ چالیس۴۰ دن تک چینی کی پلیٹ پر بسم اللہ الرحمن الرحیم سورہ فاتحہ سالم اور یہ الفاظ : یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَ بَقَائِہٖ یَا حَیُّ ۔ لکھ کر اس کا پانی پلاتے رہیں۔

(ج) یہ تینوں آیات تین۳ بار پڑھ کر پانی پر دم کر دیں اور سحر زدہ کو پلا دیں۔ (فرمودہ مولانا عبدالمجید قریشی کبیروڑوی)

(۱) قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِہِ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰہَ سَیُبْطِلُہٗ ؕ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ ۝

(۲) قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَ زَھَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَھُوْقًا ۝

(۳) بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَی الْبَاطِلِ فَیَدْمَغُہٗ فَاِذَا ھُوَ زَاھِقٌ ؕ وَ لَکُمُ الْوَیْلُ مِمَّا تَصِفُوْنَ ۝

(د) سورہ آل عمران پارہ ۴ کی آیت قطب کا عمل سحر کے اثرات زائل کرنے کیلئے تیر بہدف ہے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَۃً نُّعَاسًا یَّغْشٰی طَآئِفَۃً مِّنْکُمْ ۙ وَ طَآئِفَۃٌ قَدْ اَھَمَّتْھُمْ

اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ط يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ط قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ط يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ط يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ط قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ط وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ○

عمل اس طرح کیا جائے کہ اس آیت قطب کو ایک ایک بار پڑھ کر مسحور کے چہرے کے سوراخوں میں اس ترتیب سے دم کریں۔

پہلے دایاں کان پھر بایاں کان۔ ناک کا دایاں سوراخ، ناک کا بایاں سوراخ، دائیں آنکھ بائیں آنکھ اور آخر میں منہ میں دم کریں۔ یہ سات بار پڑھا جائے گا۔

## دفعیہ سحر

یہ عمل جو عملیات کی معتبر کتابوں میں درج ہے اور حضرت مولانا محمد امین صاحب مرحوم جنڈالوالہ کا مجرب ہے۔

کٓھٰیٰعٓصٓ کفیت کہتے ہوئے پہلے دائیں، اور پھر بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کریں اور پھر حٰمٓ عٓسٓقٓ حمیت کہتے ہوئے پہلے دائیں اور پھر بائیں ہاتھ کی انگلیاں کھول دیں اور ہاتھوں پر دم کرے

مسحور کے بدن پر پھیر دیں یا پانی دم کرکے پلا دیں۔

## مرد مسحور جو بوجہ سحر عورت پر قادر نہ ہو

(۱) مرغی کے تین انڈے اُبال کر چھلکا اتار لیں اور پھر ترتیب وار یہ آیات (ایک انڈے پر ایک آیت) لکھ دیں۔

(۱) قَالَ مُوسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝

(۲) اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

(۳) وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا ۝

یہ انڈے مسحور کو کھلا دیں۔

(ب) ان آیات کا تعویذ لکھ کر سحر زدہ مرد کے گلے میں ڈال دیں۔

- اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝
- بَاطِلٌ بَاطِلٌ بَاطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔
- فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَ انْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ۝ قَالَ مُوسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝
- وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَ زَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ۝

سورہ کافرون سالم، سورہ اخلاص، معوذتین (آخری دو سورتیں)

# ضمیمہ ۴

**نماز حصول صحت** مجمع النوادر میں درج ہے کہ بعد نماز مغرب ایک دوگانہ نفل بہ نیت حصول صحت بہ طریقِ ذیل ادا کرنا حد درجہ نافع ہے۔

رکعت اوّل میں بعد از سورۂ فاتحہ، سورۂ اخلاص تین مرتبہ اور آیت کریمہ: لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ ایک بار پڑھا جائے۔ اسی طرح دوسری رکعت میں پڑھا جائے۔

بعد فراغت از نماز نہایت عجز و انکساری سے دعا کرے۔



## استخارہ

ہر کام بالخصوص مہمات امور میں استخارہ کرنا موجب خیر و برکت ہے۔ اگر بیماری کے سلسلے میں کوئی عمل شروع کرنے سے قبل استخارہ کر لیا جائے تو بہتر ہوگا۔

استخارہ کے کئی طریقے بزرگانِ دین سے منقول ہیں جن میں سے چند درج ذیل ہیں۔

(۱) مجمع النوادر میں ہے کہ بعد نماز عشاء دو نفل بہ نیتِ استخارہ اس طرح ادا کرے کہ دونوں رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ یٰسین ایک ایک بار تلاوت کرے اور بعد از فراغت نماز دو سو بار اسم مبارک "یَا خَبِیْرُ" پڑھے۔ مابعد داہنی ہتھیلی پر "یَا حَکِیْمُ یَا مَجِیْدُ"

لکھ کر سو رہے انشاء اللہ خواب میں ہدایت ہو گی۔

(ب)، سید شمس الحق شاہ صاحب مدظلہ، صادق آبادی کا ارشاد ہے کہ دو رکعت نماز بہ نیت استخارہ پڑھے۔ بعد نماز بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۳۲۳ بار اور حَسْبِيَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ۳۲۳ مرتبہ پڑھے۔ اور سو رہے انشاء اللہ العزیز غیب سے معلومات ہو جائیں گی۔

(ج)، بعد نماز عشاء بوقت خفتن آیت مبارکہ سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا إِنَّكَ أَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ایک سو ایک (۱۰۱) بار پڑھ کر سو رہے تین شب تک یہی عمل کرے انشاء اللہ خواب میں ہدایت ہو گی۔

(د)، حضرت شیخ حافظ الحدیث مولانا عبد اللہ درخواستی صاحب مدظلہ، سے منقول ہے کہ سوتے وقت باوضو سورۂ الم نشرح کا اکیس (۲۱) بار ورد کیا جائے حقیقتِ حال کا علم ہو جائے گا۔

(ہ) دو رکعت نفل بہ نیت استخارہ بعد نماز عشاء پڑھ کر یہ دعا خشوع و خضوع سے بارگاہِ ایزدی میں کرے۔

## دعائے استخارہ

اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَسْتَخِيْرُكَ بِعِلْمِكَ

وَأَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَأَسْئَلُكَ مِنْ

فَضْلِكَ الْعَظِيْمِ فَإِنَّكَ تَقْدِرُ

وَلَآ اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَاَنْتَ

عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ؕ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ

اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ

وَمَعَاشِيْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِيْ فَاقْدِرْهُ لِيْ

وَيَسِّرْهُ لِيْ ثُمَّ بَارِكْ لِيْ فِيْهِ وَاِنْ كُنْتَ

تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ

وَمَعَاشِيْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِيْ فَاصْرِفْهُ

عَنِّيْ وَاصْرِفْنِيْ عَنْهُ وَاقْدُرْ لِيَ الْخَيْرَ

حَيْثُ كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِيْ بِهٖ ؕ

جب هٰذَا الْاَمْرَ پر پہنچے تو وہاں اپنے کام کا دھیان کرے اور يَا خَبِيْرُ اَخْبِرْنِيْ يَا عَلِيْمُ عَلِّمْنِيْ کا ورد کرتا ہوا دائیں کروٹ پر سو رہے جب سو کر اٹھے اُس وقت

جو بات دل میں مضبوطی سے آئے اس پہ عمل کرے۔

# رجعتِ عمل

صوفی با عمل حضرت صوفی محمد یار صاحب مقیم رانہ واہن کا فرمان ہے کہ بعض اوقات بشری کوتاہیوں کی وجہ سے کسی عمل میں رجعت ہو جاتی ہے اس کے دفعیہ کیلئے یہ آیت مبارکہ:

سُبْحَانَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ٥ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَيُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ٥

ہاتھوں پر دم کرکے بدن پر مل لیں مجرب ہے۔



# عملیات وتعویذات

حضرت مولانا محمد عبد اللہ بھلوی رحمۃ اللہ علیہ

## فصل اوّل

ان چیزوں میں سے کہ ان کے پڑھنے سے تمام دن عافیت رہے اور مصیبت سے بچے۔

صبح سویرے اگر تین بار پڑھ لیا تو تمام دن آرام وعافیت میں رہے گا۔ اور اگر شام کو پڑھ لیا تو ساری رات امن وامان میں گذرے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

ترجمہ: پناہ لیتا ہوں نام اس اللہ تعالیٰ کے ساتھ کہ نہیں ضرر کرتی ذکر کرنے نام اس کے کوئی چیز زمین اور نہ آسمان میں اور وہ سننے والا اور جاننے والا ہے ہر چیز کا ۔۔۔ اوّل آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھے بہتر ہے۔

**فائدہ:** جو چیز اس رسالہ میں پیش خدمت ہوگی اس کے اوّل آخر درود شریف پڑھنا تین تین بار ایک ایک بار بہتر وافضل ہے اور زیادہ مقبولیت اور تاثیر کے موجب ہے۔

اسی طور اگر یہ صبح یا شام کو پڑھ لیوے تو ساری رات اور سارا دن امان میں رہے گا۔ نیز جس مکان اور منزل میں رہے گا ہر شر جن وانس ودد وآب وغیرہ سے امن امان میں رہے گا:

اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

ترجمہ: پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ کلموں اللہ تعالیٰ کے اور کتابوں اتری ہوئی کے کہ پوری اور کامل ہیں نقصان اور برائی اس چیز سے کہ پیدا کی ہے۔

تین بار صبح کو اور تین بار عصر کی نماز کے بعد اوّل آخر درود شریف تین تین

بار ، کذا فی المشکوٰۃ ۔

اسی طرح پر آیۃ الکرسی ۳ بار و معوذتین ۴ بار اور سورۃ المومن فی اوّل آیت اِلَیۡہِ الۡمَصِیۡرُ۔ تک پڑھنا ، اور سورہ انعام کی اوّل تین آیتیں ، اور سورہ حشر کی تین آیتیں آخیرہ پڑھنے سے جیسے حفاظت من الآفات کا فائدہ ہے ویسے فرشتوں کی دعا و ثواب آخرت کا بھی فائدہ ہے ۔

## ہر ملاقاتی سے خیر آنے کیلئے وظیفہ

جو شخص صبح کو یہ دعا پڑھے جو بھی اس دن اس کے ساتھ ملاقات کرے گا اس کے حق میں خیر ہو گا :

اَللّٰھُمَّ اَنَّ مَنۡ یَّدۡخُلُ عَلَیۡنَا فِیۡ ھٰذَا الۡیَوۡمِ اِنۡ کَانَ خَیۡرًا فِیۡ حَقِّنَا فَادۡخُلۡہُ وَاِنۡ کَانَ فِیۡ حَقِّنَا شَرًّا فَاصۡرِفۡہُ عَنِّیۡ ؕ



ترجمہ : اے اللہ ! جو بھی ہم پر آوے اِس دن میں اگر اس کا آنا ہمارے حق میں بہتر ہے تو آوے اور اگر اس کا آنا ہمارے لیے بُرا ہے تو اس کو ہم سے پھیر دے ۔

## ناگوار آدمی کے اٹھانے کا وظیفہ

اگر کوئی مجلس میں ناگوار آدمی آجاوے اور اس کا اٹھانا مطلوب ہو تو دل میں چند مرتبہ یہ آیت پڑھے :

تَذۡرُوۡہُ الرِّیٰحُ وَکَانَ اللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ مُّقۡتَدِرًا ۔

## غیبت سے حفاظت کا نسخہ

حضرت شیخ محمد تھانوی رحمۃ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ۔ اگر شروع

مجلس میں بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ۔ تین بار پڑھے تو غیبت سے محفوظ رہے گا۔

## خط یا قاصد آوے تو پڑھنے یا پوچھنے سے پہلے یہ پڑھے

جب کوئی خط یا قاصد آوے تو پہلے یہ پڑھ لے عافیت سے رہے گا۔

اَعُوْذُ بِكَ اللّٰھُمَّ مِنْ طَارِقٍ لَا یَطْرُقُنَا اِلَّا بِخَیْرٍ ۔

ترجمہ : پناہ لیتا ہوں تیرے ساتھ اے اللہ ! ہر آنے والے سے جب آوے اس کے شر سے اگر آوے لاوے خیر کو۔



## صبح کو یہ دعا پڑھے

اگر فجر کی نماز سے پہلے یا پیچھے یہ دعا پڑھ لے تو اس نے تمام دن کا شکریہ کر لیا اور اچھے کاموں سے موافق رہے گا، انشاء اللہ تعالیٰ۔

اَللّٰھُمَّ مَا اَصْبَحَ بِیْ مِنْ نِّعْمَۃٍ اَوْ بِاَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ فَمِنْكَ وَحْدَكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ فَلَكَ الْحَمْدُ وَلَكَ الشُّكْرُ ۔

اسی طرح شام کو پڑھ لے تو گویا تمام رات کا شکریہ کر لیا۔ مگر اَصْبَحَ کی جگہ اَمْسٰی پڑھے۔

## صبح و شام کی مختصر دُعا

بڑے فائدے والی اور عذاب سے بچنے کے لیے ہے۔ اگر نماز فرض فجر اور فرض مغرب کے سلام کے بعد سات بار: اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ پڑھے تو اگر اسی دن یا اس رات میں اس پر موت آ گئی تو عذاب دوزخ سے محفوظ رہے گا۔

## فالج و جذام و نابینا پن و عمی سے نجات کی دُعا

کتاب ترغیب و ترہیب میں ہے جب نماز صبح کی پڑھ لے تو تین بار کہے: سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ ۔ بفضلہ تعالےٰ مرض فالج، عمی یعنی اندھے ہونے سے اور جذام سے محفوظ رہے گا۔

## دفع غم اور قیدی کیلئے رہائی پانے کیلئے

اگر دفع غم اور ہم اور رہائی و نجات پانے کے لئے لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ ۵۷۵ بار اوّل آخر درود شریف ہفت ہفت بار پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ تمام غم کافور ہو جاوے گا، اور قید سے نجات ملے گی بشرطیکہ بلا جرم قید ہوا ہو۔ اور اگر اتنا پڑھنے کی فرصت نہ ہو تو ۳۱۳ بار پڑھے (کذا فی الترغیب والترہیب) ہاں عدد بزرگوں سے مروی ہے۔

## غم و سختی دُور کرنے کیلئے نسخہ مجرب

اگر غم و فکر میں پریشان ہے اور حیرت و قلق میں ہے تو یہ دُعا

پڑھے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبُّ الْاَرْضِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ۔

ہر رات یک صد و گیارہ بار اوّل آخر درود شریف ہفت ہفت بار پڑھے۔ یہ دعائے معظم قیدی کے لیے بھی اسم اعظم کا حکم رکھتی ہے (کذا فی العینی شرح البخاری)

## ہر بلا و مصیبت کیلئے امن و امان کی دعا

جو شخص یہ دعا پڑھتا رہے تو ہر بلا و دکھ سے امن و امان میں رہے گا۔

اَللّٰهُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِى الْاُمُوْرِ كُلِّهَا وَاَجِرْنَا مِنْ خِزْىِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَةِ۔

ہر نماز کے بعد سات بار اوّل آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھے۔

## ایمان کی سلامتی کیلئے دعا

اگر یہ دعا ہر نماز کے بعد تین بار اوّل آخر درود شریف یک یک بار پڑھتا رہے تو مرتے دم اور قبر تک ایمان سلامت رہے۔

يَا وَلِىَّ الْاِسْلَامِ وَاَهْلِهٖ ثَبِّتْنِىْ بِهٖ حَتّٰى اَلْقَاكَ

## گناہوں کی مغفرت کیلئے دعا

ہر نماز کے بعد ہفت بار اوّل آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھتا رہے گناہ معاف ہوں گے انشاء اللہ تعالےٰ:

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِىْ ذُنُوْبِىْ وَخَطَئِىْ وَعَمَدِىْ

## ثوابِ عظیم اور وسیع حاصل کرنے کا طریقہ

اگر چاہتا ہے کہ ہر مومن جوان و عورت کی گنتی کی مقدار ثواب ملے تو یہ دُعا پڑھے : اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ۔ ایک صد بار ، اوّل آخر درود شریف تین تین بار پڑھتا رہے تو تمام مومنین کے برابر اس کو ثواب ملتا رہے گا اور اس کی ہر مشکل آسان ہوگی ۔

## مغفرت کیلئے اعلیٰ نسخہ

حضور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے عرض کیا گیا کہ مختصر کلمات عطا فرماویں تو فرمایا : اَللّٰہُ اَکْبَرُ دس بار سُبْحَانَ اللّٰہِ دس بار ۔ ان دونوں میں اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ یہ میرے لئے ہیں ۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ دس بار ، اللہ تعالےٰ فرمائیں گے کہ یہ تیرے لئے ہیں اور میں نے بخش دیا ۔ اگر درود شریف اس کے اوّل آخر ہووے ایک ایک بار تو بہتر ہے ۔

## عافیت کیلئے دُعا

حضرت حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ مہاجر مکی سے منقول ہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ لَا اَتَحَمَّلُ عَلٰی نِعْمَةِ الْمَرَضِ فَاَبْدِلْهُ بِنِعْمَةِ الْعَافِیَةِ ۔ اے اللہ ! میں نعمت مرض کی برداشت نہیں کر سکتا اس کے بدلے نعمت عافیت کی دے ۔ بیمار پڑھتا رہے رہے عافیت ہو جاوے گی ۔ اور عافیت والا پڑھے دُکھ سے محفوظ رہے گا ۔ نیز :

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَةَ فِی الدِّیْنِ

وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ، رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ

ہر نماز کے بعد تین ۳ بار اول آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھے۔

## وہ دُعائیں متبرکہ کہ جو صالحین سے منقول ہیں

### حضرت علیؓ کی دُعا

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے یہ دعا منقول ہے، اَللّٰهُمَّ احْمِلْنِيْ عَلٰى عَفْوِكَ وَلَا تَحْمِلْنِيْ عَلٰى عَدْلِكَ ، اے اللہ میرے ساتھ معاملہ عفو کا فرمادیں اور عدل وانصاف کا نہ کریں۔



### دُعا حضرت احمد بن حنبلؒ کی

اَللّٰهُمَّ كَمَا صُنْتَ وَجْهِيْ مِنَ السُّجُوْدِ لِغَيْرِكَ فَصُنْهُ عَنْ ذُلِّ السُّؤَالِ لِغَيْرِكَ ۔ اے اللہ جیسے تونے میرے منہ کو غیر کے سجدے سے محفوظ رکھا اسیطرح غیر سے سوال کرنے کی ذلت سے بھی محفوظ فرما۔

### حضرت ابراہیم بن ادہمؒ کی دُعا

اَللّٰهُمَّ انْقُلْنِيْ مِنْ ذُلِّ مَعْصِيَتِكَ اِلٰى عِزِّ طَاعَتِكَ ،

اے اللہ مجھے گناہوں کی رسوائی سے نکال کر اپنی طاعت کی عزت کیطرف لے جا۔

### حضرت عبدالسلام بن مشیشؒ کی دُعا،

اَللّٰهُمَّ اجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَكَ وَحُلْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ غَيْرِكَ

اے اللہ! مجھے اپنے پاس رکھ لے اور آپ ہی میرے اور تیرے غیر کے درمیان حائل ہو جا یعنی مجھے شاہی دربار میں حاضری دے اور غیر سے بچالے۔

دُعا حضرت مولانا حسین علی صاحبؒ:

اَللّٰھُمَّ کُنْ لِیْ کَمَا کُنْتَ لِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

اے اللہ! میرے لئے ایسا مہربان ہو جا جیسے حضرت محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام کیساتھ مہربان تھا۔

## دعا امام الحرمینؒ

اَللّٰھُمَّ لَا تَمْنَعْنِیْ عَنْ قُرْبِکَ بِمَانِعٍ

اے اللہ! اپنے قرب سے مجھے نہ روک کسی روکنے والی چیز کے سبب۔

حضرت مجد الدین بغدادیؒ کی دُعا:

اَللّٰھُمَّ تُبْ عَلَیَّ حَتّٰی اَتُوْبَ وَاعْصِمْنِیْ حَتّٰی لَا اَعُوْدَ وَحَبِّبْ اِلَیَّ الطَّاعَاتِ وَکَرِّہْ اِلَیَّ الْخَطِیْئَاتِ۔

اے اللہ! مجھ پر رحمت سے رجوع کر تاکہ تائب ہو جاؤں اور بچا مجھ کو تاکہ گناہ کی طرف نہ پھروں اور اپنی بندگی کو میری طرف محبوب کر دے اور گناہوں کو مکروہ کر دے۔

## دوسری دُعا

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ لَا اَقْوٰی شَرَائِطَ التَّوْبَۃِ فَاغْفِرْ لِیْ بِلَا شَرَائِطِ التَّوْبَۃِ ۔ اے اللہ میں شرائطِ توبہ پر قوی نہیں ہوں مجھے بخش دے سوائے شرائطِ توبہ کے۔

## تیسری دُعا

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَعْلَمُ اَنَّ مَطْعَمِیْ حَرَامٌ وَمَلْبَسِیْ حَرَامٌ وَمَشْرَبِیْ حَرَامٌ فَاسْتَجِبْ دُعَائِیْ بِلَا شَرَائِطِ الْاِسْتِجَابَۃِ ۔ اے اللہ تو بے شک جانتا ہے کہ میری خوراک حرام ہے اور میری پوشاک حرام ہے اور میرا پینا ناجائز چیزوں سے ہے میری

دعا قبول فرما شرائطِ قبولیت کے نہ ہوتے ہوئے بھی۔

## حکایت بزرگِ کامل و تعویذ او

ایک بزرگ تھے جب کوئی ان سے دُعا منگواتا یا تعویذ لکھواتا تو یہ کہتے اور تعویذ میں بھی یہی لکھتے ، اَللّٰھُمَّ لَا تُعَذِّبْ اُمَّۃَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِذُنُوْبِیْ ۔ اے اللہ امتِ (سیدنا) محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو میرے گناہوں کے باعث عذاب نہ دے۔

## تعویذ منقولہ از بزرگ کامل لعلہ معروف کرخیؒ

جب کوئی تعویذ لکھتے یہ لکھا کرتے " ہر چند کند خدا کند بندۂ عاجز چہ کند وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم " ہر چیز کے لئے یہی لکھ دیتے۔

ایک بزرگ جب صبح کو اٹھتے تو یہ پڑھتے ، اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَخْسِفْنِیْ فِی الْاَرْضِ وَلَمْ یُغَیِّرْ وَجْھِیْ فِیْ صُوْرَۃِ الْخِنْزِیْرِ وَالْکَلْبِ ۔ اس اللہ تعالیٰ کا شکر ہے جس نے میرے گناہوں کے سبب مجھے زمین میں نہیں دھنسایا اور میرے منہ کو صورت خنزیر اور کتے میں نہیں بدلا۔

## حضرت علی خواصؒ سے دُعا منقولہ

جب کوئی نعمت ملتی یا کوئی نیکی کرتے تو یہ دعا کرتے ؛
اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ لَا اَسْتَحِقُّ ذَرَّۃً وَاحِدَۃً مِمَّا اَنْعَمْتَ بِہٖ عَلَیَّ ۔ اے اللہ میں کسی ایک ذرہ کا بھی مستحق نہیں ہوں جو

کچھ تو نے مجھ پر نعمت کی ہے۔ (اس کے پڑھنے سے بڑے درجات حاصل ہوتے ہیں)۔

حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے منقول ان کی دعا یہ ہے:۔

كَفىٰ بِىْ عِزًّا اَنْتَ كَوْنَ لِىْ رَبًّا وَ كَفىٰ بِىْ فَخْرًا اَنْ اَكُوْنَ لَكَ عَبْدًا اَنْتَ لِىْ كَمَا اُحِبُّ فَوَفِّقْنِىْ لِمَا تُحِبُّ ط

مجھے یہ عزت کافی ہے کہ تو میرا رب ہے اور مجھے یہ فخر کافی ہے کہ میں تیرا بندہ ہوں۔ تو میرا ہے جیسا کہ میں چاہتا ہوں پس مجھے توفیق دے ان کاموں کی جو تو پسند فرماتا ہے۔

## غلبۂ نیند کے دفعیہ کے لیے دعا



نیند کم ہونے کے لیے یہ دعا پڑھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَيْنٍ لَّا تَشْبَعُ مِنَ النَّوْمِ

اللہ تعالیٰ کی پناہ لیتا ہوں ایسی آنکھ سے کہ سیر نہ ہو نیند سے۔

## برے خیال و وسوسے کے دفع کا نسخہ

حضرت ابوالحسن شاذلیؒ فرماتے ہیں جب کوئی وسوسہ یا برا خیال دل سے نہ مٹے تو اپنے بائیں پستان کے نیچے ہاتھ رکھ کر یہ آیت اکتالیس ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھتا رہے وہ خیال دور ہو جاویں گے یہ بڑی اہم چیز ہے

فَيَنْسَخُ اللّٰهُ مَا يُلْقِى الشَّيْطٰنُ ثُمَّ يُحْكِمُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ ط وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ط

پس دور کرتا ہے اللہ جو کچھ ڈالا ہے شیطان نے پھر محکم و مضبوط کرتا ہے

اپنی نشانیوں کو اور اللہ تعالےٰ جاننے والا اور حکمت والا ہے ۔

## پختہ عقیدہ کرنے کے لئے بہترین دُعا

حضرت ابوالحسن شاذلیؒ سے منقول ہے جو یہ دُعا نماز کے بعد پڑھتا رہے گا اس کا عقیدہ پختہ رہے گا :

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ تَوْحِیْدًا لَا یَشُوْبُہٗ ضِدٌّ وَیَقِیْنًا لَا یُخَالِطُہٗ شَکٌّ ؕ

اے اللہ آپ سے سوال کرتا ہوں ایسی توحید کا جس کے خلاف کی ملاوٹ نہ ہو اور ایسے یقین کا جس میں شک نہ کرے ۔

## سفر کے حوادثات کے لئے دُعا

جو چاہے کہ تمام سواریوں ریل موٹر وغیرہ کے حوادثات سے بچے تو وہ یہ دُعا پڑھے :

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ وَاِنَّا اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ؕ

پاک ہے وہ ذات جس نے ہمارے کام میں لایا اس سواری کو اور نہ تھے ہم اس پر طاقت پانے والے اور تحقیق ہم طرف رب کے جانیوالے ہیں۔

اور پھر یہ پڑھے :

اَللّٰھُمَّ کُنْ لَنَا صَاحِبًا فِیْ سَفَرِنَا وَخَلِیْفَۃً فِیْ اَھْلِنَا وَاطْمِسْ عَلٰی وُجُوْہِ اَعْدَائِنَا۔

انشاء اللہ تمام حوادثات سے محفوظ رہے گا۔

## ہر تنگی سے بچنے کی دُعا

اَللّٰهُمَّ نَجِّنِیْ مِنْ کُلِّ ضِیْقٍ بِجَاهِ الْمُصْطَفٰی مَوْلَی الْجَمِیْعِ
فَهَبْ لِیْ فِیْ مَدِیْنَتِهٖ قَرَارًا حَیَاتًا ثُمَّ دَفْنًا فِی الْبَقِیْعِ

سات بار ہر نماز کے بعد اول آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھا کرے۔

## مقدمہ میں فتح پانے کا نسخہ

یہ شعر صبح وشام یک صد و یک بار اول آخر درود شریف ۳-۳ بار پڑھا کرے:

تعالیٰ اللہ زہے قیوم ودانا توانائی دہ ہر ناتوانا

مقدمہ بھی فتح ہوگا دشمن بھی رد ہوں گے اور پڑھنے والے کو غلبہ بھی رہے گا۔



## محبت الٰہی تعالیٰ کیلئے اور دفع شرمساری کیلئے

تڑپنے پھڑکنے کی توفیق دے دل مرتضیٰ سوز صدیق دے
مرا شرمساری ز روئے تو بس وگر شرمسارم مکن پیش کس

بعد نماز عشاء اکیس ۲۱ بار اول، آخر درود شریف ۳، ۳ بار پڑھتا رہے۔

## دیگر مختصر نسخہ محبت الٰہی

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حَرَکَاتِیْ وَسَکَنَاتِیْ کُلَّهَا فِیْ مُحَبَّتِكَ وَتَقْوَاكَ۔

ترجمہ: اے اللہ! میرے ہر چلنے پھرنے اور آرام کو اپنی محبت کے لئے اور

ے ای بوسیلۃ الایمان بالنبی المصطفیٰ الشافع لجمیع المومنین ۱۲۰

اپنے قانون پر عمل کرنے کے لئے۔

سات بار صبح و شام اول، آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھا کرے۔

## اللہ تعالیٰ کی محبت کے لئے

صبح کی سنت اور فرض کے درمیان اکتالیس بار اول آخر درود شریف تین تین بار پڑھا کرے اللہ تعالے اس کو اپنی محبت کے طریق آسان فرما دے گا۔

يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ اَنْ تُحْيِيَ قَلْبِيْ بِنُوْرِ مُحَبَّتِكَ وَمَعْرِفَتِكَ اَبَدًا يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ

اے ہمیشہ سے زندہ رہنے والا اے تمام دنیا کے حافظ، رازق سوائے تیرے کوئی معبود نہیں۔ آپ سے سوال کرتا ہوں کہ میرے دل کو اپنی محبت اور معرفت کے نور سے زندہ فرما دے۔



نیز ذکر کی کثرت محبت کے غلبہ کی موجب ہے۔ اسی طرح اللہ تعالے کی نعمتوں کا شمار زیادتی محبت کا موجب ہے۔ اور قرآن مجید کی تلاوت اور معنی کا تدبر و تفکر زیادتی محبت کا موجب ہے۔ اور تفکر اللہ تعالے کی خلقت میں اور اپنے وجود کے حالات میں غلبہ محبت کا موجب ہے۔

# فصلِ ثانی

## نظرِ بد سے بچنے اور دفع ہونے کیلئے وغیرہ وغیرہ

### معوذتین کی خاصیت

تین۳ سورتیں اخیرہ قرآن مجید کی تین۳ بار، اوّل آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھ کر جس کو نظر بد لگی ہوئی ہے یا نظر بد لگنے کا خوف ہے اس پر دم کرتا رہے تین۳ دن۔ اور جانور ہو تو اس پر دم بھی کرے اور گھاس وغیرہ پر دم کرکے کھلا دے۔ اگر نمک پر دم کر کے تین دن تک کھلاتا رہے تو بہتر ہے اور سحر و جادو کے دفع کے لئے بھی دم کر کے پانی پلاتے رہیں۔ اگر رات کو تین۳ سورتیں پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔ اور جس مکان میں سوئے اور سوتے وقت پڑھے اس کے حوادثات سے محفوظ رہے گا۔ اگر جنگل میں جاوے اس کو پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے بدن تمام پر پھیر کر چھڑک دے تین۳ بار ایسا کرے ہر بلا سے امن میں رہے گا۔

اگر حاکم کے پاس جاوے تو گیا۱۱رہ گیارہ بار پڑھ کر حاکم کی طرف بھی دم کرے اور اپنے پر بھی پھونک مارے اس کے رعب و دہشت و خطرہ سے محفوظ رہے گا۔

## سورۃ فاتحہ کے خواص

سورۃ فاتحہ کو سر کے درد کیلئے ماتھے پر ہاتھ رکھ کر پڑھتا جاوے، اوّل آخر درود شریف۔ اور دم کرے تین۳ بار ایسا کرے تمام درد سر اور شقیقہ کے درد کو مفید ہے۔ تین۳ دن ایسا کرے انشاءاللہ رحمت ہوگی۔

اسی طرح پیٹ کے درد کے لئے نمک پر دم کرے۔ درد والا تھوڑا تھوڑا چکھا کرے۔ اور بخار و حرارت کے لئے سات۷ بار پانی پر دم کر کے پلاتا رہے انشاءاللہ مفید ہوگا۔

اور مسخرات[1] کے لئے اکتالیس۴۱ بار بعد سنّتِ فجر و قبل فرض اوّل آخر درود شریف سات سات بار پڑھ کر دُعا زاری سے کیا کرے۔ اور فتح یابی کے لئے گیارہ۱۱ بار پڑھ کر اپنے کام کو جاری کرے اور مشکل کشائی کے لئے اکیس۲۱ بار پڑھتا رہے۔

اگر زوجین کے درمیان محبت نہیں تو اکیس۲۱ بار کسی شیرینی وغیرہ پر پڑھ کر چند ایام تک زوجین کو کھلا دے۔

جس کو محبت ہے وہ دوسرے بے محبت پر بسم اللہ کے ساتھ تین بار پڑھ کر دم کرتا رہے اس کی محبت ہو جاوے گی اوّل آخر درود شریف ہر کام کے ساتھ ہے۔ سورۃ فاتحہ ہر دکھ کی دوا ہے بفضلہٖ تعالیٰ۔

## سورہ تبّت کے خواص

دفع دشمن کے لئے روز اکتالیس۴۱ بار پڑھے۔ اوّل آخر درود شریف اور لفظ "ابی لہب" پر اپنے دشمن کا تصوّر کرے۔ اور اگر معصیت میں پڑھے گا تو قیامت میں گرفتار ہوگا۔

---

[1] رزق کی فراخی اور لوگوں کے مطیع و محبت ہو جانے کا نام مسخرات ہے ۱۲

## سورۂ کوثر کے بعض خواص

اگر ہزار[۱۰۰۰] بار اوّل آخر درود شریف گیارہ[۱۱] گیارہ بار پڑھا کرے اس نیت سے کہ حضور کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فداہ ابی وامی کی زیارت نصیب ہووے انشاء اللہ تعالیٰ زیارت فیض بشارت سے کامیاب ہوگا۔

اور اگر دفع دشمن کے لئے پڑھے تو تین صد و تیرہ[۳۱۳] بار اوّل آخر درود شریف پڑھے اور آیت ... اِنَّ شَانِئَكَ هُوَالْاَبْتَرُ، پر دشمن کے دفع کا تصور کرتا رہے تو دفع ہو جاوے گا۔

## سورۃ فیل کے بعض خواص

اگر سورۃ فیل دفع دشمن کے لئے پڑھے تین صد و تیرہ[۳۱۳] بار، اوّل آخر درود شریف سات سات بار، اور اصحاب الفیل کے کلمہ پر اپنے دشمن کا تصور کرتا رہے تو دفع ہوگا۔



## سُورۃ القریش کے بعض خواص

قافلہ جانے والوں کو رہزنوں سے خطرہ ہے یا کسی کو کسی سخت دشمن سے ڈر ہے یا دشمن اچانک سامنے آگیا ہے تو سورۃ لایلاف اچانک خطرہ کے وقت جتنا ہو سکے پڑھے اور دوسرے معاملہ میں یک صد و یک[۱۰۱] بار اوّل آخر درود شریف تین[۳] تین[۳] بار پڑھ کر عاجزی سے دشمن کے دفع کی دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ دفع ہو جائے گا مگر لفظ اٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ پر اس کا تصور کرتا رہے۔

اور اگر غریب و بے روزگار ہے تو اکتالیس[۴۱] بار اوّل آخر درود شریف تین[۳] تین بار پڑھے اور کلمہ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ پر اپنی بھوک

اور غریبی کے دفع کا تصور کرتا رہے اور سنتوں میں پڑھتا رہے تو ہر بلا سے امن وامان میں رہے۔ انشاءاللہ تعالےٰ۔

## سورۃ نصر و فتح کے بعض خواص

اگر فتح یابی کے لئے اکتیس۳۱ بار اوّل آخر درود شریف تین۳ تین۳ بار پڑھا کرے تو فتح یاب ہوگا انشاءاللہ تعالیٰ۔ اگر کوئی بے یار و مددگار ہے تو اس کو اکیس۲۱ بار اوّل آخر درود شریف تین۳ تین۳ بار پڑھتا رہے اور یَدۡخُلُوۡنَ فِیۡ دِیۡنِ اللّٰهِ اَفۡوَاجًا پر تصور کرے کہ اللہ تعالیٰ میرے مددگار بنادے۔

## سورۂ واقعہ کے خواص

اگر مغرب کی سنتوں میں اس کو پڑھتا رہے تو فاقہ سے نجات پاوے گا اور عیش سے معیشت کریگا انشاءاللہ تعالیٰ مجرب ہے۔

## سورۂ مزمل کے خواص

اگر اکتالیس۴۱ بار اوّل آخر درود شریف تین۳ تین۳ بار پڑھا کرے تو دولت سے مالامال ہوگا اور جن وانس پر اس کی دہشت ہوگی۔ اور اگر گیارہ۱۱ بار ہر روز پڑھتا رہے تو مصیبت سے امن وامان میں رہے گا۔ اور کسی بیمار پر دم کرتا رہے اس کو شفا ہوگی انشاءاللہ تعالےٰ۔

## سورۃ یٰسٓ کے بعض خواص

اگر ایک بار صبح وشام اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے پڑھے گا تو رضا اور

محبت نصیب ہوگی، اور شفائی کے لئے پڑھے گا تو شفا ہوگی، اگر ایمان کی سلامتی کے لئے پڑھے گا ایمان سلامت رہے گا۔ اور اگر رفع سکرات موت کے لئے پڑھے گا آسانی ہوگی۔ دولت کے حاصل کرنے کے لئے ۷ بار پڑھتا رہے دولت مند ہو جاوے گا اور دفع دشمن کے لئے پڑھے گا تو دشمن دفع ہوں گے۔ جس کام کے لئے پڑھے گا وہ کام آسانی سے ہوگا۔

## سورۃ یوسف کے خواص

اگر دولت کے حصول کے لئے یا ترقی درجات کے لئے یا دفع دشمن کے لئے یا عورتوں کے مکر کے دفع کے لئے یا دشمن کے دوست ہونے کے لئے ۷ بار، اوّل آخر درود شریف ہفت ہفت بار پڑھتا رہے تو رحمت حق سے تمام مطلب حاصل ہوں گے۔



**فائدہ عجیبہ:۔** جس کام میں جونسی نیت کرے گا وہی مطلب اگر اللہ تعالےٰ کو منظور ہے عطا فرائیں گے۔ اگر اسماء الٰہی تعالیٰ وقرآن مجید احادیث یا ادعیہ اولیاء اللہ میں نیت آخرت ورضا اللہ تعالیٰ ہوگی تو آخرت کے مطلب بھی اور دنیا کے مطلب بھی ملیں گے۔ اور اگر دنیاوی نیت ہے اور رضائے الٰہی یا آخرت کے ثواب کی نہیں تو دنیاوی مطلب اگر اللہ تعالےٰ کو منظور ہے ہو جاوے گا اور آخرت میں اس کا کوئی ثواب وجزا وبدلہ نہ ملے گا بلکہ آخرت کے اعتبار سے اکارت وبے فائدہ ہو جاوے گا۔

مَنْ كَانَ يُرِيدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِيْ حَرْثِهٖ وَمَنْ كَانَ يُرِيدُ حَرْثَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا وَمَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ نَّصِيْبٍ ۝ (سورۃ شوریٰ)

جو چاہتا ہے کھیتی آخرت کی زیادہ دیتے ہیں ہم اس کو بیچ کھیتی اس کے اور جو کوئی چاہتا ہے کھیتی دنیا کی دیتے ہیں ہم اس کو کچھ اس میں سے اور نہیں واسطے اس کے آخرت میں کچھ حصہ۔ (موضح القرآن)

پس چاہیئے کہ مومن مسلمان جو بھی چیز پڑھے لکھے، پہنچا وے اس میں اللہ تعالیٰ کی رضا و خیرِ آخرت کو چاہیئے اس کے مطلب دونوں دنیا اور آخرت سے پورے ہوں گے۔ اور اگر محض دنیا کے مطلب کو چاہا تو آخرت میں ناکام رہے گا۔ "بر رسولاں بلاغ باشد و بس"

## فوائد سورۃ بقرہ و آلِ عمران

جس گھر میں یہ دونوں سورتیں تین ۳ دن رات پڑھی جاویں جن و شیطان اس گھر میں داخل نہ ہوں گے اور پڑھنے والے پر قیامت کے دن سایہ کریں گی۔ جس پر سحر ہو چکا ہے ان سورتوں کی کثرتِ تلاوت سے سحر دفع ہو جائے گا۔ پڑھنے والے پر سحر جادو نہیں چل سکتا۔

## آیۃ الکرسی کے فوائد

کتاب اللہ میں یہ بڑی آیت ہے تمام آیتوں کی سردار ہے۔ جس مال و اولاد میں یہ آیت لکھ کر رکھی یا اس پر پڑھی جاوے اس کے پاس جن نہیں آ سکتے۔ اگر راستہ بھول جاوے تو آیۃ الکرسی اور کلماتِ اذان و اقامت پڑھ کر دعا کرے انشاء اللہ راستہ پاوے گا۔

## اٰمَنَ الرَّسُوْلُ .... کے فائدے

جس مکان میں یہ دو اخیر آیتیں سورۃ بقرہ کی تین ۳ راتیں پڑھی جائیں

اس میں شیطان جن قریب نہیں آتے، رات کو پڑھی جاویں اگر اس رات میں موت آگئی تو اس کی مغفرت ہوگی اور چور وغیرہ جیسی بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔

## سورۃ الکہف کے فائدے

سورۃ الکہف کے پڑھنے سے قیامت میں نور ملے گا اور دجّال کے مکرو فریب سے بچا رہے گا۔ اور دس۱۰ آیتیں اوّل و اخیر کی پڑھنے سے بلاء اور مصیبت سے محفوظ رہے گا۔

## سورۃ ملک کے فائدے

اس کا ہر روز پڑھنا عذاب قبر سے نجات کا موجب ہے اور مریض پر پڑھنے سے تین۳ بار صبح و شام شفاء کا سبب ہے۔

# فصل سوم

## فوائدِ متفرقہ میں دفع آسیب کے لئے

جس پر شبہ ہو کہ اس پر جن کا اثر ہے تو اس پر سورۃ فاتحہ و آیۃ الکرسی خَالِدُوْنَ تک اٰمَنَ الرَّسُوْلُ آخر سورۃ تک آیت شَهِدَ اللّٰهُ ....... عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ تک، دس۱۰ آیات اول سورۃ صافات، سورۃ جن کی پانچ۵ آیتیں پہلی، سورۃ حشر کی تین۳ آیتیں اخیرہ، چہار قل، کلماتِ اذان و اقامت ایک ایک بار، اوّل آخر درود شریف تین۳ تین۳ بار، اس پر اس طور دم کریں کہ

کچھ قطرات تھوک کے بھی گریں۔ ہر نماز کے بعد ہووے تو بہتر ہے، یا صبح وشام ہووے یا دن میں ایک بار پڑھیں اور پانی پر دم کر کے پلا دیں۔ اگر فرصت کم ہووے تو آیۃ الکرسی اور کلماتِ اذان واقامت وچہار قل کو دم کریں۔

اگر اس پر ان شیطانوں کے نام لکھ کر فرعون، ہامان، قارون، شداد نمرود، ابلیس علیہم اللعنۃ واتباع ایشاں دفع شوند ورنہ سوختہ شوند کو بتی بنا کر کالے کپڑے کی لیر میں لپیٹیں پھر آگ لگا کر اس کا دھواں تمام بدن پر پہنچا دیں۔ تو یہ اخیری علاج ہے چند دن کریں۔ اس وقت کریں کہ دوسرے علاج سے کفایت نہ ہووے اور تعویذ گلے میں ڈالیں:

أُعِيْذُ حَامِلَ هٰذِهٖ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

یہ تعویذ ہر روز پلاتے رہیں، یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ - یہ تعویذ بہت سے لکھ دیویں ہر روز پیتے رہیں اگر سات کنوؤں کے پانی میں پیا کرے تو بہتر ہے۔

## بخار کیلئے تعویذ

اگر بخار یا حرارت بڑھ جاوے تو یہ تعویذ گلے میں ڈالیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الْكَبِيْرِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ

مِنْ كُلِّ غَرَقٍ تَعَارٍ وَ مِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ
وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ
وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔ اور يَا اللّٰهُ
يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ۔

کے تعویذ سات یا زیادہ لکھ دیویں وہ ایک ایک روز پیتا رہے اللہ تعالیٰ شفا فرمادیں گے۔ اگر یہ آیت لکھ کر پلا دیں تو بہتر ہے۔ انشاء اللہ شفا ہوگی

وَقُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِىْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ

## جانوروں کی بیماری کے دفع کیلئے

اگر یہ تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالیں:

اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْكُفْرُ بَاطِلٌ

اس کو تین۳ بار لکھ کر تعویذ بنادے اور الاسلام حق کے کلمہ کو چند بار لکھ دیں۔ ایک ایک روز پلاتے رہیں۔ اور عام بیماری جانوروں میں پڑ جاوے تو یہ تعویذ لکھے،

"ہر چہ کند خدا کند بندہ عاجز چہ کند"

اس کو تین۳ بار لکھ کر تعویذ بنادے کسی جانور کے گلے میں لٹکا دے، یا ایسی جگہ باندھ دے کہ نیچے سے جانور گذرتے رہیں رحمت ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

## عورت کے دردِ زہ کی آسانی کیلئے

جب تھوڑا تھوڑا درد ہووے تو یَاوَاسِعُ سات مرتبہ لکھ دیں ایک ایک دو دو گھنٹہ کے بعد پیتی رہے۔ اور سخت درد کے وقت یہ شعر لکھ کر

دیوے جلدی آسانی ہوگی ؎

مرا جاشد و خرم را نیز جاشد
زنِ دہقاں بزاید یا نہ زاید

اس شعر کو تعویذ بنا کر دیوے وہ ران کے بن میں باندھ لیوے۔

## اگر کچا بچہ گر جاتا ہو

تو یہ تعویذ بنا کر دیوے فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ، اس کو تین ۳ بار لکھ کر آخر میں وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ لکھ کر تعویذ بنا دیوے اور عورت کمر میں باندھ لیوے۔ اور یَا اَللّٰہُ یَا حَفِیْظُ کو چند عدد لکھ دیوے۔ ایک صبح اور ایک شام چند دن عورت پیتی رہے۔ رحمت ہوگی انشاء اللہ۔



## بچہ زندہ نہ رہنا!

اجوائن اور کالی مرچ ڈیڑھ ڈیڑھ پاؤ پیر کے دن دوپہر کے دن چالیس ۴۰ بار سورۃ والشمس اس طرح پڑھے کہ ہر دفعہ کے ساتھ اول آخر درود شریف پڑھے۔ اور جب چالیس ۴۰ بار ہو جاوے پھر ایک بار درود شریف پڑھے اور اجوائن کالی مرچ پر دم کر دے اور ۳ ماہ حمل سے یا جب سے خیال ہوا ہو دودھ چھڑانے تک روز مرہ تھوڑا تھوڑا دونوں چیزوں سے کھالیا کرے انشاء اللہ تعالےٰ اولاد زندہ رہے گی۔

### ہمیشہ لڑکی ہونا

اس عورت کا خاوند یا کوئی دوسری عورت اس کے پیٹ پر انگلی سے

دائرہ ستر بنادے اور ہر دفعہ میں یَامَتِیْنُ کہے انشاءاللہ لڑکا پیدا ہوگا۔

## بچہ کو نظر لگ جانا یا سوتے وقت ڈر جانا

قرآن مجید کی اخیر ۲ دو سورتیں تین ۳ تین ۳ بار پڑھ کر اس پر دم کرے اور یہ دعا لکھ کر اس کے گلے میں ڈالے انشاءاللہ تعالیٰ سب آفتوں سے حفاظت رہے گی۔

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَیْنٍ لَّامَّةٍ

## چیچک کیلئے

ایک نیلا دھاگا سات تار لے کر سورۃ رحمٰن اس پڑھے اور آیت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پر آکر اس پر دم کر کے گرہ لگا دے۔ سورۃ کے ختم ہونے تک اکتیس ۳۱ گرہیں ہو جاویں گی پھر وہ تاگا بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ اگر چیچک سے پہلے ڈال دیں تو انشاءاللہ تعالیٰ چیچک سے حفاظت رہے گی اور چیچک نکلنے کے بعد ڈالیں تو زیادہ تکلیف نہ ہوگی اور مونگ پر سورۃ اخلاص گیارہ بار، درود شریف اول آخر ایک ایک بار دم کر دے۔ ہر چیچک والے کو عدد طاق کھلاتا رہے مثلاً ایک، تین، پانچ۔ اگر بالکل چھوٹا ہے خود نہیں کھا سکتا تو پیس کر کھلاتا رہے رحمت ہوگی انشاءاللہ تعالیٰ۔

## ہر طرح کی بیماری کیلئے

چینی کی تشتری پر سورۃ الحمد اور یہ آیتیں لکھ کر روزمرہ بیمار کو پلایا کریں بہت ہی تاثیر کی چیز ہے۔ آیتیں یہ ہیں:۔

وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ ○ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ

يَشْفِيْنَ ○ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ○ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ○ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ○ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ○ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ○

اگر اس کے ساتھ درود شریف بھی لکھے بہتر ہے شفا ہو گی انشاء اللہ۔

## برکت کیلئے وادائے قرض کیلئے

یَا مُعِزُّ ۱۰۰ بار، اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار بعد نماز عشاء پڑھے۔ نیز یَا وَھَّابُ چودہ سو چودہ ۱۴۱۴ مرتبہ اول آخر درود شریف سات سات بار پڑھتا رہے بعد عشاء کے پڑھے پھر سو بار یہ دعا پڑھے:

یَا وَھَّابُ ھَبْ لِیْ مِنْ نِعْمَۃِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ۔

اس کو بزرگ کیمیائے درویشاں فرماتے ہیں۔ نیز یَا مُغْنِیُّ گیارہ سو ۱۱۰۰ بار، اول آخر درود شریف سات سات بار بعد سنت فجر و قبل فرض پڑھتا رہے۔ اور ہر نماز کے بعد اکتالیس ۴۱ اکتالیس ۴۱ بار، اول آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ قرض سے فراغت ہو گی۔

## آسیب کا لپٹ جانا

سورۃ مومنون کی اخیر آیتیں اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا سے آخر تک پڑھ کر کان میں دم کرنا اور سورۃ الطارق کو سات بار کان میں دم کرنا داہنے کان میں اذان اور بائیں کان میں تکبیر کہنا بھی آسیب کو دفع کرتا ہے۔

## اگر آسیب کا اثر گھر میں معلوم ہووے

گھر میں آسیب کا شبہ ہو تو یہ آیت :

اِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا ۙ وَّاَكِيدُ كَيْدًا ۚ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۔

پچیس۲۵ بار چار کیلوں پر پڑھ کر چار کونوں میں گاڑ دیں۔ اور زیادہ گھر ہوں تو ہر گھر کے لئے چار کیلیں پڑھ کر گاڑ دیں دفع ہو جاویگا انشاء اللہ تعالیٰ۔

## دفع مرگی

آیات ذیل لکھ کر گلے میں ڈال دینا چاہیئے :

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ ۝ رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ۝ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ۝

نیز ان آیتوں کو پانی پر دم کردے اس پانی میں مساوی تیل ملا کر نہایت ہلکی آگ پر پانی کو خشک کرے۔ تیل کو ہر روز سر میں بھی ڈالے اور بدن کی مالش بھی کرتا رہے دو چار ماہ میں رحمت ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

## دفع تپ لرزہ و بخار ہر قسم کیلئے

نقش ذیل کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور افضل یہ ہے کہ بسم اللہ کو چار بار لکھ کر پھر صلی اللہ علیہ وسلم لکھیں۔

| الرَّحِیۡمِ | الرَّحۡمٰنِ | اللّٰہِ | بِسۡمِ |
|---|---|---|---|
| بسم اللّٰہ | الرحیم | الرحمٰن | اللّٰہ |
| اللّٰہ الرَّحمٰن | بسم | الرحیم | الرحمٰن |
| الرحمٰن الرحیم | اللّٰہ | بسم | الرحیم |

یَا اَللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ چند بار لکھ کر دیویں ہر روز ایک ایک پیا کرے۔

## ماہواری کی کمی کیلئے

آیاتِ ذیل لکھ کر گلے میں اس طرح ڈالیں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ وَجَعَلۡنَا فِیۡہَا جَنّٰتٍ مِّنۡ نَّخِیۡلٍ وَّاَعۡنَابٍ وَّفَجَّرۡنَا فِیۡہَا مِنَ الۡعُیُوۡنِ ۙ لِیَاۡکُلُوۡا مِنۡ ثَمَرِہٖ ۙ وَمَا عَمِلَتۡہُ اَیۡدِیۡہِمۡ ؕ اَفَلَا یَشۡکُرُوۡنَ ○

اَوَلَمۡ یَرَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡۤا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ کَانَتَا رَتۡقًا فَفَتَقۡنٰہُمَا ؕ وَجَعَلۡنَا مِنَ الۡمَآءِ کُلَّ شَیۡءٍ حَیٍّ ؕ اَفَلَا یُؤۡمِنُوۡنَ ○

## ایامِ ماہواری میں زیادتی کیلئے

اگر کسی عورت کو ایامِ ماہواری زیادہ آتے ہوں اور اس سے تکلیف ہو تو آیاتِ ذیل لکھ کر گلے میں اس طرح ڈالیں کہ رحم پر پڑا رہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ وَقِیۡلَ یٰۤاَرۡضُ ابۡلَعِیۡ مَآءَکِ وَیٰسَمَآءُ اَقۡلِعِیۡ وَغِیۡضَ الۡمَآءُ وَقُضِیَ الۡاَمۡرُ وَاسۡتَوَتۡ عَلَی الۡجُوۡدِیِّ وَقِیۡلَ بُعۡدًا لِّلۡقَوۡمِ الظّٰلِمِیۡنَ ○

## بانجھ ہونا

چالیس لونگ لے کر ہر ایک پر سات سات مرتبہ اس آیت کو پڑھے اور جس دن عورت پاک کا غسل کرے روزمرہ سوتے وقت ایک لونگ کھاتی رہے۔ اس پر پانی نہ پیئے۔ اور کبھی کبھی میاں کے پاس بیٹھے اٹھے۔ آیت یہ ہے۔

اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِىْ بَحْرٍ لُّجِّىٍّ يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ اِذَاۤ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ

## دماغ کا کمزور ہونا

پانچوں نماز کے بعد سر پہ ہاتھ رکھ کر گیارہ بار یَاقَوِیُّ پڑھتے رہو انشاءاللہ رحمت ہوگی۔

## نگاہ کی کمزوری

بعد پانچ نمازوں کے یَانُوْرُ گیارہ بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں کے پوروں پر دم کر کے آنکھوں پر پھیرتے رہیں رحمت ہوگی انشاءاللہ۔

## عقل کے بڑھنے کیلئے

روزمرہ ایک بسکٹ پر اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ لکھ چالیس روز کھانے سے ذہن بڑھ جاتا ہے بفضلہ تعالیٰ۔

## ہول دلی

یہ آیت بسم اللہ سمیت لکھ کر گلے میں باندھیں۔ ڈور اتنا لمبا ہو

کر تعویذ دل پر پڑا رہے۔ دل بائیں پستان کے نیچے ہے۔

اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ؕ

## ردِ غائب

اگر کسی کا لڑکا لاپتہ ہو کر کہیں چلا گیا تو اس کے واپس کرنے کے لئے آیاتِ ذیل لکھ کر چرخہ میں کاتنے کے خلاف گھمانا گھما دیں صبح و شام پندرہ پندرہ منٹ تین دن تک۔ پھر کسی ثمردار درخت پر لٹکا دیں انشاءاللہ آجاوے گا یا پتہ چل جاوے گا وہ یہ ہے۔

اِنَّا رَآدُّوْهُ اِلَيْكِ ۔ فَرَدَدْنٰهُ اِلٰٓى اُمِّهٖ كَیْ تَقَرَّ عَيْنُهَا۔ اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ ؕ

پھر اس کا نام اور اس کے والد کا نام لکھ دے۔

## محبتِ زوجین کے لیئے

آیاتِ ذیل لکھ کر اپنے پاس تعویذ بنا کر رکھے۔

وَ اَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ وَ لِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِیْ۔ يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَيَا مُسَخِّرَ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَالْاَرْضِيْنَ السَّبْعِ قَلِّبْ (بِفَلَانَةَ قَلْبَ فُلَانٍ) بِالْخَيْرِ لِاَدَاءِ الْحُقُوْقِ يَا وَدُوْدُ حَبِّبْ حَبِّبْ يَا وَدُوْدُ ؕ

فُلَان کی جگہ وہ لکھے جس کی محبت نہیں اور لفلانۃ کی جگہ وہ لکھے جس کے لیئے محبت کرانی ہے اور یَا لَطِيْفُ يَا وَدُوْدُ گیارہ ۱۱۰۰ صد بار

مرچ سیاہ گیارہ[11] عدد پر پڑھ کر جلتی آگ میں اکتالیس[41] روز تک ہر روز ڈالتا رہے۔ اگر دوسرا چہلم بھی پڑھے تو عمدہ ہے۔ بے محبت کی محبت ہو جائے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔

## سانپ یا بچھو کاٹ لے

آیت سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝ سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ۝ اکتالیس[41] بار نمک پر دم کریں نمک کو پانی میں گھول کر اس جگہ ملتے رہیں دیر تک۔ اور ساتھ ساتھ سورۃ فاتحہ اور معوذتین بھی پڑھتے رہیں۔

## سانپ کیلئے خاص

معمولات حضرات نقشبندیہ رحمہم اللہ تعالیٰ میں یہ اعلیٰ چیز ہے۔ جس کو خلافت دیتے ہیں اس کو ہی اجازت دیتے ہیں ہر کسی کو اجازت نہیں دیتے۔ درود شریف، فاتحہ شریف، آیۃ الکرسی، چہار قل، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ، درود شریف تمام سات سات بار پڑھ کر نمک پر دم کرے اور یہ بھی دم کرے،

"الٰہی بحرمت دوست محمد قندھاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، الٰہی بحرمت شیخ عبدالقادر جیلانی صاحب"

سات سات بار پڑھ کر اسی نمک پر دم کرے۔ کاٹنے کی جگہ ملتا رہے اور اس نمک کو بہت چکھتا رہے اور کوئی جھاڑ پھونک اور دوا نہ کرے انشاء اللہ صحت ہوگی۔ اور باولے کتے کے کاٹے کے لئے بھی یہی چیزیں مفید ہیں مگر آیت الکرسی اس میں نہ ملاوے۔ اگر کسی جگہ سانپ رہتا ہو وہاں چھڑک

دیں بھاگ جاوے گا انشاءاللہ تعالےٰ۔

اسی طرح سورۃ والطارق کی اخیر آیت اِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا ۝ وَّاَكِيدُ كَيْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝ ایک روٹی یا بسکٹ کے چالیس ٹکڑوں پر لکھ کر ایک ٹکڑا روزانہ اس شخص کو کھلادیں انشاءاللہ تعالیٰ ہڑک نہ ہوگی جس کو باؤلے کتے نے کاٹا ہے۔

## دردِ بچھو و بھڑ وغیرہ کیلئے

حٰمٓ ۝ عٓسٓقٓ ۝ كٓهٰيٰعٓصٓ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ۝ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ای درد کشردم ومثلہ ارفع شو ورنہ اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ ۝

پڑھ کر دم کرے اور ہاتھ درد کی جگہ سے نیچے نیش کی جگہ کی طرف لاتا جاوے اور اوپر کی جگہ سے نیچے کو ہٹتا آوے تاکہ جس جگہ آکر درد رہ جاوے تو لوہے کی چیز کے اشارے سے اس پر دم کرے اور ہٹاوے انشاءاللہ بفضلہٖ تعالیٰ شفا ہوگی۔

## پھوڑا پھنسی وغیرہ

آیت سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝ اکتالیس بار مٹی ملتانی پر اور مکھن پر دم کر دیوے۔ مکھن لگا کر اس پر مٹی پانی برگ نیم کاڑھ شدہ کو چند دن لگادیں شفا ہوگی انشاءاللہ تعالےٰ۔ اسی طرح آیت لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ

خَاشِعًا مُتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ اکتالیس۴۱ بار

اوّل آخر درود شریف سہ۳ سہ بار پڑھ کر یہ کہے:

"ای ملا بیرونی و درونی خشک شو خدائے ما بزرگ است تو بزرگ مشو و رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم از یں جا ہجرت کردہ است تو نیز وہم برو اَمْرًا اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ ؕ امر حق بشنو سہ۳ بار بخواند انشاءاللہ تعالےٰ دفع شود"

## ہیضہ اور ہر قسم کی وبا طاعون وغیرہ کیلئے

ایسے دنوں میں جو چیز کھاویں پہلے اس پر تین بار سورۂ اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ پڑھ کر دم کر لیا کریں انشاءاللہ حفاظت رہے گی۔ اور جس کو ہو جاوے اس کو بھی کسی چیز پر دم کر کے کھلاویں یا پلاویں انشاءاللہ شفا ہو گی۔

## تلی بڑھ جانا

یہ آیت ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ؕ بسم اللہ سمیت لکھ کر تلی کی جگہ باندھیں شفا ہو گی انشاءاللہ تعالےٰ۔

**فائدہ عجیبہ** جاننا چاہیے کہ تعویذ لینے دینے لکھنے پڑھنے کے لیے جو عام مشقت و محنت کی جاتی ہے اس کا رواج اور چرچا اور عام و خاص کی چاہت اور شوقِ محبت سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس کی تحصیل فرض کی تعمیل یا اس کی تکمیل ہے خدا تعالےٰ کے حکم کے لئے کمر بستگی ہے۔ حالانکہ

تعویذ کا عمل مربع مخمس مثلث وغیرہ نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے نہ صحابہ کرامؓ سے۔ صرف حضرت ابن عمرؓ سے اتنا منقول ہے: اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّۃِ الخ کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیا۔ اس کے ماسوا بھی کچھ روایت میں آتا ہے مگر یہ نہیں کہ اس کو سُنّتِ صحابہ کہا جا سکے کیونکہ سنّت طریقہ مروجہ کا نام ہے نہ کہ اس کا کہ کسی ایک دو سے کچھ نقل مل جاوے۔

کیا اس سے بڑھ کر اتنا استدلال ہو سکتا ہے کہ یہ چیز مُباح ہے حرام نہیں۔ وہ بھی اسی مقدار میں کہ کوئی چیز معوّذات سے کسی بچہ کی گردن میں لٹکانا درست ہے حرام نہیں۔ اور یہ ثابت نہیں ہوتا کہ لٹکانا ضرور ہے یا مستحب ہے۔ مربع، مخمس، مثلث کا عمل تو درکنار رہا اور وہ بھی حسب عدد جائز ناجائز میں کیا جاوے اور قرآن مجید کے پڑھنے یا دم کرنے سے اس کو زیادہ سمجھا جاوے اور زیادہ اعتبار کیا جاوے۔

حاصل یہ ہے کہ تعویذ کے استعمال کو عدمِ جواز یا جواز کے درجہ میں رکھنا چاہیئے۔ اور اس کی تفصیل میں اس کے قدرِ جواز یکم تن دہی ہونی چاہیئے۔ اس میں زیادہ اعتقاد یا اعتبار یا کوشش حدِ شرعی سے تجاوز کرنا ہے۔

واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ اتم

## ناف ٹل جانا

"اللہ تعالیٰ ہرچہ کند خدا کند بندۂ عاجز چہ کند، الٰہی بحرمت شیخ معروف کرخی رحمہ اللہ تعالیٰ علیہ ناف بجائے خود رود۔" اس جملہ کو جو کہ ایک بزرگ سے منقول ہے تعویذ بنا کر ناف کی جگہ باندھ دے۔ انشاء اللہ شفا ہو گی۔

# ہر کام و مطلب کیلئے

یہ تعویذ دے اور ساتھ رکھے اور پلاوے اور افضل یہ ہے کہ لفظ اللہ اللہ سترہ ۱۷ بار لکھ کر صلی اللہ علیہ وسلم لکھیں۔ نقش کے طور پر مروی نہیں ہے۔ اگر زیادہ ضرورت ہو تو اعمال قرآنی و شفاء العلیل الداء والدواء وغیرہ کو دیکھے۔

**تنبیہ:** قرآن مجید کی آیت کو بے وضو مت لکھو، اور نہانے کی ضرورت میں بھی مت لکھو۔ اور جس کاغذ پر قرآن مجید کی آیت ہو اس کو تعویذ بنا کر اس پر دوسرا کاغذ لپیٹ دو تاکہ تعویذ لینے والا بے وضو ہو تو اس کو ہاتھ میں لینا درست ہو اور چینی کی تشتری پر آیت لکھو اس کو بھی بے وضو ہاتھ نہ لگاؤ۔ جب تعویذ سے کام نہ رہے اس کو پانی میں گھول کر کسی ندی یا نہر یا کنوئیں میں چھوڑ دو۔

| اللّٰہ | اللّٰہ | اللّٰہ | اللّٰہ |
|---|---|---|---|
| اللّٰہ | اللّٰہ | اللّٰہ | اللّٰہ |
| اللّٰہ | اللّٰہ | اللّٰہ | اللّٰہ |
| اللّٰہ | اللّٰہ | اللّٰہ | اللّٰہ |

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

محمد عبداللہ عفی عنہٗ (قدس سرہٗ)
ساکن بھلی و حبیب آباد قریب شجاع آباد
ضلع ملتان
۵ رجب ۱۳۷۷ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ضمیمہ

## اسماء الحسنیٰ کے خواص و فوائد

الحمد للہ وکفیٰ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ
وعلیٰ آلہ المجتبیٰ اما بعد

جاننا چاہیے کہ اسماء الحسنیٰ کو اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے ورد بنانا چاہیے تاکہ اللہ تعالیٰ راضی ہو جائے تو دارین کی بہبودی ہوگی اور سرفرازی و آبادی نصیب ہووے گی۔ واللہ المستعان۔



## سبحان الملک القدوس کے خواص!

جو شخص ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ باطہارت و یکسوئی یومیہ بلاناغہ پڑھتا رہے تو بفضلہ تعالیٰ مخلوق میں پُر جلال و باہیبت ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔

## السلام المؤمن المھیمن کے خواص

جو شخص سبحان السلام المؤمن المھیمن یا اللہ یا سلام یا مؤمن یا مھیمن کو ایک سو اکیس (۱۲۱) بار یومیہ پڑھتا رہے تو ہر قسم کے خوف و خطر سے انشاء اللہ امن و امان میں رہے گا۔ اوّل و آخر درود شریف ہونا چاہیے۔

## اَلْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَکَبِّرُ کے خواص

جو شخص سُبْحَانَ الْعَزِیْزِ الْجَبَّارِ الْمُتَکَبِّرِ یَا عَزِیْزُ یَا جَبَّارُ یَا مُتَکَبِّرُ کو تین سو تیرہ ۳۱۳ دفعہ ہر روز اللہ تعالےٰ کی رضا کے راضی کرنے کیلئے پڑھتا رہے تو دشمن کے مکروکید اور مضرت رسانی سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔ درود شریف اوّل آخر پڑھنا چاہیئے۔

## اَلْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ الْمُبْدِئُ الْمُعِیْدُ کے خواص

جو شخص ان اسماء کو اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے پانچ ۵۶ چھپن بار اوّل آخر درود شریف پڑھتا رہے سُبْحَانَ کا کلمہ پہلے ملا کر سُبْحَانَ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ الْمُبْدِئُ الْمُعِیْدُ یک صد گیارہ بار صبح و شام اوّل و آخر درود شریف پڑھتا رہے اللہ تعالیٰ اس کو نرینہ اولا نیک اور عمر دراز بھی عطا فرمائے گا۔ بفضلہ و کرمہ معرفت و محبت بھی عطا ہو گی انشاء اللہ تعالیٰ۔

## اَلْغَفَّارُ الرَّؤُفُ الرَّحِیْمُ کے خواص

جو شخص ان اسماء کو اس طور سے پڑھے اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْغَفَّارُ الرَّؤُفُ الرَّحِیْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ یکصد بار، اوّل آخر درود شریف تو اللہ تعالےٰ اس کے گناہ بھی معاف فرمادیں گے اور رزق میں بھی فراخی عطا فرمادیں گے اور برکاتِ جسمانی و روحانی بھی عطا ہوں گی انشاء اللہ تعالےٰ۔

# اَلْوَھَّابُ اَلرَّزَّاقُ اَلْفَتَّاحُ کے خواص

جو شخص اس کو اس ترکیب سے پڑھے اللہ تعالیٰ کی رضا کے کیلئے اس کو رضائے مولیٰ کریم بھی نصیب ہوگی اور ذولت بھی عام اور حق و سچ کا ظہور اور باطل کا فور و نابود ہوگا انشاء اللہ۔ ترکیب یہ ہے: لَا وَھَّابَ اِلَّا اللہُ لَا رَزَّاقَ اِلَّا اللہُ لَا فَتَّاحَ اِلَّا اللہُ۔ یکصد بار، اوّل آخر درود شریف بعد صبح و عشاء یا ایک وقت۔

# خواص اَلْعَلِیْمُ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ

جو شخص اس کا ورد صبح و شام یا ایک وقت صد بار اوّل آخر درود شریف ان الفاظ سے پڑھے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الْعَلِیْمِ السَّمِیْعِ الْبَصِیْرِ ط اور اللہ تعالیٰ کی رضا کیلئے پڑھے۔ اس کو علم کامل بعمل صالح نصیب ہوگا۔ اور کشفِ کونی اور کشفِ حقائق اور اسرارِ قرآنی و احکام اس کی استعداد کے مناسب نصیب ہونگے۔ اور قرآنِ مجید بھی جلدی یاد کرے گا۔ انشاء اللہ۔

# خواص اَلْجَلِیْلُ الْعَلِیُّ الْکَبِیْرُ

جو شخص ان اسماء گرامی کو اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے یکصد صبح اور یکصد شام اول آخر درود شریف پڑھتا رہے نفس و شیطان پر بھی اور دشمن پر بھی غالب رہے گا اور لوگوں میں اس کی ہیبت مقبول ہوگی۔ ترکیب یہ ہے اَللہُ اَکْبَرُ سات بار اَللہُ اَکْبَرُ کَبِیْرًا سات بار، اوّل و آخر درود شریف اور یہ اسماء یکصد بار یَا جَلِیْلُ یَا عَلِیُّ یَا کَبِیْرُ پڑھے۔ اور درود شریف اوّل آخر پڑھے۔

## خواص اَلْغَفُوْرُ الشَّکُوْرُ اَلْکَرِیْمُ

جو شخص اس کو ہر نماز کے بعد اکتالیس[۴۱] بار یا اکتیس[۳۱] بار، اوّل آخر درود شریف پڑھا کرے اس کی عبادت قبول ہو گی، گناہ معاف ہوں گے اللہ تعالےٰ کی رضا کے لئے پڑھے تو مراتب میں ترقی ہو گی۔ دنیوی ہوں یا دینی جسمانی یا روحانی ترکیب پڑھنے کی یہ ہے ؛ اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الْغَفُوْرُ الشَّکُوْرُ الْکَرِیْمُ ط

## خواص اَلْحَفِیْظُ الرَّقِیْبُ الْمُقِیْتُ

(نگاہ رکھنے والا قوت رکھنے والا) اس کے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے ؛

حَسْبِیَ اللّٰہُ الْحَفِیْظُ الرَّقِیْبُ الْمُقِیْتُ ، ہفت[۷۷] ہفتاد بار، اوّل آخر درود شریف ۔ سات راتیں یا ستائیس[۲۷] رات پڑھے ۔ ہر دشمن سے محفوظ رہے گا بلکہ غالب ہو جاوے گا اور چور سے اس رات محفوظ رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ جمعہ کی رات سے شروع کرے ۔

## خواص اَلرَّافِعُ الْمُعِزُّ الْمَجِیْدُ

بوقت نصفِ شب یکصد و یک[۱۰۱] بار ، اوّل آخر درود شریف جو شخص پڑھتا رہے خلقت میں برگزیدہ ہو جاوے گا بفضلہ تعالیٰ بشرطیکہ اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے پڑھے ۔ اس سے پہلے سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ ۴۱ بار اور آخر میں سُبْحَانَ اللّٰہِ عَمَّا یُشْرِکُوْنَ اکتالیس[۴۱] بار ، پھر دعا نیاز سے کرے اور اس طور پڑھے ؛

یَا اَللّٰہُ یَا رَافِعُ یَا مُعِزُّ یَا مَجِیْدُ ط

## خواص اَلْوَدُوْدُ اَللَّطِيْفُ الْمُجِيْبُ

اگر فلفل (مرچ) سیاہ گیارہ[۱۱] عدد پر گیارہ صد[۱۱۰۰] بار بعد عشا دم کرے جلتی آگ میں جلاتا رہے۔ دشمن کی دشمنی دفع ہوجاوے گی بلکہ محبت ہوجاوے گی۔ اگر ہفتاد[۱] و یک بار شیرینی پر دم کرکے کھلا دے مرد کی یا بیوی کی محبت ہوجاوے گی۔ اور دونوں کے ساتھ اللہ تعالےٰ کی رضا و محبت کے لئے تین صد و تیرہ[۳۱۳] بار، اوّل آخر درود شریف پڑھتا رہے اللہ تعالیٰ کی محبت پیدا ہوجاوے گی اور اللہ تعالیٰ کی محبت اس سے ہوجاوے گی بفضلہٖ وکرمہٖ۔

## خواص اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

اکثر علماء نے اس کو اسم اعظم فرمایا ہے ترکیب پڑھنے کی یہ ہے، یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ۔ سجدہ میں پڑھے دعا قبول ہوگی، رحمت برسے گی۔ اور اگر دعا سے اوّل آخر میں پڑھے زیادہ اجابت دعا کا موجب ہے اور اگر اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَالْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ کا ورد یکصد[۱۲۱] واکیس بار، اوّل آخر درود شریف تین تین بار پڑھے دنیا وآخرت کے مطالب پورے ہوں گے عزت وعظمت بڑھے گی، رزق میں فراخی ہوگی اور قرب خداوندی جل شانہ نصیب ہوگا، قبر کی تنگی دور ہوگی۔ اس کے فوائد بے شمار ہیں بشرطیکہ اللہ تعالےٰ کی رضا کے لئے پڑھے۔

## خواص اَحَدُ صَمَدُ

اگر سوالاکھ اس طور سے نکالے، یَا اَللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ اوّل آخر درود شریف ساٹھ ساٹھ بار۔ چند دن میں اس کی تمام حاجات پورے ہونگی

اللہ تعالیٰ کے فضل سے۔ اور جب پڑھنے بیٹھے درود شریف پڑھے۔ پھر سورۃ اخلاص پوری پھر یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ پڑھتا رہے۔ جب ختم کرے تمام سورت پڑھ کر تمام کرے۔ پھر ہر نماز کے بعد پچیس ۲۵ بار اول آخر درود پڑھتا رہے ضرور پڑھے۔

## خواص مالک الملک وذوالجلال والاکرام

اَللّٰھُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَسْئَلُكَ رِضَاكَ وَالْجَنَّةَ وَالْعَفْوَ وَالْعَافِیَةَ ؕ

صبح و شام اکیس ۲۱ بار، اول آخر درود شریف ایک ایک بار پڑھا کرے دنیا میں بھی عزت و دولت بڑھے گی اور آخرت میں بھی عزت و عظمت سے رہے گا۔ قرب رب تعالیٰ سے نوازا جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ بفضلہٖ

## خواص اَلْھَادِیُ النَّافِعُ النُّوْرُ

اگر بے نماز یا گناہوں میں ڈوبا ہوا ان اسماء کو صبح و شام اکتالیس ۴۱ بار اول آخر درود شریف پڑھ کر اپنی ہدایت و صلاح کے لئے دعا عجز و نیاز سے کیا کرے تو بہر طرح اس کو صالح و نیک بننے کی توفیق دی جاوے گی۔ بفضلہٖ تعالیٰ و کرمہٖ۔ اور دل اس کا روشن ہوگا، دین و مال میں نقصان سے بچے گا۔ یَا اَللّٰہُ یَا ھَادِیُ یَا نَافِعُ یَا نُوْرُ پڑھا کرے۔

## خواص اَلْمُقْسِطُ الْجَامِعُ الْغَنِیُّ

اگر اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے اکتالیس ۴۱ بار، اول آخر درود شریف

ہر نماز کے بعد یا صبح و شام پڑھتا رہے اس پر کوئی ظلم نہ کر سکے گا اور دوستوں اور خویشوں میں محبت و اُلفت بڑھے گی اور غربت و افلاس بھی رفع ہو گا۔

## خواص یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْن

جس قدر زیادہ پڑھے گا اسیقدر رحمتِ دارین سے نوازا جائے گا، اور دعائیں قبول ہوں گی، دُکھ دور ہوں گے، مطالب پورے ہوں گے۔ کم از کم اکتالیس[۴۱] بار، اول آخر درود شریف صبح و شام پڑھے۔ سکے فیوضات بے حد ہیں۔

## خواص اَلْوَکِیْلُ اَلْوَلِیُّ اَلْحَمِیْدُ

جو شخص دکھ دینی یا دنیاوی، جسمانی یا روحانی سے درماندہ ہو چکا ہو، قلق و اضطراب میں پریشان ہو۔ ان اسمائے گرامی کو یکصد و اکتالیس[۱۴۱] بار، اوّل آخر درود شریف بلحاظ معنی نیاز سے صبح و شام پڑھ کر گڑگڑا کر دعا کیا کرے جلدی مشکل کشائی و حاجت روائی ہوگی۔ نیز محبت و معرفت کے دروازے بھی کھلیں گے بفضلہٖ و کرمہٖ تعالیٰ۔ پڑھنے کی ترکیب یہ ہے، یَا اَللّٰہُ یَا وَکِیْلُ یَا حَمِیْدُ۔

## خواص اَلْقَھَّارُ اَلْمُنْتَقِمُ اَلْجَبَّارُ اَلْقَادِرُ

اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے پڑھے اور ڈرے کہ کسی کا نقصان نہ ہو جائے کسی ظالم بدمزاج کی گرفت سے سخت خوفناک ہو تو اینٹ کھنگر کے کنکریوں پر تین صد و تیرہ[۳۱۳] بار بلحاظ معنی دفع دشمن کی غرض سے ہر روز پڑھ کر دُعا کرے جلد از جلد اللہ تعالیٰ کے فضل سے نجات پا وے گا۔ پڑھنے کی ترکیب یہ ہے

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْقَھَّارُ الْمُنْتَقِمُ الْجَبَّارُ الْقَادِرُ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ فَلَانِ ابْنِ فَلَانٍ وَ اَتْبَاعِہٖ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ بِقُدْرَتِکَ یَا رَحْمٰنُ

## خواص اَلْبَاقِیُ اَلْبَدِیْعُ اَلْبَاسِطُ

اگر نجات من الاعداء چاہتا ہے اور رزق کی تنگی سے بچنا چاہے اور مصارف و مدارج دائمی کا طلب گار ہے اس کو اکیس ۲۱ بار، اوّل آخر درود شریف ہر نماز یا صبح وعصر کی نماز کے ساتھ بلحاظ معنی بصد نیاز پڑھا کرے انشاءاللہ وہ کمالات وکرامات دیکھے گا کہ جس کا بیان تحریر سے نہیں ہو سکتا۔

وَاللّٰہُ تَعَالٰی اَعْلَمُ بِاَسْرَارِ اَسْمَاءِ الْحُسْنٰی

لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

جاننا چاہیے کہ جو فوائد تین تین اسماء یا کم وبیش کے پیش کیے ہیں وہ ثمرات ایک ایک کے بھی وہی ہیں مگر شرط اوّل یہ ہے کہ اخلاص نیت و رضا وابتغاء وجہ اللہ تعالیٰ ہو اور معنی اسماء کا پیش نظر ہو پھر دعا و نیاز سے ہو اور باوضو ہو اور ہو سکے تو پڑھتے وقت قبلہ رُخ ہو اور محنت کرے اور ہمیشہ امید فضل الٰہی پر زیادتی ہوتی جاوے۔ گو اسباب مطلب کے خلاف نظر آنے لگیں۔

وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْہِ التُّکْلَانُ وَ اٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝



# فائدہ

یاد رکھنا چاہیے کہ رحمانی اثرات مقبولیتِ اعمال کے ثمرات میں سے ہیں ۔ اور مقبولیتِ اعمال اخلاصِ نیت و عملِ سُنّت و تقوٰی من اللہ پر موقوف ہیں ۔ اور ان ہر سہ چیز کا طہارتِ ظاہری و باطنی پر مدار ہے اور طہارت بہت اقسام کی ہے ۔

(۱) طہارت الابدان ، جسم کی پاکیزگی کے مسائل فقہ ، کنز و قدوری وغیرہ میں بسط سے مذکور ہیں ۔

(۲) طہارۃ الارواح ، دل اور روح کی پاکیزگی ۔ اخلاقِ رذیلہ مثلاً حسد ، کبر وریا اور شہوات وغیرہ سے اور روح کی پاکی غفلت سے ۔



(۳) طہارۃ العقول ، عقل کی طہارت جہالت سے ۔

(۴) طہارۃ النفوس ، نفس کی پاکیزگی کفریات سے ۔

(۵) طہارۃ الاسرار ، سِر کی طہارت خطراتِ ردیہ سے ، اور بعض کاملین نے فرمایا کہ طہارتِ کاملہ طہارۃ الاسرار ہے ۔ میل کچیل اغیار سے کہ غیر اللہ سے تعلق اعتماد و اعتقاد مطلقاً نہ رہے ۔

ان طہارات کی تحصیل کا اکسیر نسخہ صحبت صالحین کی بغرض اصلاح ہے بشرطیکہ وہ صالح مرشد عامل و عالم بانسبتہ و تارکِ بدعت و مجاز از صالح و مجاہد ہو ۔ اور اس کے اکثر ہمرکاب و ہم صحبت لوگوں میں اثر صلاحیت و صلوٰۃ و عمل سنّت کا نمودار ہو ۔ جو خدمت میں آتا ہے چند دن میں اس کے حالات مبدل باصلاحیت ہوتے جاتے ہیں ۔ گناہوں سے نفرت اور عبادت

کی رغبت و قرآن مجید کی عزت و عظمت آ رہی ہے۔ اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اتباع دل پذیر ہو جاتا ہے۔

ایسے لوگ کبریت احمر ہیں۔ اگر ایسے لوگوں کی صحبت نصیب ہو جاوے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے تو اس کی محبت و صحبت اور اس کے فرمان شرعی کی تعمیل کو صدہا دولت و عزت سے غنیمت جانے۔

وَذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ؕ اَللّٰهُمَّ بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ؕ (روح المعانی)

عَلَيْكَ بِاَرْبَابِ الصُّدُوْرِ فَمَنْ غَدَا
مُضَافًا لِاَرْبَابِ الصُّدُوْرِ تَصَدَّرَا

"صاحب دل کی صحبت کو لازم پکڑ۔ جو صاحب دل کی طرف منسوب ہوا بڑا بن گیا۔"

اِيَّاكَ اَنْ تَرْضٰى صَحَابَةَ نَاقِصٍ
فَتَنْحَطَّ قَدْرًا مِنْ عُلَاكَ وَتُحْقَرَا

"ناقص کی صحبت سے بچ، پھر اپنی قدر و منزلت کو بلندی سے گرائے گا اور حقیر ہو جائے گا۔"

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ

وَاَصْحَابِہٖ وَاَتْبَاعِہٖ اَجْمَعِیْنَ ، مِنَ الصَّلٰوۃِ وَالسَّلَامِ
اَفْضَلُہُمَا وَاَکْمَلُہُمَا وَاَدْوَمُہُمَا ، اَللّٰہُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا
اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ، لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ
الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

محمد عبد اللہ عفی اللہ عنہ
النقشبندی القادری الچشتی الساکن حبیب آباد
شجاع آباد ضلع ملتان ۔
۱۴ شوال ۱۳۸۴ھ

تحریر نمود حکیم محمد منظور عالم صالح پوری ۔۔۔ حال الساکن
راجہ ڈاکخانہ سادھوکی ضلع گوجرانوالہ



# بیاضِ ثانی

(حضرت حاجی محمد شاہ صاحب پھلتیؒ)

## برائے تپ (بخار) روزانہ آنے والا

اعداد آیت (۱۲۴۲) قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ۝ مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر گلے میں باندھے انشاء اللہ بخار رفع ہو جائے گا۔

۷۸۶

| ۳۱۰ | ۳۱۳ | ۳۱۶ | ۳۰۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۱۵ | ۳۰۴ | ۳۰۹ | ۳۱۴ |
| ۳۰۵ | ۳۱۸ | ۳۱۱ | ۳۰۸ |
| ۳۱۲ | ۳۰۷ | ۳۰۶ | ۳۱۷ |

## نظرِ بد سے حفاظت کا عمل

(تجویز کردہ حضرت شیخ الاسلام رحمہ اللہ)

مندرجہ ذیل آیات سات عدد (سرخ) مرچوں پر سات سات مرتبہ پڑھ کر سات بار دم کر کے بچہ کے اوپر سے (وار کر یعنی سر کے چاروں طرف گھما کر) دہکتی ہوئی کوئلے کی آگ میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظر اسی وقت دور ہو جائے گی۔ مرچوں کے جلنے سے دھسک دھانس اور چھینکیں وغیرہ بالکل نہیں آئیں گی بشرطیکہ بچہ کو نظر لگی ہو۔ مجرب ہے۔ وہ آیت یہ ہے:۔

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ

# ذکر شب و روز

(ہدایت کردہ قبلہ جناب مولانا علاؤالدین صاحب پھلتی ؒ)

① تسبیح فاطمہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا ہر فرض نماز کے بعد

② ہر چہار کلمہ صبح وشام

③ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ ایک تسبیح صبح وشام

④ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَآ اَعْطَيْتَ وَ لَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ۔

⑤ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ جَهَنَّمَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَحْيَاءِ وَالْمَمَاتِ ۔

## قلب کی ظاہری و باطنی صفائی کیلئے اور بلند مرتبہ حاصل کرنے کے لئے

(از شیخ ربانی ابو العباس برنی رحمۃ اللہ علیہ)

یہ الفاظ اسم اعظم کے ہیں اور اس کا پڑھنے والا مستجاب الدعوات ہو جاتا ہے ۔ اس کے بہت سے خواص و کمالات ہیں ۔ بادشاہوں اور اُمراء کے دلوں کو قابو میں کر لیتا ہے اور لوگوں کے دلوں کی تسخیر ہوتی ہے چنانچہ ہر بات جو منہ سے نکلتی ہے وہ قبول ہوتی ہے ۔

اس اسم اعظم کو بارہ ہزار ۱۲۰۰۰ مرتبہ ایک مجلس میں پڑھیں تمام مخلوقات مسخر اور فرمانبردار ہوگی اور چرند و پرند بھی مطیع ہوں گے ۔ بعد از نمازِ عشاء اس کا پڑھنا بہتر ہے ورنہ جو وقت سہولت کے ساتھ میسر ہو جائے

وہ الفاظ یہ ہیں :

"یَا اَللّٰہُ یَا ھُوْ"

منقول از شیخ ربانی شیخ ابوالعباس برنی رحمۃ اللہ علیہ
اسم اعظم ہمیں است و قاری مستجاب الدعوات گردد و تعلیقہ آوردہ کہ خواص بسیار دارد اما در تسخیر قلوب سلاطین وامراء وتمام خلائق مجرب است چنانچہ ہر چہ گوید کسے از قول او عدول نہ کند ومقبول قلوب گردد وصفا ظاہری و باطنی بمرتبہ رسد کہ اسم اعظم نشست باید کہ دوازدہ ہزار مرتبہ در یک مجلس بخواند۔ جن وانس وحوش وطیور وجملہ مخلوقات مسخر ومطیع او گردد۔

یَا اَللّٰہُ یَا ھُوْ

بخواند بعد از نماز خفتن بہتر است والا ہر وقت۔



## برائے قضائے حاجات

یہ دعا دس بار دس روز پڑھے :۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْقَادِرِ الْقَاھِرِ الْقَوِیِّ الْکَافِیْ یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ؕ بفضل الٰہی مراد برآید

## عمل برائے کشائش رزق

سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) ایک ہزار مرتبہ یا اگر ممکن نہ ہو تو ایک سو مرتبہ شب سنیچر میں پڑھے اور ہر روز پانچ سو مرتبہ پڑھے مجرب ہے۔

## برائے حفاظتِ جان و مال

بوقتِ صبح پڑھے ۔ آیۃ الکرسی ، قل یٰۤایہا الکٰفرون آخر تک ، قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ آخر تک قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ آخر تک ، قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ آخر تک پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے بدن پر پھیرے اور مال پر پھونک دے ۔

## جان و مال کی حفاظت کے لئے

تین بار مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر دم کرلے ۔ وہ کلمات یہ ہیں ؛
بِسْمِ اللّٰہِ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝



## عمل برائے وسعتِ رزق

(عمل از شاہ محمد فالق صاحبؒ)

سورۂ مزمل شریف ہر روز مابین مغرب و عشاء گیارہ بار پڑھے اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے ۔ اکیس روز متواتر پڑھے ۔

## برائے فراخی رزق (۱)

یَا کَرِیْمُ یَا وَھَّابُ یَا ذَا الطَّوْلِ ہر روز بعد نماز عشاء ایک ہزار چھیاسٹھ (۱۰۶۶) مرتبہ یَا فَتَّاحُ (۴۸۹) چار سو نواسی مرتبہ یَا رَزَّاقُ (۳۸۰) تین سو اسی مرتبہ یَا کَافِیْ (۱۱۱) ایک سو گیارہ مرتبہ یَا مُغْنِیْ (۱۱۰۰) گیارہ سو بار اوّل آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ رزق وافر ملے گا ۔

## برائے فراخی رزق (۲)

اوّل آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ یَا غَنِیُّ ایک ہزار ساٹھ مرتبہ (۱۰۶۰) یَا فَتَّاحُ چار سو نواسی (۴۸۹) مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھے انشاء اللہ رزق وافر ملے گا۔

## عمل برائے حاجات روائی

| | | | |
|---|---|---|---|
| بروز ہفتہ | (شنبہ) | ایک ہزار مرتبہ | یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ |
| بروز اتوار | (یکشنبہ) | ایک ہزار مرتبہ | یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ |
| بروز پیر | (دوشنبہ) | ایک ہزار مرتبہ | یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ |
| بروز منگل | (سہ شنبہ) | ایک ہزار مرتبہ | یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ |
| بروز بدھ | (چہار شنبہ) | ایک ہزار مرتبہ | یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ |
| بروز جمعرات | (پنج شنبہ) | ایک ہزار مرتبہ | یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ |
| بروز جمعہ | (جمعہ) | ایک ہزار مرتبہ | لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝ |

اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔

## دفع بخار کیلئے

داہنے کندھے پر ہاتھ رکھ کر دس بار پڑھے، "یا شمس تبریز جناب امیر احمد" بائیں کندھے پر ہاتھ رکھ کر دس بار پڑھے اور دم کرے، "یا تپ بگریز جناب امیر احمد" انشاء اللہ تعالیٰ بخار رفع ہوگا۔

## برائے تپ لرزہ (سردی کے بخار کیلئے)

ازاعداد مجربہا ۲۵۹۳ روزانہ لکھ کر پلائیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٤٠ | ٦٥٦ | ٦٥٠ | ٦٤٧ |
| ٦٥١ | ٦٤٦ | ٦٤١ | ٦٥٥ |
| ٦٤٥ | ٦٤٨ | ٦٥٨ | ٦٤٢ |
| ٦٥٧ | ٦٤٣ | ٦٤٤ | ٦٤٩ |

## بُخار کے دفیعہ کیلئے

ذیل کا نقش لکھ کر روزانہ پلائیں انشاءاللہ تعالےٰ بخار رفع ہوگا
نقش بخار ازاعداد تکلُنا ۱۲۴۲ ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٠٣ | ٣١٦ | ٣١٣ | ٣١٠ |
| ٣١٤ | ٣٠٩ | ٣٠٤ | ٣١٥ |
| ٣٠٨ | ٣١١ | ٣١٨ | ٣٠٥ |
| ٣١٧ | ٣٠٦ | ٣٠٧ | ٣١٢ |

## تپ لرزہ (روزانہ آنے والا جاڑے کا بخار)

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر سیدھے بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالےٰ
بخار سے چھٹکارا مل جائے گا (نقش ازاعداد مجربہا ۲۵۹۳) نقش یہ ہے:

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٤٠ | ٦٥٦ | ٦٥٠ | ٦٤٧ |
| ٦٥١ | ٦٤٦ | ٦٤١ | ٦٥٥ |
| ٦٤٥ | ٦٤٨ | ٦٥٨ | ٦٤٢ |
| ٦٥٧ | ٦٤٣ | ٦٤٤ | ٦٤٩ |

## ہر قسم کے بخار سے نجات کیلئے

اوّل روز لکھیں :- علحج (بسم اللہ)

دوسرے روز لکھیں :- علحج (الرحمٰن)

تیسرے روز لکھیں :- علحج (الرحیم)

اور روزانہ کاغذ پر لکھ کر گولی بنا کر مریض کو کھلا دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ بخار سے نجات مل جائے گی۔

## ہر قسم کے بخار کیلئے

مندرجہ ذیل طریقہ پر لکھے اور نقش کو طے کر کے (موڑ کر) اٹھ جوتے اس پر مارے اور پاؤں کے ٹخنے پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ بخار دفع ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| شداد | ہمزاد | نمرود | مردود |
| فرعون | ملعون | شیطان | ہامان |

## برائے دُور ہونے بخار اکاترا، تجاری، چوتھیہ، روزانہ کا

کاغذ پر پہلے روز یہ لکھے :- ادسسم

کاغذ پر دوسرے روز لکھے :- سرسم

کاغذ پر تیسرے روز لکھے :- سراسیم

ہر روز بخار چڑھنے سے قبل یا سورج نکلنے سے پہلے داہنے بازو (سیدھے ہاتھ) پر باندھ لے۔ اگر خود لکھنا نہ جانتا ہو کسی دوسرے سے لکھوالے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا اور بخار سے نجات ملے گی۔

## برائے دفع اکاترا بخار، تجاری بخار، چوتھیہ، روزانہ کا

لہسن کے جڑے پر پہلے روز یہ لکھیں : ااسا ۷۸۶

دوسرے روز یہ لکھیں :- اسا ۷۸۶

تیسرے روز یہ لکھیں :- ثمااسا ۷۸۶

ہر روز سورج نکلنے سے قبل داہنی کلائی پر باندھا جائے انشاءاللہ بخار دفع ہوگا اور صحت بحال ہوگی۔

## برائے دفع۔ اکاترا، تجاری، چوتھیہ، روزانہ آنے والا بخار

کوری ٹھیکری یا بھوج پتر پر اول روز (پہلے دن) یہ لکھے اس طرح :

۷۸۶
یا محیط

دوسرے روز اس طرح لکھے :-

۷۸۶
یا محیطط

تیسرے روز اس طرح لکھے :-

۷۸۶
یا محیططط

پہلے روز لکھ کر داہنے بازو کی کلائی پر (ہاتھ کے پنجے سے اوپر جہاں

گھڑی باندھتے ہیں باندھ لے) اور جس دن بخار آنے کی باری ہو یعنی بخار آنے کا دن ہو بخار آنے سے پہلے کھول کر کنویں میں ٹھنڈا کر دیں (یا نہر میں یا دریا میں یا سمندر میں ڈال دیں) اور دوسرا تعویذ باندھ دیں۔ اور تیسری باری (تیسرے دن) پر بھی یہی عمل کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ صحتِ کامل حاصل ہوگی۔

## تجاری اور چوتھیہ بخار کے دفعیہ کیلئے

(عطیہ از مفتی شیخ محمد صاحب نائب مفتی بھوپال)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ؕ قُلْنَا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ ؕ



بعد بخورات (لوبان کی دھونی دے کر اس تعویذ کو) موم جامہ کرکے بازو (دائیں ہاتھ) پر باندھے۔ اگر مسلم ہو۔ ورنہ روئی پر سات بار پڑھ کر دم کر دیا جائے اگر غیر مسلم ہو۔ اور باری آنے کے روز (یعنی بخار والے دن بخار آنے سے پہلے) دونوں کانوں میں رکھ دیے جائیں۔ ایک ہفتہ روئی کانوں کے سوراخ میں لگی رہے۔ بعد میں دریا، نہر، سمندر یا کنویں میں تعویذ یا روئی ٹھنڈی کر دی جائے (بہادی جائے) یہ تجاری یا چوتھیہ کو بہت مفید ہے۔

## سردی کا بخار

اگر سردی کا بخار آتا ہو تو بیری کی لکڑی پر لکھ کر گلے میں ڈالے

انشاء اللہ تعالےٰ شفا ہوگی ۔

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰهَا ط اِنَّ رَبِّىْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ه

## برائے بدخوابی ۔ نیند میں ڈر خوف سے نجات کیلئے

(عطیہ از مفتی شیخ محمد صاحب ؒ نائب مفتی بھوپال)

مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں یا دائیں بازو میں باندھے انشاء اللہ تعالےٰ فائدہ ہوگا۔ اگر ایسا نہ کر سکے تو لکھ کر موم جامہ کر کے سرہانے رکھ لے۔ انشاء اللہ تعالےٰ بدخوابی اور ہر قسم کے ڈر خوف سے نجات مل جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ ۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَىْءٌ فِى الْاَرْضِ وَلَا فِى السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ اَجْمَعِيْنَ ه

## بدخوابی اور پریشان خوابی سے نجات کیلئے

هُوَ الْبُشْرٰى فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِى الْاٰخِرَةِ لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمَاتِ اللّٰهِ ۔ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ه

بدخوابی ہوتی ہو اور پریشان خواب دیکھتا ہو تو گلے میں ڈالے یا سوتے

وقت پڑھے انشاءاللہ بدخوابی اور پریشان خوابی سے نجات حاصل ہوگی۔

## برائے جمیع امراض

نقش ہر سہ قُل برائے جمیع امراض۔ جمعہ کے روز بازو پر باندھے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٥٤٠ | ٣٥٤٣ | ٣٥٤٦ | ٣٥٢٣ |
| ٣٥٤٥ | ٣٥٢٤ | ٣٥٣٩ | ٣٥٤٤ |
| ٣٥٣٥ | ٣٥٤٨ | ٣٥٤١ | ٣٥٢٨ |
| ٣٥٤٢ | ٣٥٣٧ | ٣٥٣٦ | ٣٥٤٧ |

## نظرِ بد کیلئے

بچوں کو نظرِ بد سے محفوظ کرنے کیلئے مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر گلے میں ڈالے یا تین ۳ مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کردے انشاءاللہ تعالیٰ نظرِ بد سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں:۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَامَّةٍ ط

## ہیضہ اور ہر قسم کی وبا و طاعون وغیرہ

ایسے دنوں میں جو چیز کھائیں پہلے تین بار اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ آخر تک پڑھ کر دم کرکے کھایا کرے انشاءاللہ تعالیٰ حفاظت ہوگی۔ اور جس کو ہو جائے اس کو بھی کسی چیز پر دم کرکے کھلائیں پلائیں انشاءاللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

## جمیع امراض کیلئے

ہر مرض اور ہر درد کے واسطے مقام مرض پر ہاتھ رکھ کر ان آیتوں کو پڑھ کر دم کر دے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد صحت ہو گی۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ط وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ط

ایک سفید چینی کے برتن پر لکھ کر آب باراں (بارش کے پانی) سے دھو کر پینے سے ذکاوت بڑھتی ہے۔ اگر کسی قسم کے درد پر جو جسم کے کسی حصہ پر ہو باوضو پڑھ کر دم کر دے تو انشاء اللہ تعالیٰ درد فوراً دفع ہو جاتا ہے۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ط

سورہ معوذتین قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ (مکمل) ہر قسم کے درد بیماری، سحر، نظر بد وغیرہ کے لئے پڑھنا۔ دم کرنا، لکھ کر باندھنا مفید ہے۔ اور سوتے وقت پڑھنے سے ہر قسم کی آفات سے محفوظ رہے گا۔ اور اگر حاکم کے روبرو جاتے وقت پڑھے تو اس کے شر سے محفوظ رہے۔

## سر کے درد سے آرام کیلئے

زمین پر راکھ (یا مٹی پھیلا) کر انگلی سے (نمرود) لکھے اور جس کے سر میں درد ہو اس کو سامنے بٹھائے اور ہاتھ سے سر پکڑوائے اور

تین جوتے زور زور سے (لفظ نمرود پر زمین پر) مارے۔ اگر پہلی مرتبہ سر کا درد نہ جائے تو دوبارہ لکھ کر پانچ جوتے مارے۔ اور اگر دوسری مرتبہ بھی نہ جائے تو تیسری بار سات جوتے مارے انشاء اللہ تعالیٰ سر کے درد کو آرام ہو جائے گا۔

## جملہ ہر قسم کے درد سے نجات کیلئے

سورہ فاتحہ کا یہ نقش عرق گلاب اور زعفران سے لکھے اور جار درد

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| الحمد | للّٰہ | رب | العلمین | الرحمٰن | الرحیم |
|---|---|---|---|---|---|
| مالک | یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک |
| نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط | الذین |
| انعمت | علیهم | غیر المغضوب | علیهم | ولا | الضآلین |

الٰہی بحرمت کلام خود فلاں کو از خود پناہ دے ـــــ آمین۔

اور منہ دھلائے۔ بدخوابی اور ہمہ بلیات وغیرہ کے لئے گلے میں موم جامہ کرکے ڈالے انشاء اللہ فائدہ ہو گا۔

نوٹ : فلاں کی جگہ اس مریض کا نام لے۔

ورم پستان دور کرنے اور آدھے سر کا درد ختم کرنے یا ہچکی بند کرنے کے لئے مندرجہ ذیل کلمات تین تین دفعہ پڑھ کر پھونکیں۔

کالی چڑی کالے بن کو جائے

محمدؐ کے کلمہ سے فلاں کا درد جائے

فلاں کے لفظ کی جگہ اس مریض کا نام لے۔

## دردِ سر (۱)

درود شریف تین بار پڑھ کر پیشانی پر دم کرے اور لفظ "لَوۡلَا" لکھے (انگلی سے بغیر روشنائی پیشانی پر) انشاء اللہ تعالیٰ کسی قسم کا بھی درد ہو فوراً جاتا رہے گا۔

## دردِ سر (۲)

آیت حسب ذیل تین دفعہ پڑھ کر دم کرے اللہ نے چاہا تو درد فوراً جاتا رہے گا۔ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ؕ

## آدھے سر کے درد کیلئے

آدھے سر کے درد کے واسطے رمضان المبارک میں الوداع کے جمعہ کو بعد نماز جمعہ بہت سارے تعویذ لکھ کر رکھ لے۔ آدھے سر کے درد کے مریض کو دے وہ اس کو اپنی ٹوپی یا کلاہ میں موم جامہ کر کے ٹانک لے۔ عورت ہے تو اپنی چوٹی میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آدھے سر کے درد سے کامل نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیت درج ذیل ہے:۔

اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ۚ ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا ۙ ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَيْنَا قَبْضًا يَّسِيْرًا ۙ

## برائے دفع ہر مرض و دافع بلیات و برائے حاجات بر آری

سورۂ اخلاص کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے داہنے بازو پہ باندھے یا گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بلاؤں سے محفوظ رہے گا

اور ہر حاجت پوری ہوگی وہ نقش یہ ہے :-

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۷ | ۳۳۰ | ۳۳۵ |
| ۳۳۲ | ۳۳۴ | ۳۳۶ |
| ۳۳۳ | ۳۳۸ | ۳۳۱ |

## پیٹ کا درد

یہ آیت پانی وغیرہ میں تین ۳ بار دم کرکے پلادیں یا لکھ کر پیٹ پر باندھ لیں انشاء اللہ تعالیٰ درد سے جلد نجات ملے گی۔

آیت یہ ہے :-

لَا فِيْهَا غَوْلٌ وَّ لَا هُمْ عَنْهَا يُنْزَفُوْنَ ۝

## تلی بڑھ جانا

یہ آیت مع بسم اللہ کے لکھ کر تلی کی جگہ باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ رَحْمَةٌ ؕ

## ناف ٹل جانا

یہ آیت مع بسم اللہ کے لکھ کر ناف کی جگہ باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ ناف اپنی جگہ آجائے گی اور اگر بندھا رہنے دیں تو پھر نہ ٹلے گی۔

اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۚ

وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ ط اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ۝

## پھوڑا پھنسی یا ورم کے دفیعہ کیلئے

پاک مٹی کا ثابت ڈھیلا ہو چاہے پسی ہوئی ہو لے کر یہ دعا تین بار پڑھ کر اس پر تھوکے اور اس پر تھوڑا سا پانی چھڑک کر وہ مٹی تکلیف کی جگہ یا اس کے آس پاس دن میں دو چار بار ملا کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا يُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا ط



اگر زہریلا جانور کاٹے تو جہاں پر کاٹا ہو تو اس کے گرد انگلی گھماتا ہوا ایک سانس میں سات مرتبہ پڑھے اور دم کرے انشاء اللہ زہر و درد دفع ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ ج

## دافع زہر بچھو، سانپ پسکھپرہ وغیرہ

سات مرتبہ پڑھ کر قند سیاہ (گڑ یا شکر) پر دم کرے اور گزیدہ (کاٹے ہوئے) کو کھلائے یا شربت بنا کر پلائے بفضلِ خدا جلد صحت حاصل ہو گی۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الصَّيْحَةِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عَقْرَبٍ وَّحَيَّةٍ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝

## برائے مارگزیدہ — سانپ کے کاٹے کا علاج

اگر کسی کو سانپ کاٹے تو اپنی پگڑی کے کنارے پر یہ دعا پڑھے۔ تین ۳ مرتبہ اور دم کرے اور جس نے عامل کو خبر دی ہو کہ فلانے کو سانپ نے کاٹا ہے اس کے ہاتھ میں وہ عمامہ دے کر بھیجے اور کہے کہ تین ۳ بار مارگزیدہ کے منہ پر اور پاؤں پر پھیرے انشاء اللہ مارگزیدہ صحت پائے گا اور زہر اس کے جسم سے زائل ہوگا۔ بحکم خدا۔

طَیْرًا طُوْرِ سِیْنَا اَفُوْسَا آخُوْ سَاسَاً

## اکسیر برائے بواسیر

از حکیم برکات احمد صاحبؒ ٹونکی



بدھ کے روز آفتاب نکلنے سے پہلے اور ظہر سے قبل لوبان کی دھونی دے کر کمر میں باندھیں۔ نقش لکھتے وقت اور باندھتے وقت دھونی دینا چاہیئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر جاتی رہے گی۔

| | | |
|---|---|---|
| یاحافظ ۱ | یاحفیظ ۳ | یارقیب ۶ |
| یاحفیظ ۲ | یارقیب ۵ | یاوکیل ۸ |
| یارقیب ۴ | یاوکیل ۷ | یااللہ ۹ |

نام معہ ولدیت

## جنوں اور آدمیوں کی نظر لگ جانے کے لئے

جنوں اور آدمیوں کی نظر لگ جانے کیلئے پانی میں گھول کر پلائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٧<br>٢١٦٨ | ١٠<br>٢١٧١ | ١٤<br>٢١٧٥ | ١<br>٢١٦١ |
| ١٣<br>٢١٧٤ | ٣<br>٢١٦٣ | ٦<br>٢١٦٧ | ١١<br>٢١٧٢ |
| ١٢<br>٢١٧٣ | ١٦<br>٢١٧٧ | ٨<br>٢١٦٩ | ٢<br>٢١٦٢ |
| ٩<br>٢١٧٠ | ٥<br>٢١٦٥ | ٤<br>٢١٦٤ | ١٥<br>٢١٧٦ |

## ہولِ دل کے لئے

ہولِ دل کے لئے لکھ کر گلے میں اس طرح لٹکائے کہ عین قلب پر رہے اور دھاگے سے باندھ دے تاکہ قلب سے بہت نزدیک رہے۔

لِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ

## بچے کی درازی عمر کیلئے

جس کے اکثر لڑکے مرجاتے ہوں تو سات مرتبہ سورۃ مزمل شریف پڑھ کر سپاری (چھالیہ) پر دم کر کے بچہ کے گلے میں ڈالے۔ اللہ تعالیٰ بچہ کی عمر دراز کرے گا۔

## جس کا بچہ زندہ نہ رہتا ہو

اجوائن اور کالی مرچ (ڈھائی پاؤ) دوشنبہ (پیر کے دن) کو دوپہر کے وقت چالیس۴۰ بار سورۂ والشمس پڑھ کر عورت کو حمل کے دن سے بچے کے دودھ چھڑانے تک کھلائیں اور سورۃ والشمس کے اوّل آخر درود پڑھے گیارہ گیارہ مرتبہ۔

## پیدا شدہ بچے کو آفات سے محفوظ رکھنے کیلئے

واسطے دفع آفات مولود کے سورۃ الحاقۃ مالحاقۃ آخر تک ایک طشت (تھال) میں لکھے اور آب گرم (گرم پانی) سے دھوئے اور اس آب (پانی) سے بچہ کو نہلا دے۔ یا سات مرتبہ تیل پر پڑھے اور بدن میں جذب کرائے (مالش کرے) حشرات اور طیور موذیہ سے امن میں رہے گا۔



## واسطے اولاد کے

اولاد کے واسطے چالیس۴۰ روز بلا ناغہ مرد اور عورت انڈے پر لکھ کر صبح کے وقت لکھ کر کھائیں۔ اللہ پاک اولادِ نرینہ عطا فرمائے گا۔

مرد کے کھانے کیلئے انڈے پر یہ آیت لکھے:

وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّ اِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ۔

(پ ۲۷ ع ۲)

عورت کے کھانے کیلئے انڈے پر یہ آیت لکھے:

وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ۔

---

واسطے اولاد کے بروز بدھ فجر کے وقت یہ نقش لکھ کر چاندی کے تعویذ

میں بندکر کے باندھے :

| نجب اللہ | ۷۸۶ | مدلف اللہ |
| --- | --- | --- |
| یا اللہ | یا قدیر | یا واسع |
| یا عدل اللطیف | یا صاحب الملک | یا عزیز |
| یا خالق البادی | یا بادی المصور | یا صاحب مصنوع |

اگر حمل گر جانے کا خوف ہو یا حمل نہ ٹھہرتا ہو تو اس آیت کو لکھ کر عورت کے رحم پر باندھے انشاءاللہ تعالٰے حمل محفوظ رہے گا۔

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ٥ اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ ٥

## بانجھ ہونا

عقیمہ عورت کے حمل قرار پانے کیلئے یہ دعا لکھے اور موم میں کر کے گھڑے میں ڈالے اور پانی بھر دے اور دونوں مرد عورت اس پانی کو پیویں۔ جب پانی تمام ہو جائے تو موم علیحدہ کر کے موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں اس دعا کو باندھ دیں :۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ مَّارِدٍ وَّ هَامَّةٍ ٥ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ

وَ یَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ٥ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ٥ وَبِحَقِّ کٓهٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ اهیا اشراهیا. بِسْمِ اللّٰهِ شَافِیْ بِسْمِ اللّٰهِ کَافِیْ. بِسْمِ اللّٰهِ مُعَافِیْ. بِسْمِ اللّٰهِ خَیْرُ الْاَسْمَاءِ. بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَاءِ. بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَ لَا فِی السَّمَآءِ وَ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ٥ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ٥ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ٥ وَ مِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ٥ وَ مِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ٥ وَ مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ٥ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ٥ مَلِکِ النَّاسِ ٥ اِلٰهِ النَّاسِ ٥ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ٥ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ٥ مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ ٥

## واسطے طلب فرزند

روایت ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے مداومت کی تو حضرت سلیمانؑ کو پایا۔ اور حضرت یعقوبؑ نے مداومت کی تو حضرت یوسفؑ کو پایا۔ اور حضرت ابراہیمؑ نے مداومت کی تو حضرت اسماعیلؑ کو پایا۔ پس ہر مومن کو چاہیے کہ بصدق دل درخواست بدرگاہ کبریا کرے۔

اور اس دعا کو بعد ہر فریضہ جس قدر ممکن ہو پڑھتا رہے تو خدا اس کی مُراد پوری کرے گا انشاء اللہ تعالےٰ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا۝

## ہمیشہ لڑکی ہونا

اس عورت کا خاوند یا کوئی دوسری عورت اس کے پیٹ پر انگلی سے دائرہ ستّر بار بنا دے اور ہر دفعہ میں یَا مَتِیْنُ کہے۔ انشاء اللہ تعالےٰ لڑکا پیدا ہوگا۔



## برائے امساک۔ (برائے رکاوٹ مردمی)

یہ نقش چاند گرہن یا سورج گرہن کے وقت ناف تک پانی میں کھڑے ہو کر پانی میں رگڑتے ہوئے ماجو کے پانی سے جس قدر ہو سکے لکھیں۔ زیادہ سے زیادہ تعداد میں لکھ کر رکھ لے اور ضرورت مندوں کو بوقتِ حاجت دیتا رہے اور موم جامہ کر کے کمر میں باندھے۔ جب تک ناف پر رہے گا امساک قائم ہوگا۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۱۸ | ۲۵ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۲۲ | ۲۱ |
| ۲۴ | ۱۹ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۲۰ | ۲۳ |

## برائے حفاظتِ حمل

سُرخ رنگ کا ڈورا عورت کے قد کے برابر (عورت کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بال شروع ہونے کی جگہ تک پیشانی پر) لیں اور سات مرتبہ مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر گرہ دیں۔ اسی طرح سات گرہ لگائیں اور تاگہ (دھاگہ) کمر میں بندھوادیں۔

اَلصَّبُوْرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

## اولاد کے واسطے

بروز بدھ فجر کو لکھ کر دے اور تعویز چاندی کے تعویز میں بند کر دے۔

نبی اللہ　　۷۸۶　　مدنی اللہ

| يا الله | ياقدير | ياواسع |
|---|---|---|
| ياعدل اللطيف | يا صاحب الملك | ياعزيز |
| ياخالق البادى | يا بادى المصور | يا صاحب مصنوع |

## اسقاط سے حفاظت

ایک تاگا کسم کا رنگا ہوا عورت کے قد کے برابر لے اور نو گرہ لگادے اور ہر گرہ پر یہ آیتیں پڑھے اور گرہ دیتا جائے اور دم کرتا جائے اور کمر میں باندھے۔

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝

## واسطے حفاظتِ حمل

وَالَّتِیْٓ اَحْصَنَتْ فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِیْهَا مِنْ رُّوْحِنَا وَجَعَلْنٰهَا وَابْنَهَآ اٰیَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ ۔ اِنَّ هٰذِهٖٓ اُمَّتُكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً ۖ وَّاَنَا رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْنِ ۔

آیاتِ مذکورہ نگہداشتِ حمل اور پیدائش لڑکے کے لیے ہیں۔ جب عورت کو حمل قرار پائے چالیس ۴۰ روز گذریں کاغذ پر لکھ کر اور سوت میں لپیٹ کر حاملہ کے زیرِ ناف باندھیں۔ جب بچہ پیدا ہو تو تعویذ مذکورہ بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ جملہ آفات و عارضہ اور دیو چشم سے محفوظ رہے گا۔



## ولادتِ بچہ کیلئے

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۔ وَ اَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۔ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ۔ وَ اَلْقَتْ مَا فِیْهَا وَ تَخَلَّتْ ۔

ان آیتوں کو لکھ کر ولادت کے لئے بائیں ران پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ آسانی کے ساتھ ولادت ہوگی۔ مگر بعد ولادت تعویذ کو فوراً کھول دینا چاہیئے اور اس عورت کے سر کے بال کی دھونی مقامِ خاص پر دینا مفید ہے۔ ورنہ آنتیں تک باہر آجانے کا اندیشہ ہے۔

٭٭٭

## واسطے آسانی ولادت (دردِ زہ کی سہولت کیلئے)

قندِ سیاہ (گڑ) کی تین ڈلیاں لے کر اس پر سورۃ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا آخر تک اس طرح پڑھے کہ پہلی ڈلی پر تین بار دوسری ڈلی پر چار بار اور تیسری ڈلی پر پانچ بار پڑھ کر دم کرے اور عورت کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ بحد بآسانی پیدا ہوگی۔

## برائے آسانی ولادت (بچہ آسانی سے پیدا ہو)

کچی رکابی پر (کچی مٹی کی بنی ہوئی یا مٹی کی پلیٹ) موٹے قلم سے مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر حاملہ کے سر پہ رکھیں انشاء اللہ تعالےٰ فوراً بچہ پیدا ہوگا وہ کلمات یہ ہیں:

جس دم چینی سر پہ دھری۔ نکل پڑا یا نکل پڑی۔

## گریہ اطفال (بچوں کا رونا)

جو بچہ زیادہ روتا ہو یا دانت نکلنے کی تکلیف ہو یا دودھ نہ پیتا ہو یہ تعویذ گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بچے کے رونے سے نجات ملے گی اور بچہ خوش و خرم رہے گا۔

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ؕ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ۗ

## برائے اُمّ الصبیان (عطیہ از پیر یحییٰ صاحب بھوپال)

جب بچہ کو اُمّ الصبیان کا دورہ پڑے تو مندرجہ ذیل کلمات،

اکیس بار. شروع و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف وقت دورہ دونوں کانوں میں پڑھ کر پھونکے۔ کلمات یہ ہیں :

" اے دیو مانز باشندہ سنگدیپ ترا شیخ عبدالقادر جیلانی می طلبد، اگر باز نہ آئی ہلاک شوی۔

اور یہ تعویذ گلے میں موم جامہ کر کے باندھے انشاءاللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ

ھُوَ الْکَافِی

بحق حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ (right margin: بحق حضرت غوث الاعظم ... ) — بحق حضرت نظام الدین اولیاء / بحق حضرت ... علیہم السلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقدیر | یاقدیر | یاقدیر | یاقدیر |
| یاقدیر | یاقدیر | یاقدیر | یاقدیر |
| یاقدیر | یاقدیر | یاقدیر | یاقدیر |
| یاقدیر | یاقدیر | یاقدیر | یاقدیر |

بحق حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

## واسطے زیادتی دودھ (۱)

ذیل کی آیت شریفہ کو سات روز تک خمیری روٹی پر لکھ کر نہار منہ عورت کو کھلائے۔ انشاءاللہ دودھ بہت زیادہ ہوگا۔ آیت شریفہ یہ ہے :

فِيْهِمَا عَيْنٰنِ تَجْرِيٰنِ ٥ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ٥

## واسطے زیادتی دودھ (۲)

نمک پر سات بار دم کر کے کھلادے۔ دودھ انشاءاللہ اسقدر ہوگا کہ دودھ پچوں کو پلادے۔ وہ آیت یہ ہے :۔

مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝

## ختم نقشبندیہ

جو شخص اس ختم کو پڑھے گا خداوند تعالیٰ نے ایک ہزار حاجات اس کی روا فرمائے گا (یعنی ضرورت پوری ہوگی)

سورۃ فاتحہ (الحمد شریف مکمل) بمعہ بسم اللہ شریف (یعنی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ) ساتھ بار درود شریف، سو بار الم نشرح (پوری سورۃ) الہتر (۶۹) بار بمعہ بسم اللہ، سورۃ اخلاص (قل ہو اللہ احد مکمل) بمعہ بسم اللہ شریف ایک ہزار بار۔ سورۃ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف ساتھ بار، درود شریف سو بار۔

ان سب کا ایصالِ ثواب مندرجہ ذیل بزرگانِ دین کو کرے۔ اس کے بعد دعا کرے انشاءاللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

حضرت خواجہ بہاؤالدینؒ، حضرت خواجہ عبدالخالقؒ، حضرت خواجہ یوسف ہمدانیؒ، حضرت خواجہ علیؒ، حضرت خواجہ عارف البوبکرؒ، حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانیؒ، حضرت خواجہ بایزید بسطامیؒ۔

## دماغ کی کمزوری یا نگاہ کی کمزوری

دماغ کی کمزوری رفع کرنے کے لئے پانچوں وقت فرض نماز کے بعد

سر پہ ہاتھ رکھ کر گیارہ بار یَا قَوِیُّ پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ دماغی کمزوری دُور ہو گی۔

نگاہ کی کمزوری دور کرنے کے لیے پانچوں وقت فرض نماز کے بعد یَا نُوْرُ پڑھ کر دونوں ہاتھوں کے پوروں (انگلیوں کے سروں) پر دم کر کے آنکھوں پر پھیر لیں انشاءاللہ تعالیٰ نگاہ مضبوط ہو جائے گی۔

## برائے حاضری مفرور

یہ طلسم لکھ کر چرخہ میں باندھ کر الٹا گھما دے انشاءاللہ تعالےٰ مفرور واپس آجائے گا وہ طلسم یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| دلـ ئـ | عـد | ی |
| ال | ح | ال |
| کـ | عـد | کـ |

انی توکلت علی اللہ ربی وربکم فاعبدوہ ھذا صراط مستقیم

نوٹ: اس تعویذ کی پُشت پر لکھے " فلاں بن فلاں واپس گردد" پہلے فلاں کی جگہ مفرور کا نام اور دوسرے فلاں کی جگہ اس کی ماں یا باپ کا نام لکھے۔

## دانتوں کی مضبوطی کے لیے

جب ستارہ ٹوٹتا ہوا دیکھے تو سورۃ فاتحہ شروع سے اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ تک پڑھے۔ پھر زبان کی نوک کو اوپر کے دانتوں کے اندر کی جانب

داہنی طرف سے دانتوں کی جڑوں میں پھیرتا ہوا، بائیں جانب اخیر تک لائے۔ پھر نیچے کی جانب اندر کی طرف سے پھیرتا ہوا سب دانتوں کی جڑوں میں گھماتا ہوا داہنی جانب، نیچے کی طرف لاکر ختم کردے۔ بفضلہ تعالیٰ درد، نزلہ وغیرہ سے امن میں رہے گا۔

## واسطے حفاظت از بلیات

اس حصار کو تین ۳ بار پڑھ کر ہاتھ پر دم کرے اور تمام بدن پر ہاتھ پھیرے۔ انشاء اللہ جملہ بلیات سے محفوظ رہے گا۔

یاحکیم ، یاکریم ، یاحافظ ، یاحفیظ ، یاناصر یانصیر ، یارقیب ، یاوکیل ، یا اللہ ، یااللہ ، یااللہ ، وبحق کھٰیٰعٓصٓ ، حٰمٓ عٓسٓقٓ حذر کردم خود را بالا الٰہ الا اللہ حصار کردم خود را با محمد رسول اللہ ط

## برائے حُب

مندرجہ ذیل آیت تین سو ترسیٹھ (۳۶۳) بار سورج یا چاند گہن (گرہن) یا شب قدر کے دن سرمہ، عطر، شکر، نمک پر دم کرکے دیں اور بوقت ضرورت روزانہ بطور وظیفہ (۲۱ تا ۱۱ مرتبہ) روزانہ بعد فجر یا بعد نماز عشاء پڑھا کریں ناغہ نہ کریں۔

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ

حُبّاً لِلّٰہِ

## برائے فتوحات

برائے فتوحات گیارہ ۱۱۰۰ سو مرتبہ بعد نماز عشاء :

سُبْحَانَكَ الْقَادِرُ الْقَاهِرُ الْقَوِيُّ الْكَافِيُ

## پوشیدہ بات معلوم کرنا

دو رکعت بعد نماز عشاء قبل وتر اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں قُلْ يَاۤ اَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ (آخر تک) اور دوسری رکعت میں سورۃ اخلاص قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ آخر تک پڑھے اور نماز کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) بار یہ دعا پڑھے :

يَا خَبِيْرُ اَخْبِرْنِيْ ، يَا بَشِيْرُ اَبْشِرْنِيْ
يَا عَلِيْمُ عَلِّمْنِيْ ، يَا مُبِيْنُ بَيِّنْ لِيْ ،
يَا اَحَدُ اِهْدِنِيْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## صفائی قلب کیلئے

عطیہ و تبرک از خلیفہ حضرت عبد الماجد طالب اللہ شاہ اشرفی :

(۱) ۷۸۶ بار (۲) ۳۶۰ بار (۳) ۱۲۱ بار (۴) ۴۱ بار

يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ
يَا خَالِقَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ
صَرِّفْ قُلُوْبَنَا عَلٰى طَاعَتِكَ ،

## واسطے زبان بندی

جس وقت دربار میں یا کسی حاکم کے دفتر میں یا کسی بزرگ کے پاس کسی حاجت کے لئے جائے تو اس اسم کو تین بار پڑھ کر اپنے بدن پر دم کرکے جاوے، دیکھتے ہی مہربان ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ بزبالنش عصائے کلیم اللہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ بحق یَا رَحْمٰنُ، یَا رَحْمٰنُ، یَا رَحْمٰنُ، یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ، یَا رَحِیْمُ، یَا رَحِیْمُ، صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ۝

## حصارِ قادریہ

صبح وشام ساٹھ ساٹھ بار پڑھ کر عامل اپنے اوپر دم کرلیا کرے وہ الفاظ یہ ہیں،

یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا نَاصِرُ یَا نَصِیْرُ یَا رَقِیْبُ یَا وَکِیْلُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ ۝

## برائے مغلوبی وفرمانبرداری مخالفین

تیس یوم (دن)، تک مندرجہ ذیل الفاظ سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالےٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

یَا لَطِیْفًا بِخَلْقِهٖ ۔ یَا عَلِیْمًا بِخَلْقِهٖ ۔ یَا خَبِیْرًا بِخَلْقِهٖ ۔ اُلْطُفْ بِهٖ یَا لَطِیْفُ، یَا عَلِیْمُ یَا خَبِیْرُ

# کیمائے سلطنت

نقش تمام کلام اللہ معہ تمام بسم اللہ کے ہر چیز کیلئے۔

۱۱ ۷۸۶ ۱۶ ۱

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۶۱۰۱۲۲۲ | ۶۱۰۱۲۲۵ | ۶۱۰۱۲۳۵ | ۶۱۰۱۲۱۵ | |
| ۱۳ | ۶۱۰۱۲۳۰ | ۶۱۰۱۲۱۶ ۲ | ۶۱۰۱۲۲۱ | ۶۱۰۱۲۲۶ | ۱۳ |
| ۲ | ۶۱۰۱۲۱۷ | ۶۱۰۱۲۳۳ ۱۵ | ۶۱۰۱۲۲۳ | ۶۱۰۱۲۲۰ | ۶ |
| | ۶۱۰۱۲۲۴ | ۶۱۰۱۲۱۹ | ۶۱۰۱۲۱۸ | ۶۱۰۱۲۳۲ | ۱۴ |

۱۰ ۵ ۴

(۱) اس تعویذ کو ساعتِ شمس میں کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

(۲) اگر اس تعویذ کو لوہے کی تختی پر کندہ کرا کر گھر میں رکھیں یا دکان پر رکھے گا تو انشاءاللہ خیر و برکت ہوگی۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا غالب | ص | ط | ی | ر | یامقتدر |
| ح | ر | صلعم | ھو | ر | ر |
| ح | لو | ع | ر | د | ھ ۷ |
| ح | س | ط | م | ح | ۷ ح |
| ص | صلعم | ع | ط | م | لو |
| یا غالب | ر | ی | ط | ص | یاقوی |

## ہر بلا اور مصیبت سے نجات کیلئے

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پر باندھے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | | ۴ |

ی ا ل ا ح ن ل ا م

ب و ب ک ر ع م ع ث م ا ن ع

ی ا س ل ا م ی ا ح ف ی ظ

## برائے واپسی مفرور اور بھاگے ہوئے کیلئے

برائے واپسی فراری (بھاگے ہوئے کیلئے) چکی کے پاٹ کے درمیان دبادے یا بھاری پتھر یا اینٹوں کے نیچے دبادے جب مفرور واپس آجائے تو پتھر یا اینٹوں کے وزن کے برابر شیرینی لے کر (بہ نیت اصحاب کبار کے ایصالِ ثواب) تقسیم کردیں۔ وہ اصحاب کبار مندرجہ ذیل ہیں۔

(۱) حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ، (۲) حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، (۳) حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ، (۴) حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ، (۵) حضرت ابراہیم ادہم رحمۃ اللہ علیہ۔ نقش یہ ہے اسطرح لکھے:

ا ب ا ب ک ر

ابراھیم ادھم

الٰہی بحرمت و برکت این

بزرگان فلان ابن فلان گریختہ

باز آید

ابراھیم ادھم

ا ب ا ب ک ر

لو ۲ العشر ا ا

# دافع بلیات ودافع امراض

سورۃ فاتحہ (الحمد شریف پوری سورت) ۔ آیۃ الکرسی۔ سورۃ بقرہ کی آخری آیات ۔ (رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِیْنَآ سے عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِیْنَ تک) ۔ اِنَّآ اَعْطَیْنٰكَ الْكَوْثَرَ (سورۃ الکوثر پوری) گنج العرش ہیں ۔

ان کو اوّل وآخر تین تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں یہ سورتیں اور آیتیں تین تین مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں انشاءاللہ ہر بلا دور ہوگی اور مرض سے شفا حاصل ہوگی ۔



## نقش آیۃ الکرسی

(کل اعداد آیۃ الکرسی ـــــ ۳۱۶۲۶ )

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۵۴۳ | ۱۰۵۳۸ | ۱۰۳۵ |
| ۱۰۵۴۴ | ۱۰۵۴۲ | ۱۰۵۴۰ |
| ۱۰۵۳۹ | ۱۰۵۴۶ | ۱۰۵۴۱ |

# نایاب بیاض

## اولاد کے لئے

اگر اولاد نہ ہوتی ہو کسی عورت کے تو امتحان اس کا اسطرح کرے کہ اکیس ۲۱ دانہ گندم پر ایک ایک بار سورۂ الحمد شریف پڑھ کر ان دانوں کو دودھ میں ڈال کر اس دودھ کو پکنے کو رکھدے۔ اگر وہ دودھ پھٹ گیا تو جان لے کہ اس عورت پر عمل فائدہ نہ کرے گا۔ اور اگر نہ پھٹا تو اس دودھ پر تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار الحمد شریف دم کر کے گیارہ روز تک سر د عورت کو پلا دیا کرے انشاء اللہ اولاد ہوگی۔ مجرب ہے۔

## دمہ کھانسی کا علاج

اول و آخر ایک بار درود شریف درمیان میں قل اعوذ برب الناس اس طرح پڑھے کہ ہر "ناس" پر تین بار کہے۔ ناس۔ ناس۔ ناس۔ اور چاقو کی نوک سے زمین پر لکیر کرتا رہے جب گیارہ بار پڑھ لے مریض کے سینہ و شکم پر دم کرے۔ اس طور پر تین بار عمل کرے انشاء اللہ تعالے دمہ کھانسی چند روز میں زائل ہو جائے گی۔

## گرمی کے بخار کے دفعیہ کے لئے

مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ اور سوا روپے کی الائچی دانے برائے ایصال ثواب حضرت سلطان احمد کبیر قدس سرہٗ۔ قرآن شریف پڑھنے والے بچوں میں تقسیم کر دے۔ آرام ہونے پر تعویذ کھول کر تھوڑی شکر اور خوشبو کے پھول (گلاب یا چنبیلی کے ہوں تو بہتر ہے ورنہ جو میسر ہو جائیں) ملا کر اس تعویذ کے ساتھ کنوئیں میں ڈال دیں۔ وہ طلسم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

٤١١١

١١١ن



## جاڑے کے بخار کے واسطے

یا ایسا بخار جو روز آتا ہو یا دوسرے، تیسرے، چوتھے دن آتا ہو یہ کلمات لکھ کر مریض کے گلے میں باندھ دے انشاء اللہ تعالےٰ بخار سے فوراً نجات حاصل ہو گی۔

| نمبر ۳ | نمبر ۲ | نمبر ۱ |
|---|---|---|
| شداد علیہ اللعنۃ | فرعون علیہ اللعنۃ | نمرود علیہ اللعنۃ |
| ھامان علیہ اللعنۃ | ھامان علیہ اللعنۃ | فرعون علیہ اللعنۃ |
| فرعون علیہ اللعنۃ | نمرود علیہ اللعنۃ | ھامان علیہ اللعنۃ |
| شداد علیہ اللعنۃ | فرعون علیہ اللعنۃ | نمرود علیہ اللعنۃ |

# آدھا سیسی کا درد

یہ نقش آدھا سیسی کے درد کے لئے بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے سر میں باندھے انشاء اللہ تعالے آدھا سیسی کے درد سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

لف لف لف لف

الہی درد نیم سر و بر گردش دوران و سر درد و نیم سر دفع شود

# سارے سر کا درد

نقش ذیل سر کے جملہ درد کا شافی علاج ہے۔ موم جامہ کر کے سر میں باندھ لے۔ جب درد سر اس نقش سے دور ہونے لگے تو جیسے جیسے دوسری طرف جائے نقش کو ہاتھ سے اسی جگہ کر دے۔ انشاء اللہ تعالے درد رفع دفع ہو جائے گا۔ اور مریض صحت یاب ہوگا۔

(نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۴ الله | ٨ الله | ٨ الله |
| ٩ ١٣٢ | ٥ ١٣٢ | ١ ١٣٢ |
| ٢ الله | ٧ الله | ٦ الله |

یا موح یا لوخ یا سُبّوخ

## جن پری آسیب سے حفاظت کیلئے

مندرجہ ذیل نقش جن ، بھوت ، پری چڑیل ، آسیب سے حفاظت کیلئے بہت تیر بہدف ہے۔ یہ نقش سورۃ مزمل کا ہے۔ کیسا ہی شدید اثر جن بھوت کا ہو اس نقش کو موم جامہ کرکے کپڑے میں سی کر گلے میں ڈالے یا بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن ، بھوت ، چڑیل ، آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٢٦٠٨ | ٢٢٦١١ | ٢٢٦١۴ | ٢٢٦٠١ |
| ٢٢٦١٣ | ٢٢٦٠٢ | ٢٢٦٠٧ | ٢٢٦١٢ |
| ٢٢٦٠٣ | ٢٢٦١٦ | ٢٢٦٠٩ | ٢٢٦٠٦ |
| ٢٢٦١٠ | ٢٢٦٠٥ | ٢٢٦٠۴ | ٢٢٦١٥ |

## جادو ، سحر ، نذر سے حفاظت کیلئے

مندرجہ ذیل نقش صبح و شام سفید چینی کی رکابی (بغیر پھول والی پلیٹ)

یہ لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں۔ اور ایک کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے عمدہ کپڑے میں سی کر چاندی کے تعویذ میں رکھ کر عورت کے گلے میں پہنائے۔ اور مرد کے بازو پر باندھے۔ انشاءاللہ مریض صحتیاب ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۱۱۴۱ | ۲۱۱۴۴ | ۲۱۱۴۷ | ۲۱۱۳۴ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۱۴۶ | ۲۱۱۳۵ | ۲۱۱۴۰ | ۲۱۱۴۵ |
| ۲۱۱۳۶ | ۲۱۱۴۹ | ۲۱۱۴۲ | ۲۱۱۳۹ |
| ۲۱۱۴۳ | ۲۱۱۳۸ | ۲۱۱۳۷ | ۲۱۱۴۸ |

## خواب میں ڈرنے اور جادو آسیب سے حفاظت کیلئے

یہ نقش خواب میں ڈرنے سے نجات دیتا ہے۔ تمام بلاؤں سے محفوظ رکھتا ہے۔ اور ہر قسم کے جادو، آسیب اور آفت سے حفاظت کرتا ہے۔ عورت کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈالے۔ اور مرد اور بچہ کے دائیں بازو پر باندھے۔ یہ نقش آیۃ الکرسی کا ہے انشاءاللہ تعالیٰ اسکے باندھنے سے مکمل حفاظت ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۵۱۵ | ۳۵۱۸ | ۳۵۲۱ | ۳۵۰۸ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۲۰ | ۳۵۰۹ | ۳۵۱۴ | ۳۵۱۹ |
| ۳۵۱۰ | ۳۵۲۳ | ۳۵۱۶ | ۳۵۱۳ |
| ۳۵۱۷ | ۳۵۱۲ | ۳۵۱۱ | ۳۵۲۲ |

# عورتوں کے استحاضہ (خون بند نہ ہونے) کی بیماری کا علاج

اگر کوئی شخص دشمنی سے کسی عورت کا جادو کر کے خون حیض جاری کر دے جس کو ہندی میں پیر جاری ہونا کہتے ہیں۔ اور بعض عورت کو آسیب کے خلل سے خون جاری ہو جاتا ہے۔ اور بعض عورت کو بچہ جننے کے بعد بیماری کی وجہ سے خون نفاس بند نہیں ہوتا۔ اکثر عورتیں اس صورت میں مر جاتی ہیں۔

یہ نقش صبح و شام لکھ کر پانی میں گھول کر کوئی دوسرا ایک شخص پلائے ناپاک عورت خود نہیں گھول سکتی۔ ایک نقش لکھ کر موم جامہ کر کے سرخ یا سفید کپڑے میں سی کر کمر میں باندھے کہ ناف کے مقابل نقش قائم ہے یہ نقش بدھ کے دن لکھنا ہے اور سانس روک کر لکھنا ہے۔ پینے اور باندھنے کا تعویذ سانس روک کر لکھے۔ اور اگر جادو یا آسیب کا خلل ہو تو ایک نقش فلیتہ میں جلائے اور ایک نقش کی دھونی تمام بدن میں دے انشاءاللہ صحت حاصل ہوگی۔ سانس روک کر لکھے اور لکھتے وقت بات نہ کرے۔

پینے کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۴ | ۲۹۹ | ۳۰۰ |
| ۲۹۷ | ۳۰۱ | ۳۰۵ |
| ۳۰۲ | ۳۰۳ | ۲۹۸ |

نقش ذیل کمر میں موم جامہ کر کے باندھے۔ نقش یہ ہے۔ یہ نقش سانس روک کر لکھے اور کسی سے بات نہ کرے۔

یا اسرافیل ۷۸۶ یا عطرائیل

| ۳۰۰ | ۳۹۹ | ۳۰۴ |
|---|---|---|
| ۳۰۵ | ۳۰۱ | ۲۹۷ |
| ۳۹۸ | ۳۰۳ | ۳۰۲ |

یا عطفائیل [illegible] یاجبرائیل

یا قابض بقبض — تقبض قبضک یا قابض

بحق یاقابض خون آمدن فلاں بنت فلاں بند شود مِنْ قَبْضِكَ یَا قَابِضُ بستم بستم

## حمل قائم رہنے اور خون حیض بند ہونے کا گنڈہ

گنڈہ اس حاملہ کیلئے جس کا حمل ضائع ہو جاتا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ سرخ رنگ کا دھاگہ لے اور بائیں پاؤں کے انگوٹھے سے پیشانی (ماتھے) کے بال (سر کے) شروع تک ناپ لے۔ اور سات تار (دھاگوں) کا ایک ڈورہ بنالے۔ گنڈے کی سات گرہ ہوں گی۔ ہر گرہ سے پہلے مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر گرہ لگادے اور اس پر پھونک دے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

تین تین بار مع بسم اللہ چاروں قل۔ (قل یاایہا الکفرون آخر تک۔ قل ہواللہ احد آخر تک۔ قل اعوذ برب الفلق آخر تک، قل اعوذ برب الناس آخر تک اور ایک بار آیۃ الکرسی پوری پڑھے۔ اسکے بعد کلمات حصار سلیمانی پڑھے۔ کلمات یہ ہیں۔

عَقَدْتُمْ عَقَدْتُمْ عَقَدْتُمْ اُقْرُوْشِ اُقْرُوْشِ اُقْرُوْشِ نَرْقُوْشِ نَرْقُوْشِ نَرْقُوْشِ فَقَابِلْ مَرْقُوْشِ مَرْقُوْشِ مَرْقُوْشِ جَلَسْتَا جَلَسْتَا جَلَسْتَا جَلَسْتِكِ بِقُیُوْدِ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوُدَ اے بلا بند شو با نصد بند آہنی گرفتار شو

# عورتوں کے استحاضہ (خون بند نہ ہونے) کی بیماری کا علاج

اگر کوئی شخص دشمنی سے کسی عورت کا جادو کر کے خون حیض جاری کر دے جس کو ہندی میں پیر جاری ہونا کہتے ہیں۔ اور بعض عورت کو آسیب کے خلل سے خون جاری ہو جاتا ہے۔ اور بعض عورت کو بچہ جننے کے بعد بیماری کی وجہ سے خون نفاس بند نہیں ہوتا۔ اکثر عورتیں اس صورت میں مر جاتی ہیں۔

یہ نقش صبح و شام لکھ کر پانی میں گھول کر کوئی دوسرا پاک شخص پلائے ناپاک عورت خود نہیں گھول سکتی۔ ایک نقش لکھ کر موم جامہ کر کے سرخ یا سفید کپڑے میں سی کر کمر میں باندھے کہ ناف کے مقابل نقش قائم رہے یہ نقش بدھ کے دن لکھنا ہے اور سانس روک کر لکھنا ہے۔ پینے اور باندھنے کا تعویذ سانس روک کر لکھے۔ اور اگر باد یا آسیب کا خلل ہو تو ایک نقش فلیتہ میں جلائے اور ایک نقش کی دھونی تمام بدن میں دے انشاءاللہ صحت حاصل ہوگی۔ سانس روک کر لکھے اور لکھتے وقت بات نہ کرے۔

پینے کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۴ | ۲۹۹ | ۳۰۰ |
| ۲۹۷ | ۳۰۱ | ۳۰۵ |
| ۳۰۲ | ۳۰۳ | ۲۹۸ |

نقش ذیل کمر میں موم جامہ کر کے باندھے۔ نقش یہ ہے۔ یہ نقش سانس روک کر لکھے۔ اور کسی سے بات نہ کرے۔ ←

یاعطرائیل ۷۸۶ یااسرائیل

| ۳۰۴ | ۳۹۹ | ۳۰۰ |
|---|---|---|
| ۲۹۷ | ۳۰۱ | ۳۰۵ |
| ۳۰۲ | ۳۰۳ | ۳۹۸ |

یاجبرائیل بجھنیم یاعطفائیل

بحق یاقابض خون آمدن فلاں بنت فلاں بند شود مِنْ قَبْضِکَ یَاقَابِضُ بستم بستم

## حمل قائم رہنے اور خون حیض بند ہونے کا گنڈہ

گنڈہ اس حاملہ کیلئے جس کا حمل ضائع ہو جاتا ہے۔اس کا طریقہ یہ ہے کہ سرخ رنگ کا دھاگہ لے اور بائیں پاؤں کے انگوٹھے سے پیشانی (ماتھے) کے بال (سر کے) شروع تک ناپ لے۔ اور سات تار (دھاگوں) کا ایک ڈورہ بنالے۔ گنڈے کی سات گرہ ہوں گی۔ ہر گرہ سے پہلے مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر گرہ لگادے اور اس پر پھونک دے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

تین تین بار مع بسم اللہ چاروں قل۔ (قل یاایہا الکفرون آخر تک۔ قل ھواللہ احد آخر تک۔ قل اعوذ برب الفلق آخر تک ۔قل اعوذ برب الناس آخر تک اور ایک بار آیۃ الکرسی پوری پڑھے۔ اسکے بعد کلمات حصار سلیمانی پڑھے۔ کلمات یہ ہیں۔

عَقَدْتُمْ عَقَدْتُمْ عَقَدْتُمْ اُفْرُوْشٍ اُفْرُوْشٍ اُفْرُوْشٍ فَرْقُوْشٍ فَرْقُوْشٍ فَرْقُوْشٍ فَقَائِلُ مَرْقُوْشٍ مَرْقُوْشٍ مَرْقُوْشٍ جَلَسْتَا جَلَسْتَا جَلَسْتَا جَلَسْتَا جَلَسْتَا جَلَسْتِ بِقُیُوْدِ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوُدَ اے بلا بند شو پا نصد بند آہنی گرفتار شو۔

# اُمُّ الصِّبیان

اگر بچہ کو قے اور دست آتے ہوں اور آنکھیں اندر کو بیٹھ گئی ہوں تو یہ شکایتیں بھی رفع ہو جاتی ہیں اور بچہ قوی الجثہ ہو جاتا ہے۔ کچی گھانی کا پاؤ بھر تیل تلوں کا لے کر اس پر اکیس مرتبہ یہ دعا پڑھ کر وہ تیل سر پر اور بچہ کے بدن پر اکیس دن تک مالش کریں۔ اور یہی دعائیں تین مرتبہ دونوں کانوں میں پڑھ کر دم کریں وہ دعائیں یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

عِیْسٰی صَفِیًّا وَمُوْسٰی نَجِیًّا وَمُحَمَّدًا نَبِیًّا اِذْ تَقَعَ اَیُّهَا اللَّیْلِ بِالَّذِیْ رَفَعَ اِدْرِیْسَ مَکَانًا عَلِیًّا وَبِالَّذِیْ قَالَ لِلسَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ائْتِیَا طَوْعًا اَوْ کَرْهًا قَالَتَا اَتَیْنَا طَآئِعِیْنَ۔ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ فَسَیَکْفِیْکَهُمُ اللّٰہُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

# اُمُّ الصِّبیان کے واسطے اکسیر

اونٹ کی دم کے بالوں کا گنڈہ بنائے اور اس پر اکتالیس مرتبہ سورۂ مزمل (پوری سورت) پارہ ۲۹، پڑھ کر بچہ کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالےٰ بچہ فوراً صحت یاب ہوگا۔ بالوں کا گنڈہ بنانے سے قبل ان کو دھو کر پاک کرے۔



# بچوں اور بڑوں کی مرگی کیلئے

یہ عمل مرگی کے لیے بہت مفید اور زود اثر ہے۔ ایک پاک کاغذ پر یہ آیت لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں لٹکائے۔ اور ایک مرغ بالکل سفید یا بالکل سیاہ رنگ کا ذبح کر کے اس کا گوشت نمازی آدمیوں کو کھلا دے اور اس کا ثواب شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی روح کو بخشے۔ وہ آیت یہ ہے۔

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ط۔

# ڈبہ کی صحت یابی کے لئے



جس بچہ کو ڈبہ کا مرض ہو اس کے لئے یہ جھاڑ الحمد للہ بہت مجرب ہے۔ ہفتہ، اتوار اور منگل تین روز تک روزانہ بچے کو لٹا کر تین مرتبہ پڑھے اور بچہ کے منہ پر دم کرے۔ اور تین ہی مرتبہ ایک کپڑا یا رومال بچہ کے تمام جسم پر پھیر کر ماتھے (پیشانی) سے جھٹکا دے۔ جھاڑ کے الفاظ یہ ہیں۔

عالم چند پلٹیا منہ لتھے تھرائے ڈبہ ڈبی کانٹے سر پھری چنگا کرے خدا

بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

# بچہ کی پسلی چلنے سے نجات

بچہ کی پسلی چلے اور پیٹ میں پسلی کے نیچے گڑھا پڑے، سانس جلدی جلدی آئے تو سرکنڈہ جڑ کی طرف سے نو انگل لمبا لیا جائے

اور پسلی کی طرف سے نیچے کو جھاڑے اور جھاڑتے وقت یہ جھاڑ سات مرتبہ پڑھے۔ پڑھنے کے بعد سرکنڈہ کو ناپے جتنا بڑھ گیا ہو چاقو سے کاٹے اور پھر پڑھے اور جھاڑے اور پھر ناپے غرضیکہ جب تک سرکنڈہ بڑھتا رہے کاٹتا رہے۔ خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے آرام ہو جائے گا۔ جھاڑ کے الفاظ یہ ہیں۔

"نو انگل کا سرکنڈہ کاٹوں دس انگل ہو جائے۔ ڈبہ جھاڑوں پانی پت کو جائے۔ دہائی حضرت شاہ نور قطب عالم کی۔"

## چھوٹے بچہ کا رونا دھونا

جو بچہ بہت زیادہ روتا ہو کسی طور چپ ہی نہ ہوتا ہو ان کلمات کو لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں ڈالے اور بچہ کو پاک صاف رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچہ کا رونا ختم ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ وَبِحَقِّ اَیُّوْبَ وَیُوْنُسَ وَھَارُوْنَ وَسُلَیْمَانَ وَاٰتَیْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا بِحَقِّ طٰهٰ وَیٰسٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا ۝

## بچہ کا گریہ موقوف کرنا

سات مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر بچہ پر پھونکے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ کا رونا موقوف ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ وَ اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ ہ وَلَیْسَ الذَّکَرُ کَالْاُنْثٰی ہ وَاِنِّیْ اُعِیْذُھَا بِکَ وَ ذُرِّیَّتَھَا مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط

## بچوں کے مچلنے اور بات بات پر روٹھ جانے کیلئے

مندرجہ ذیل عمل بچوں کے مچلنے اور بات بات پر روٹھ جانے کا شافی عمل ہے۔ بچوں کے رونے اور غصہ ہونے کو دور کرنے کیلئے لوہے کی چھری پر یہ کلمات لکھے اور وہ چھری آگ میں گرم کر کے پانی میں ڈالیں اور وہ پانی بجھا ہوا بچہ کو پلائیں۔ نہایت مجرب ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

حق حق بارٌ حسیبٌ حکیمٌ معیدٌ حفیظٌ حلیمٌ قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا وَّسَلٰمًا وَّسَلٰمًاہ

## بچہ کے رونے چلانے اور ایک پل چپ نہ ہونے کیلئے

بچہ چلانے سے ایک پل چپ نہ ہو تو یہ حروف باوضو ایک کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ صحت پا کر ہر طرح سے اچھا رہے گا۔ وہ حروف یہ ہیں۔

| ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ط | ط | ط | ط | ط | ط | ط |
| ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی |

## بچہ کا دودھ نہ پینا

جو بچے کسی وجہ سے دودھ نہ پیتے ہوں ان کیلئے مجرب علاج یہ ہے کہ مندرجہ ذیل تعویذ روزانہ سات دن تک کاغذ پر باوضو لکھ کر اس کے حروف پانی سے دھو کر ذرا سا پانی بچے کو پلایا جائے۔ ذرا سا پانی اس کی ماں کو پلایا جائے۔ اور بقیہ پانی سے اس کی ماں کی دونوں چھاتیاں (پستان) دھو دیں۔ لیکن دھونے کا پانی تعویذ والے پانی میں نہ گرے انشاءاللہ تعالے بچہ جلد دودھ پینے لگے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| معرفت | خطا |
|---|---|
| رنامن | لوع |
| یا حی | یا قیوم |

## بچہ کا سوکھا اور دبلا پن

جو لڑکا، لڑکی دبلا اور روز بروز سوکھتا جاتا ہو اس کے موٹا تازہ ہونے کا یہ عمل بہت مفید ہے۔ مکھن دیسی گائے کا اصلی چھاچھ بنا کر نکالا گیا ہو آدھ پاؤ (سوا سو گرام) لے کر کانسی کی تھال یا جو برتن میسر ہو

میں ڈالے اور ایک سو مرتبہ سورۃ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ (پوری سورت)
پڑھ کر دم کرے اور پانی اس مکھن میں ڈالے اور دونوں ہاتھ سے خوب ملائے
پھر اس کا پانی نتھارلے (نکال دے) اور برتن کسی مکھن میں رکھ لے۔
اس مکھن میں سے تھوڑا سا مکھن لے کر بچے کے بدن پر ملے کہ کوئی
جگہ باقی نہ رہے۔ اگر گرمی کا موسم ہو تو مالش کے بعد پانی سے نہلا کر کپڑے
پہنا دے۔ اور اگر جاڑے (سردی) کا موسم ہو تو ٹھنڈی ہوا سے بچا کر
نہلائیں۔ بچہ کو روزانہ نہلانا ضروری نہیں ہے۔

# بچہ کی لاغری اور کمزوری

بچے کی لاغری اور کمزوری دور کرنے کیلئے یہ عمل مجرب ہے۔
اکیس ۲۱ پتے بیری کے لے کر ان پر گیارہ مرتبہ درود شریف ـــ
ایک مرتبہ اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ (پوری سورت) - ایک مرتبہ (اِنَّا
اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ (پوری سورت) ایک مرتبہ (قُلْ یٰاَیُّهَا
الْكٰفِرُوْنَ (پوری سورت) ایک مرتبہ (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ)
(پوری سورت) ایک مرتبہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ (پوری سورت)
ایک مرتبہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ (پوری سورت) ایک مرتبہ
الحمد شریف (پوری سورت) ایک مرتبہ آیۃ الکرسی (پوری) اور گیارہ بار
درود شریف (نماز والا درود شریف زیادہ بہتر ہے) پڑھے اور پھر
ان پتوں پر دم کر دے۔
پتے اگر تازہ ہرے ہوں تو ان کو پیس کر چالیس گولی بنا کر رکھ دے
اور پتے سوکھے ہوں تو تھوڑا پانی ملا کر پیس کر گولی بنا لے پھر ایک

کورا گھڑا (مٹکا) لے کر اس میں کنویں (ٹیوب ویل) ہینڈ پمپ، نہر، دریا، چشمے، سمندر) کا پانی بھر کر لائیں اور اس پانی کے گھڑے (مٹکے) میں ایک گولی ڈال کر اس کو گرم کیا جائے (چولہے پر)۔

بچے کی ماں اپنے بچہ کو گود میں لے کر اس پانی سے دونوں غسل کریں۔ ہر روز۔ چالیس روز تک اسیطرح کریں۔ ہر روز پانی منگوا کر گرم کیا جائے۔ اور پانی میں گولی ملائی جائے اور ماں اور بچہ ایک ساتھ اپنے جسموں پر پانی بہائیں۔ انشاءاللہ تعالےٰ بچہ کی لاغری ختم ہو گی اور بچہ تندرست و توانا ہو جائے گا۔

# نظر کا علاج اور اس کی پہچان

نظر کا علاج اور اس کا پہچاننا کہ مریض کو نظر لگی ہے یا کوئی بیماری پیدا ہوئی ہے ایک انڈہ مرغی کا لے کر اس پر یہ کلمات سات جگہ لکھیں اور پھر انڈہ کو اپنی ہتھیلی میں لے کر سبز دھنیا (ہرے دھنیے) کی جو خشک (سوکھا) کیا ہوا ہو کوئلے کی آگ جلا کر اس دھنیے کی دھونی انڈے کو دیں۔ اور دھونی دیتے وقت قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ (پوری سورت) پڑھتے رہیں۔ جب تک وہ انڈہ خود بخود ہتھیلی پر کھڑا نہ ہو جائے دھونی اور سورت پڑھنا جاری رکھیں۔

جب وہ انڈہ خود بخود کھڑا ہو جائے تو پھر اس انڈے کو توڑ دیں اس کے اندر سے خون کے سُرخ نقطے نظر آئیں گے تو جان لے کہ نظر لگی ہے اسکے بعد اسی انڈے کی زردی وغیرہ سے کر لے کر نظر لگے ہوئے بچے کی پیشانی (ماتھے) پر مل دیں۔ انشاءاللہ تعالےٰ اسی وقت نظر اتر جائے گی۔

اور بچہ اچھا ہو جائے گا۔

## انسان یا جانور سے نظر کا اثر دور کرنا

سُورۃ العصر (پوری سورت) لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ (پوری سُورت) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ (پوری سورت) کاغذ پر باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کالے کپڑے میں سی کر نظر لگے ہوئے انسان یا جانور وغیرہ کے سر پر باندھنے سے نظر کا اثر نہیں رہتا۔ اور الحمدللہ وہ جانور یا انسان صحیح ہو جاتا ہے۔

## نظر کی وجہ سے کھانا نہ کھا سکے

جس کھانے پر نظر لگی ہو وہ کھانا اچھا معلوم نہ ہو اور اس کے کھانے کو دل نہ چاہے۔ یا کسی آدمی کو کھانا کھاتے وقت نظر لگی ہو اور وہ کھانا کھانے سے مجبور تو مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر اس کھانے پر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کھانے کی نظر اور کھانیوالے کی نظر فوراً دور ہو جائے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

## بچہ کو ہر بلا اور نظر سے محفوظ رکھنے کا حرز

اس حرز کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں ڈالے انشاءاللہ تعالیٰ بچہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا اور اس کو کسی کی نظر بھی نہ لگے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَّامَّةٍ تَحَصَّنْتُ بِحِصْنِ اَلْفِ اَلْفِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ



## جانور کی نظر دور کرنا

اگر کسی جانور پر نظر کا اثر ہو تو چار مرتبہ داہنی طرف ناک کے سوراخ میں اور تین مرتبہ بائیں طرف کے ناک کے سوراخ میں پھونکے۔

اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ حَرَّهَا وَبَرْدَهَا وَوَصَبَهَا. قُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ۔ لَا يَا مَنْ اَذْهِبِ الْبَاسَ رَبَّ النَّاسِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا يَكْشِفُ الضُّرَّ اِلَّا اَنْتَ۔

## کسی بیمار کی حالت معلوم کرنا کہ جلد اچھا ہو گا یا نہیں؟

آیاتِ ذیل کو کاغذ پر باوضو پاک حالت میں لکھے اور ایک طشت (تھال) میں پانی بھر دے اور اس میں وہ کاغذ ڈال دے۔ اگر کاغذ

اوپر تیرتا رہے تو سمجھنا چاہیئے کہ مریض بہت جلد اچھا ہو گا۔ اور اگر وہ کاغذ پانی کے درمیان رہے تو جاننا چاہیئے کہ مریض دیر میں صحت یاب ہو گا۔ اور اگر وہ کاغذ پانی کے درمیان تہہ میں بیٹھ جائے تو سمجھ لیا جائے کہ یہ اچھا نہ ہو گا اس کی موت کے دن قریب آ گئے ہیں۔

وہ آیات یہ ہیں :-

وَّاٰمَنُوْا بِمَا نُزِّلَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّهُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۝ وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ۝ مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ۝ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ ۝

## مریض کی حالت جاننے کا عمل

مرغی کے تازہ انڈے پر یہ دعا لکھے اور مریض کے سر کے پاس لے جا کر اس کو توڑے۔ اگر اس میں سے خون نکلے تو مریض کی بیماری زیادہ دن تک رہے گی۔ اور اگر اس خون میں سیاہی بھی ہو تو مریض جلد مر جائے گا۔ اور اگر انڈے کی زردی اور سفیدی میں فرق نہ آیا ہو اور وہ انڈہ اصلی حالت پر ہو تو سمجھ لو کہ مریض بہت جلد اچھا ہو جائے گا۔ انڈے پر لکھنے کی دعا یہ ہے :

وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَاؕ مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَاؕ وَاِنَّكَ لَتَهْدِيْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۙ اَللّٰهُمَّ يَا رَبِّ بَيِّنْ لِيْ وَاَعْلِمْنِيْ بِصِفَةِ هٰذَا الْمَرِيْضِ فِيْ هٰذِهِ الْبَيْضَةِ بِحَقِّ نُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## حافظہ کی ترقی اور ذہن کی تیزی کیلئے

جس شخص کو بھول جانے کی عادت ہو اور حافظہ ساتھ نہ دیتا ہو اس کیلئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا پاک نام "مُحَمَّدٌ" بادسنو چالیس مرتبہ کاغذ پر لکھے اور پانی سے اس پرچہ کو دھو کر شہد ملا کر وہ پانی چالیس دن پیئے اور یہ دعا کرے کہ اے اللہ! اس نام پاک کی برکت سے جو میں نے پیا ہے میرے حافظہ میں ترقی عطا فرما۔ پس اللہ تعالیٰ اس کا حافظہ بے مثل بنادے اور ظاہر و باطن اس پر کھول دے گا۔

یہ عجیب رمز ہے۔

## کند ذہن کے لئے

جس کا ذہن کام نہ کرتا ہو اور کند ذہن ہو اسکے واسطے ایک ہزار مرتبہ حرف (ا)، الف ریشمی کپڑے پر لکھ کر اسکے سینہ پر باندھ دیں۔ انشاءاللہ اس کا ذہن کھل جائے گا اور جو کچھ سنے گا وہ یاد رہے گا۔

## ذہن اور حافظہ کھولنے کے لئے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پڑھ کر ایک مٹی کے چھوٹے مٹکے (ٹھلیا) پر دم کرے اور یہ پانی روزانہ تھوڑا تھوڑا پیتا رہے انشاءاللہ تعالےٰ ذہن تیز ہو جائے گا اور جو کچھ یاد کرنا چاہے تو فر فر حفظ سُنائے۔

## حافظہ کی تیزی کیلئے

جس کا حافظہ اچھا نہ ہو اور قرآن شریف یاد نہ ہوتا ہو تو وہ سوتے وقت ہمیشہ دس آیتیں سورۂ بقرہ کی پڑھ لیا کرے۔ چار اوّل کی الٓمّٓ سے مُفۡلِحُوۡنَ تک۔ اور آیۃ الکرسی شروع (اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ) سے خَالِدُوۡنَ ط تک۔ انشاءاللہ تعالےٰ اس کا حافظہ تیز ہو جائے گا۔

## فرار شدہ اور بھاگے ہوئے کو بلانا،

کوئی بھاگ گیا ہو اور اس کو بلانا منظور ہو تو سورۂ یٰسٓ اکیس (۲۱) مرتبہ (پوری سورت مع بسم اللہ) پڑھے اور یہ خیال رکھے کہ وہ چلا آ رہا ہے۔ (اس کے آنے کا تصوّر کرے) انشاءاللہ تعالےٰ اُسی روز یا دوسرے دن یا تیسرے دن ضرور آجائے گا۔ اگر فاصلہ زیادہ ہوگا تو کچھ دن اور انتظار کرے۔

وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا ؕ مَا كُنْتَ تَدْرِىْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِىْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا ؕ وَاِنَّكَ لَتَهْدِىْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۙ اَللّٰهُمَّ يَا رَبِّ بَيِّنْ لِىْ وَاَعْلِمْنِىْ بِصِفَةِ هٰذَا الْمَرِيْضِ فِىْ هٰذِهِ الْبَيْضَةِ بِحَقِّ نُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ ط وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ط

## حافظہ کی ترقی اور ذہن کی تیزی کیلئے

جس شخص کو بھول جانے کی عادت ہو اور حافظہ ساتھ نہ دیتا ہو اس کیلئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا پاک نام "مُحَمَّدٌ" باوضو چالیس مرتبہ کاغذ پر لکھے اور پانی سے اس پرچہ کو دھو کر شہد ملا کر وہ پانی چالیس دن پیئے اور یہ دُعا کرے کہ اے اللہ ! اس نام پاک کی برکت سے جو میں نے پیا ہے میرے حافظہ میں ترقی عطا فرما۔ پس اللہ تعالیٰ اس کا حافظہ بے مثل بنا دے اور ظاہر و باطن اس پر کھول دے گا۔ یہ عجیب رمز ہے۔

## کند ذہن کے لئے

جس کا ذہن کام نہ کرتا ہو اور کند ذہن ہو اسکے واسطے ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ حرف (ا)، الف ریشمی کپڑے پر لکھ کر اسکے سینہ پر باندھ دیں۔ انشاء اللہ اس کا ذہن کھل جائے گا اور جو کچھ سنے گا وہ یاد رہے گا۔

## ذہن اور حافظہ کھولنے کے لئے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پڑھ کر ایک مٹی کے چھوٹے مٹکے (ٹھلیا) پر دم کرے اور یہ پانی روزانہ تھوڑا تھوڑا پیتا رہے انشاءاللہ تعالےٰ ذہن تیز ہو جائے گا اور جو کچھ یاد کرنا چاہے تو فر فر حفظ سنائے۔

## حافظہ کی تیزی کیلئے

جس کا حافظہ اچھا نہ ہو اور قرآن شریف یاد نہ ہوتا ہو تو وہ سوتے وقت ہمیشہ دس آیتیں سورہ بقرہ کی پڑھ لیا کرے۔ چار اول کی الٓمّٓ سے مُفۡلِحُوۡنَ تک۔ اور آیۃ الکرسی شروع (اَللّٰہُ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ) سے خٰلِدُوۡنَ تک۔ انشاءاللہ تعالےٰ اس کا حافظہ تیز ہو جائے گا۔

## فرار شدہ اور بھاگے ہوئے کو بلانا،

کوئی چلا گیا ہو اور اس کو بلانا منظور ہو تو سورۂ یٰسٓ اکیس (۲۱) مرتبہ (پوری سورت مع بسم اللہ) پڑھے اور یہ خیال رکھے کہ وہ چلا آرہا ہے۔ (اس کے آنے کا تصور کرے) انشاءاللہ تعالےٰ اُسی روز یا دوسرے دن یا تیسرے دن ضرور آجائے گا۔ اگر فاصلہ زیادہ ہوگا تو کچھ دن اور انتظار کرے۔

# چوری گئی ہوئی چیز کی دستیابی اور چور کی گرفتاری

گمشدہ یا چوری شدہ چیز کی واپسی کیلئے سورۃ والضحیٰ (پوری سورت) کو ساٹھ مرتبہ پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کرکے اپنے سر کے چاروں طرف پھرائے۔ اس کے بعد۔ اَصْبَحْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَاَمْسَیْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰہِ۔ اَمْسَیْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَاَصْبَحْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰہِ۔ سات مرتبہ پڑھ کر دستک دے یعنی ہاتھ پر ہاتھ مارے تو گیا ہوا مال واپس مل جائے گا۔

## چور اور چوری کا مال واپس منگوانا

ایک مشک خالی لے کر اسکے اوپر آیۃ الکرسی اور یہ سات نام انبیاء علیہم السلام لکھے اور ایک ایک نام کے ساتھ ایک ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پھونکیں مشک کے اندر۔ اور ہر مرتبہ آیۃ الکرسی کے بعد یہ پڑھیں :۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِمَا اَرْسَلْتَ ھٰذَا اَنْ تَنْفَخَ بَطْنَ ھٰذَا السَّارِقِ کَمَا نَفَخْتَ ھٰذِہِ الْقِرْبَۃَ ٥

جب سات پھونکیں پوری ہو جائیں تو مشک کا منہ باندھ کر لٹکا دیں۔ چور کا پیٹ انشاء اللہ تعالیٰ بہت سخت پھول جائے گا۔ اور چرایا ہوا مال واپس لے کر آئے گا۔

انبیاء علیہم السلام کے نام یہ ہیں :۔

نوحؑ ۔ لوطؑ ۔ صالحؑ ۔ ابراھیمؑ ۔ موسیٰؑ ، عیسیٰؑ محمدؐ صلوٰۃ اللہ علیہم اجمعین۔

## دشمنوں کے دفع کرنے اور ان کے نقصان رسانی سے محفوظ رہنے کیلئے

ہر وقت. وضو اور بلا وضو بلا تعداد اور بلا کسی شرط وغیرہ کے اس دعا کو مستقل بلا ناغہ ہر وقت چلتے پھرتے. اٹھتے بیٹھتے. لیٹے ہوئے پڑھتا رہے. البتہ نماز میں نہ پڑھے. اور دشمن کا تصور کر کے پڑھے. اور دشمنوں کے سینہ پر پتھر مارے. پہلی مرتبہ اس دعا کو پڑھے تو بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے.

دعا یہ ہے :-

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِىْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ



## دشمن کو زیر کرنے کا عمل

دشمن کے سامنے یہ دعا تین مرتبہ پڑھ کر اس کے منہ کے سامنے پھونک اور پھر اسکے سامنے جائے تو دشمن مہربانی سے پیش آئے گا اور دشمن مغلوب ہوگا.

وہ دعا یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ تَعَزَّزْتُ بِرَبِّ الْعِزَّةِ وَالْجَبَرُوْتِ وَتَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِىْ لَا يَمُوْتُ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ وَعَمِيَتِ الْاَبْصَارُ وَتَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

## دشمن کا سر نیچا کرنے کیلئے

شروع میں ایک مرتبہ "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" پڑھ لے پھر چلتے پھرتے پڑھے۔ دشمن ایک ہو یا زیادہ سب کا تصور (خیال) کرکے پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سب کے غرور کا سر جھک جائے گا اور ذلیل و پست ہو جائیں گے۔ وہ الفاظ یہ ہیں :-

یَا خَافِضُ کمر پست۔ دشمن کے تئیں
تا نہ ہو رہزن مری راہ میں کہیں

## ظالم دشمن پر ہیبت طاری کرنا

کسی ظالم دشمن کے سامنے پچاس مرتبہ "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" پڑھے اس کے دل میں مظلوم کی ہیبت پیدا ہو اور اس ظالم کے شر سے محفوظ رہے۔



## دشمنوں کی نظروں سے چھپ جانا

ریت بہت سی جمع کرکے اس پر بیٹھ جائے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر یہ آیت پڑھے۔ وَجَعَلْنَا مِنۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ۝ اس کے بعد یہ الفاظ کہے :

اے موکلو پکڑ لو ان کی آنکھوں کی بینائی کو اور داخل کر دو اندھیرے کے دریاؤں میں یہاں تک کہ مجھ کو دیکھنے نہ پائیں صُمٌّ بُکْمٌ

عُمْیٌ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ۝"

یہ پڑھ کر خاموش ہو رہے اور کسی سے بات نہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کی نظروں سے پوشیدہ رہے اور دشمن کو بالکل نظر نہ آئے گا۔

اس کے بعد یہ دعا پڑھے :۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِنَا خَفِیِّ بِنَا لِلُّطْفِ الْخَفِیِّ یَا لِلُّطْفِ الْخَفِیِّ فَاِنَّ مَنْ اَخْفَیْتَهٗ بِخَفِیِّ لُطْفِكَ فَقَدْ خَفِیَ۔

ترجمہ :۔ "میں سوال کرتا ہوں تجھ سے اے پوشیدہ مہربانی کرنے والے اپنی پوشیدہ مہربانی کے اندر چھپا لے کیونکہ جس کو تو نے اپنی پوشیدہ مہربانی میں چھپا لیا بے شک وہ چھپ گیا"

پھر اس کے بعد اٹھ کر جہاں پہ لے جائے سب سے پوشیدہ رہے گا جب کسی سے بات کرے گا فوراً ظاہر ہو جائے گا اور اس عمل کی تاثیر جاتی رہے گی۔

## حُب کا مجرّب عمل

یہ عمل حُب کا مجرّب اور آزمودہ ہے اور دشمنوں کے دوست ہو جانے کیواسطے بھی تجربہ کردہ ہے۔ ترکیب یہ ہے :۔

(۱) بلّی بالکل کال (سیاہ) کی مونچھ کے بال (۲) ہُدہُد کا دل۔ (۳) اُلّو کی آنکھ (۴) گیدڑ کی کھوپڑی کے سر کے اوپر کے بال (۵ عدد۔ (اسے سے کئے ہوئے)۔ یہ اروں کو ایک کپڑے میں پیسٹ کرتی جیسی :اسے اور سرسوں کے تیل میں جلا کر ان کا کورد نہ چھین کرے مٹی کے ڈھکن)

پر کا جل بنائے اور اسکو کسی شیشی میں بھر کر رکھے۔ جو کوئی شخص اس کا جل کو اپنی آنکھ میں لگا کر جس کے پاس جائے گا آنکھ سے آنکھ ملتے ہی عاشق ہو جائے گا اور اس کی محبت کا دم بھرنے لگے گا۔

## قرضہ کی ادائیگی

### کا نہایت مجرب اور صدہا بزرگوں اور اولیائے نامدار کا آزمودہ عمل

از حضرت مولانا شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اگر انیس روز تک شروع ماہ سے یہ درود شریف روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھے۔ وہ درود شریف یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ وَعَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَعَلَی الْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ ۔

پڑھنے کے بعد سجدہ کر کے ادائیگی قرضہ کی دعا کرے۔ مال میں برکت ہوتی ہے اور انشاء اللہ تعالےٰ قرض جلد ادا ہو گا۔

## قرضہ کی ادائیگی کی نماز

دو رکعت نماز "صلوٰۃ الکیمیا" جمعرات کی رات سے شروع کرے پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ط ستر مرتبہ پڑھے اور دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ

عَلَى اللهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ط اِنَّ اللهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللهُ
لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ۝ ستر مرتبہ پڑھے اور دعا مانگے کہ الٰہی میرا قرض
ادا ہو جائے اور فراخ دستی زیادہ ہو جائے. چالیس روز تک پڑھے
انشاء اللہ تعالےٰ ان دنوں سے پہلے ہی مراد حاصل ہو جائے.

## مال کا پانا ۝ دفینہ کی دستیابی ۝ دفینہ کی تلاش

کوئی خزانہ زمین کے نیچے یا کسی تہہ خانہ وغیرہ میں ایسا محفوظ ہو
کہ وہاں سے مال نہ پا جائے. اور لینا منظور ہو تو یہ کیا جائے کہ کاغذ
پر یہ نقش اس شکل میں لکھے اور اس نقش کے نیچے یہ عبارت لکھے
اور اس کو پڑھتے ہوئے جہاں سے مال نکالنا ہے. اس نکال لیا جائے
کسی قسم کا گزند نہ پہنچے گا. آل اولاد صحیح و سلامت رہے گی.
جیسے کہ کہا جاتا ہے کہ ایسا مال نکال لینے سے بیمار ہو جاتا ہے.
غرباء و مساکین کو خیرات دینا رہے.
وہ نقش یہ ہے.

۷۸۶

الف

| ۳۶ | ۴۱ | ۳۲ |
|---|---|---|
| ۳۵ | ۳۷ | ۳۱ |
| ۲۰ | ۲۲ | ۳۸ |

اَجِبْ اَيُّهَا الْمَلِكُ هَمْهَمَطَانِيَا ئِيلُ
بَطْلِيَا ئِيلُ الرَّئِيْسُ.

# دفینہ کا پتہ لگانے کا عمل

یہ عمل کام میں لایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ دستیاب ہو جائے اس میں مال جو کچھ ہے مل جائے۔ یہ حضرت شیخ امام احمد بن علی بونی رح کے مجربات سے ہے۔

سُرخ رنگ کے ریشمی کپڑے پر یہ حروف لکھے اور لکھتے وقت لوبان اور کندر کو جلا کر دھونی کرتا رہے۔ اس کے چاروں طرف یہ آیت زیر و زبر کے ساتھ لکھے۔ اس نقش کو لکھنے کے بعد اس کپڑے کو بالکل سفید مُرغ کی گردن میں باندھے۔ اور جس مکان میں دفینہ کا گمان ہو یا جادو دفن ہونے کی تلاش ہو تو اس مقام پر مُرغ کو چھوڑ دے جہاں وہ دفینہ یا جادو دفن ہو گا۔ وہاں وہ مرغ پہنچ کر تین دفعہ آواز دیگا اور پنجوں سے کرید ے گا۔ اور یہ دعا پڑھتا رہے اور جو کچھ مال و متاع ہو کھود کر نکال لے۔

نقش یہ ہے :۔

اَلَّا يَسْجُدُوْا لِلّٰهِ

| | | |
|---|---|---|
| ن | ی | ش |
| ش | ن | ی |
| ی | ش | ن |

الَّذِیْ یُخْرِجُ الْخَبْءَ ۔ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۔ وَیَعْلَمُ مَا تُخْفُوْنَ وَمَا تُعْلِنُوْنَ

دُعا پڑھنے کی یہ ہے :۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ یَا شَاكِرُ یَا شَكُوْرُ یَا شَهِیْدُ یَا شَدِیْدُ بِمَا اَدْرَعُوْتُ حَرْفَ الشِّیْنِ مِنَ الْاَسْرَارِ الْمَخْزُوْنَةِ

وَالْاَنْوَارِ الْمَكْنُوْنَةِ اَنْ تُسَخِّرَ لِيْ مَلَائِكَتَكَ الْكِرَامَ خُدَّامُ هٰذَا الْحِرْزِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

## سانپ بچھو اور کھنکھجورہ

اس آیت شریفہ کے پڑھنے سے حشرات الارض کی تکلیفوں سے محفوظ رہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

## سانپ کے کاٹے کا تیر بہدف علاج

کیسا ہی کالا سانپ کسی کو کاٹ لے بفضل اللہ تعالٰی سانپ کے کاٹے سے بالکل نہیں مرے گا۔ اس آیت کو اکہتر مرتبہ پہلی رات محرم سے دسویں رات محرم تک (چاند دکھائی دینے کے بعد جو رات آئے گی وہ پہلی رات ہے۔ اور ۹ محرم کے بعد جو رات آئے گی وہ دس محرم کی رات ہے) روزانہ بعد نماز عشاء پڑھے۔

ہر دفعہ پڑھ لینے کے بعد اپنے داہنے (سیدھے) ہاتھ کی ہتھیلی پر پھونک لیا کرے۔ اس طرح اس عمل کا اثر ایک سال تک رہے گا آئندہ محرم تک، جب کوئی شخص جس کو سانپ نے کاٹا ہو (مرد ہو خواہ عورت خواہ بچہ) خود آئے یا اس مریض کا کوئی آدمی خبر لے کر آئے تو فوراً اس ہاتھ سے مریض پر پھونک جس (ماری نفس) اس کے منہ پر ایک بار پھیر لیا کرے۔ بفضل خدا اسی وقت

بیمار اچھا ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ه وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى ج وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا ط

اسی طرح ہر سال دس رات (عشرہ محرم میں) یہ آیت پڑھ لیا کرے۔ ہر سال اس کا عمل کرنے سے ایک سال تک عامل رہے گا جس سال پڑھے عمل کا اثر جاتا رہے گا۔ جب تھپڑ (چانٹا) مارے تو اس شخص کو پتا ہے وہ مرے بس ہو یا خبر لانے والا اسے یہ معلوم نہ ہو کہ عامل تھپڑ مارے گا۔

تمت بالخیر





